ہمارے لیے کھوکھلا لفظ جمہوریت ہے، تقاریر ہیں لیڈروں کی
ہمارے لیے روزناموں کے صفحات ہیں، اشتہارات ہیں نیم جنسی
ہمارے لیے دیوتاؤں کے بُت ہیں، خدا کے فرامین ہیں اور عقبیٰ
جو بد رنگ ہے حال کی طرح اور کورے لٹھے کی بُو سے بھری ہے
ہمارے لیے صرف روٹی کی جدوجہد
عورتوں کے برہنہ بدن کی تمنا سے آگے کہیں کچھ نہیں ہے
ہماری رگوں میں جو تیزاب ہے اس کی شدت کبھی کم نہ ہو گی

(میرا دوست، ابوالہول)

(بمبئی میں) میرے گھر سے تھوڑے فاصلے پر ایک سڑک تھی جسے ورودا روڈ کہتے تھے۔ وہ اب بھی ہے۔ شراب پر پابندی لگنے کے بعد وہ علاقہ ایک بہت بڑا شراب کا اڈہ بن گیا۔ بہت سے گھروں میں شراب کشید ہونے لگی تھی۔ اکثر گھروں میں بیچی بھی جانے لگی تھی۔ (صفحہ ۲۳۰)

بادہ نوشی ہزار بند ہوئی
محتسب کیا کسی کا داتا ہے
اک صدا گونجتی ہے گلیوں میں
پینے والو خدا پلاتا ہے
ہر بدر رَو ذخیرہ گاہ بنی
ہر طرف ساقیوں کا تانتا ہے

(تماشا)

میں ہیوسٹن (ٹیکساس) کے اسپتال سینٹ لیوک میں چلا گیا اور میرا آپریشن ہو گیا۔ پانچ بائی پاس ہوئے اور ایک والو (valve) بدلا گیا۔ آپریشن کے بعد مجھ کئی روز ہوش نہیں آیا اور سلطانہ باہر بیٹھی گھنٹوں اس بات کا انتظار کرتی رہتی تھیں مجھے کب ہوش آتا ہے۔ (صفحہ ۲۳۲)

خبر نہیں تھی دوا کی بُو باس بھی ہے شامل رفاقتوں میں
تمام گل پوش موسموں کا زمانہ اتنا گریز پا تھا
پڑا تھا میں سینہ چاک آگے، لہو میں ڈوبا ہوا تھا نشتر
کھڑا تھا جرّاح سانس روکے، زمانہ کچھ دیر تھم گیا تھا
(گریز پا)

ایسے موقعوں پر انسانی زندگی کے بہت سے پہلو سامنے آتے ہیں۔ ایسے کئی پروڈیوسر تھے جنھوں نے امجد کی تیمارداری اور دیکھ بھال کے بہانے گوا کے ان ہوٹلوں کو، جہاں انھیں ٹھہرایا گیا تھا، پکنک گاہ اور تفریح کا اڈا بنا لیا تھا۔ بے دریغ ڈھیروں مرغ مچھلیاں شکم میں اتاری گئیں، اور شراب لنڈھی۔

میں نے، ایک زمانہ ہوا، ایک فلم دیکھی تھی۔ جب مردے کی چتا کو آگ دی گئی، جنازے میں شریک ہونے والوں میں سے ایک اس آگ پر ہاتھ تاپ رہا تھا۔ یہ منظر میں نے اس وقت دیکھا جب امجد کا اچانک انتقال ہوا۔ جنازہ اٹھانے کے وقت ہر ایکٹر کی کوشش تھی کہ وہ پہلے جنازے کو کاندھا دے، اس لیے کہ چاروں طرف کیمرے لگے ہوئے تھے اور اس پس منظر کے ساتھ ہر ایکٹر تصویر کھنچوانے کا خواہشمند تھا۔ (صفحے ۲۳۵، ۲۳۶)

قراں ی آیتوں کے ساتھ ارواحِ اب و جد کو
خمیری روٹیوں اور قورمے کے ساتھ رخصت کر دیا ہم نے
خدا بھی خوش ہوا ہوگا کہ زیبائے جہاں خوش ہیں
عمل سے اپنے منہ کھولے تھا دوزخ، بھر دیا ہم نے
(نیاز)

# فصل ۱

## گرداب، اشاعت ۱۹۴۳

مقدمہ: میرا جی اور مختار صدیقی

مطبوعہ: ساقی بُک ڈپو، دہلی

# نیند سے پہلے

ٹوٹتے نشہ کی تلخی ہے ابھی تک باقی
دُکھ سے بھر پور ہیں یہ مُند چھلکتے ہوئے جام
جگمگاتے نہیں، ہنستے نہیں اب رنگ محل
دب گیا نیند کی بانہوں میں کوئی حشر خرام

سیمگوں خواب بِسرنے لگے، افسانہ ہوئے
چاند نے بوئی تھیں جو کرنیں،وہ مرجھا بھی گئیں
سو گئیں خاک پہ شبنم کے طمانچے کھا کر
کلیاں جو کھلنے ہی والی تھیں وہ کمھلا بھی گئیں
گردشِ ارض میں گھل جاؤں گا، کھو جاؤں گا
جم کے رہ جائے گا اُمّید کی پلکوں پہ لہو
جھک کے رہ جائے گی سنگِ درِ جاناں پہ جبیں
میرے بوسیدہ لبادے میں رہے گی نہ سکت
ماہ و سال اور لگا دیں نیا پیوند کہیں

اشک بہہ جائیں گے آثارِ سحر سے پہلے
خون ہو جائیں گے ارمان، اثر سے پہلے
سرد پڑ جائے گی بجھتی ہوئی آنکھوں کی پکار
گرد برسوں کی چُھپا دے گی مرا جسمِ نزار
جاگتے جاگتے تھک جاؤں گا، سو جاؤں گا

# نقشِ پا

یہ نیم خواب گھاس پر اُداس اُداس نقشِ پا
سُلگ رہا ہے شبنمی لباس کی حیات کو
وہ موتیوں کی بارشیں فضا میں جذب ہو گئیں
جو خاکدانِ تیرہ پر برس رہی تھیں رات کو

یہ رہروانِ زندگی خبر نہیں کہاں گئے
وہ کون سا جہان ہے، ازل نہیں، ابد نہیں
دراز سے دراز تر ہیں حلقہ ہائے روز و شب
یہ کس مقام پر ہوں میں کہ بندشوں کی حد نہیں

ہے مرکزِ نگاہ پر چٹان سی کھڑی ہوئی
ادھر چٹان سے پرے وسیع تر ہے تیرگی
اسے پھلانگ بھی گیا تو اس طرف خبر نہیں
عدم خراب تر ملے، نہ موت ہو نہ زندگی؟

ہزار بار چاہتا ہوں بندشوں کو توڑ دوں
مگر یہ آہنی رسن، یہ حلقہ ہائے بندگی
لپٹ گئے ہیں پاؤں سے لہو میں جذب ہو گئے
میں نقشِ پائے عمر ہوں، فریب خوردہ خوشی!

کوئی نیا افق نہیں جہاں نظر نہ آسکیں
یہ زرد زرد صورتیں، یہ ہڈیوں کے جوڑ سے؟
ہوا کے بازوؤں میں کاش اتنی تاب آسکے
دکھا سکیں وہ عہدِ نو ہی زندگی کے موڑ سے؟

# سوگ

مرنے دو مرنے والوں کو، غم کا شوق فراواں کیوں ہو
کس نے اپنا حال سُنا ہے، ہم ہی کس کا درد نباہیں
یہ دنیا، یہ دنیا والے اپنی اپنی فکروں میں ہیں
اپنا اپنا توشہ سب کا، اپنی اپنی سب کی راہیں
وہ بھی مُردہ، ہم بھی مُردہ، وہ آگے ہم پیچھے پیچھے
اپنے پاس دھرا ہی کیا ہے، ننگے آنسو، بھوکی آہیں

# محلکے

تصورات کی شمعیں جلا کے دیکھ تو لوں
سیاہ خانۂ ہستی سجا کے دیکھ تو لوں
غمِ حیات پہ آنسو بہا کے دیکھ تو لوں
تری نظر سے ذرا دور جا کے دیکھ تو لوں

پیے ہوئے ہوں مئے غم سنبھل نہیں سکتا
ابھی تو ہوش میں دو گام چل نہیں سکتا
ابھی تو زیست کا عنواں بدل نہیں سکتا
محبتوں کو فسانہ بنا کے دیکھ تو لوں

یہ گھر بنا کے گرا دوں گا اپنے ہاتھوں سے
دیے جلا کے بجھا دوں گا اپنے ہاتھوں سے
یہ ساری بزم اٹھا دوں گا اپنے ہاتھوں سے
خیال و خواب کی دنیا بسا کے دیکھ تو لوں

سیاہ و کہنہ محلکوں سے اُس طرف کوئی
گھنی، دبی ہوئی پلکوں سے اُس طرف کوئی
پکارتا ہے دھندلکوں سے اُس طرف کوئی
یہ دو قدم ہیں انھیں بھی اٹھا کے دیکھ تو لوں

غبارِ رہ کے اشارے سنبھال لیتے ہیں
اُفق کے دھندلے کنارے سنبھال لیتے ہیں
سنا ہے ٹوٹتے تارے سنبھال لیتے ہیں
بس ایک بار سہی ڈگمگا کے دیکھ تو لوں؟

# اظہار

دبی ہوئی ہے مرے لبوں میں کہیں پہ وہ آہ بھی جو اب تک
نہ شعلہ بن کر بھڑک سکی ہے نہ اشکِ بے سود بن کے نکلی
گھٹی ہوئی ہے نفس کی حد میں، جلا دیا جو جلا سکی ہے
نہ شمع بن کر پگھل سکی ہے، نہ آج تک دُود بن کے نکلی
دیا ہے بے شک مری نظر کو وہ ایک پرتو جو درد بخشے
نہ مجھ پہ غالب ہی آسکی ہے، نہ میرا مسجود بن کے نکلی

# مآل

پھر خزاں آئی اٹھا رختِ بہار
سخت مبہم ہے محبّت کا مآل
چوم لینے دے شہابی رخسار
کتنا تاریک ہے فردا کا خیال

مجھ کو اس وقت یہ احساس نہیں
جھوٹ گو جھوٹ ہے رنگین تو ہے
تو کسی اور کی میراث نہیں
ایک ناکام سی تسکین تو ہے

مٹ ہی جائیں گے یہ کمزور نقوش
جم کے بہہ جاتی ہے قطبین پہ برف
زندگی ہائے نہ فردا ہے نہ دوش
عمر ہو جاتی ہے اک آہ میں صرف!

مل گئیں دور نگاہوں کی حدود
تو مرے درد کا درماں نہ سہی
ایک لمحے کو اٹھا دے یہ قیود
میرے سینے میں یہ پیکاں نہ سہی

من چلے خواب ہیں سامانِ شکیب
زندگی درد ہو آزار نہیں
تلخ آنسو ہیں نگاہوں کا فریب
روح کچھ اتنی گرانبار نہیں

تخت بہم ہے محبّت کا مآل
چوم لینے دے شہابی رخسار
کتنا تاریک ہے فردا کا خیال
پھر خزاں آئی اٹھا رختِ بہار

# لغزش

جھلملا کر بُجھ گئے پاگل اُمیدوں کے دیے
تو سمجھتی ہے کہ میں ہوں آج تک اندوہگیں
وقت کے ہاتھوں نے آخر مندمل کر ہی دیا
اب مرے معصوم زخموں سے لہو بہتا نہیں

جب حنائی انگلیوں کی جنبشیں آتی ہیں یاد
جذب کرلیتا ہوں آنکھوں میں لہو کی بوند سی
اب مگر ماضی کی ہر شے پر اندھیرا چھا گیا
اور ہی راہوں سے گزری جارہی ہے زندگی
ذہن میں ابھرے ہوئے ہیں چند بیجاں سے نقوش
اور ان میں بھی نہیں ہے کوئی ربطِ باہمی

خواب دیکھا تھا کسی دامن کی چھاؤں میں کبھی
ایک ایسا خواب جس کا مدعا کوئی نہیں
میں اکیلا جارہا ہوں اور زمیں ہے سنگلاخ
اجنبی وادی میں میرا آشنا کوئی نہیں

راستے کٹتے ہوئے گم ہوگئے ہیں دھند میں
دھند سے آگے خلا ہے راستا کوئی نہیں

یہ بھیانک خواب کیوں مغلوب کرتے ہیں مجھے
دودھیا راتیں سحر کے جھٹپٹے میں کھوگئیں
اور تیری نرم باہیں، مجھ سے اب ناآشنا
اور ہی گردن کے حلقے میں لپٹ کر سوگئیں
مسکرا اُٹھتا ہوں اپنی سادگی پر میں کبھی
کس قدر تیزی سے یہ باتیں پرانی ہوگئیں!

# موت

"کون، آوارہ ہواؤں کا سبکسار ہجوم؟
"آہ احساس کی زنجیرِ گراں ٹوٹ گئی
اور سرمایۂ انفاس پریشاں نہ رہا
میرے سینے میں الجھنے لگی فریاد مری
زنگ آلود محبّت کو تجھے سونپ دیا
"کھٹکھٹاتا ہے کوئی دیر سے دروازے کو
ٹمٹماتا ہے مرے ساتھ نگاہوں کا چراغ"
"اس قدر ہوش سے بیگانہ ہوئے جاتے ہو"
"تم چلی جاؤ، یہ دیوار پہ کیا ہے رقصاں
میرے اجداد کی بھٹکی ہوئی روحیں تو نہیں؟
پھر نگاہوں پہ امنڈ آیا ہے تاریک دھواں
ٹمٹماتا ہے مرے ساتھ یہ مایوس چراغ
آج ملتا نہیں افسوس پتنگوں کا نشاں
میرے سینے میں الجھنے لگی فریاد مری
ٹوٹنے والی ہے انفاس کی زنجیرِ گراں
"توڑ ڈالے گا یہ کم بخت مکاں کی دیوار
اور میں دب کے اسی ڈھیر میں رہ جاؤں گا"

"جی الجھتا ہے، مری جان پہ بَن جائے گی"
"تھک گیا آج، شکاری کی کماں ٹوٹ گئی
لوٹ آیا ہوں بہت دور سے خالی ہاتھوں
آج امّید کا دن بیت گیا، شام ہوئی
زندگی! آہ، یہ موہوم تمنّا کا مزار
میں نے چاہا بھی مگر تم سے محبت نہ ہوئی"
"کہہ چکے اب تو خدا کے لیے خاموش رہو"
"ایک موہوم سی خواہش تھی فلک چھونے کی
زنگ آلود محبت کو تجھے سونپ دیا
سرد ہاتھوں سے مری جان مرے ہونٹ نہ سی
گر کبھی لوٹ کے آجائے وہی سانولی رات
خشک آنکھوں میں جھلک آئے نہ بے سود نمی
"زلزلہ، اُف یہ دھماکا، یہ مسلسل دستک
بے اماں رات کبھی ختم بھی ہوگی کہ نہیں؟
"اُف یہ مغموم فضاؤں کا المناک سکوت
میرے سینے میں دبی جاتی ہے آواز مری
تیرگی، اُف یہ دھندلکا، مرے نزدیک نہ آ
یہ مرے ہاتھ پہ جلتی ہوئی کیا چیز گری؟
آج اس اشکِ ندامت کا کوئی مول نہیں
آہ احساس کی زنجیرِ گراں ٹوٹ گئی

اور یہ میری محبّت بھی تجھے جو ہے عزیز
کل یہ ماضی کے گھنے بوجھ میں دب جائے گی"
"کون آیا ہے ذرا ایک نظر دیکھ تو لو؟"
"کیا خبر، وقت دبے پاؤں چلا آیا ہو
"زلزلہ، اُف یہ دھماکا، یہ مسلسل دستک
کھٹکھٹاتا ہے کوئی دیر سے دروازے کو
اف یہ مغموم فضاؤں کا المناک سکوت"
"کون آیا ہے ذرا ایک نظر دیکھ تو لو؟"
"توڑ ڈالے گا یہ کم بخت مکاں کی دیوار
اور میں دب کے اسی ڈھیر میں رہ جاؤں گا!"

# محرومی

تو بھی تقدیر نہیں درد بھی پائندہ نہیں
تجھ سے وابستہ وہ اک عہد، وہ پیمانِ وفا
رات کے آخری آنسو کی طرح ڈوب گیا
خواب انگیز نگاہیں، وہ لبِ درد فریب
اک فسانہ ہے جو کچھ یاد رہا کچھ نہ رہا
میرے دامن میں نہ کلیاں ہیں، نہ کانٹے، نہ غبار
شام کے سائے میں واماندہ سحر بیٹھ گئی
کارواں لوٹ گیا، مِل نہ سکی منزلِ شوق
ایک امید تھی سو خاک بسر بیٹھ گئی

ایک دو راہے پہ حیران ہوں کس سمت بڑھوں
اپنی زنجیروں سے آزاد نہیں ہوں شاید!
میں بھی گردش گہہِ ایام کا زندانی ہوں
دَرد ہی دَرد ہوں فریاد نہیں ہوں شاید!
زیرِ مژگاں تپشِ آہ کے پگھلائے ہوئے
ڈبڈباتے ہوئے تاروں سے مجھے کیا لینا؟
تیرے آنسو مرے داغوں کو نہیں دھو سکتے
تیرے پھولوں کی بہاروں سے مجھے کیا لینا؟
اپنے انجام کی تشویش اب آئندہ نہیں!

# مسجد

دُور برگد کی گھنی چھاؤں میں خاموش و ملول
جس جگہ رات کے تاریک کفن کے نیچے
ماضی و حال، گنہگار نمازی کی طرح
اپنے اعمال پہ رو لیتے ہیں چپکے چپکے

ایک ویران سی مسجد کا شکستہ سا کلس
پاس بہتی ہوئی ندی کو تکا کرتا ہے
اور ٹوٹی ہوئی دیوار پہ چنڈول کبھی
گیت پھیکا سا کوئی چھیڑ دیا کرتا ہے

گرد آلود چراغوں کو ہوا کے جھونکے
روز مٹّی کی نئی تہہ میں دبا جاتے ہیں
اور جاتے ہوئے سورج کے وداعی انفاس
روشنی آ کے دریچوں کی بجھا جاتے ہیں

حسرتِ شام و سحر بیٹھ کے گنبد کے قریب
ان پریشان دعاؤں کو سُنا کرتی ہے
جو ترستی ہی رہیں رنگِ اثر کی خاطر
اور ٹوٹا ہوا دِل تھام لیا کرتی ہے!

یا ابابیل کوئی آمدِ سرما کے قریب
اِس کو مسکن کے لیے ڈھونڈ لیا کرتی ہے
اور محرابِ شکستہ میں سمٹ کر پہروں
داستاں سرد ممالک کی کہا کرتی ہے

ایک بوڑھا گدھا دیوار کے سائے میں کبھی
اونگھ لیتا ہے ذرا بیٹھ کے جاتے جاتے
یا مسافر کوئی آجاتا ہے، وہ بھی ڈر کر
ایک لمحے کو ٹھہر جاتا ہے آتے آتے!

فرش جاروب کشی کیا ہے سمجھتا ہی نہیں
کالعدم ہوگیا تسبیح کے دانوں کا نظام
طاق میں شمع کے آنسوں ہیں ابھی تک باقی
اب مصلّٰے ہے نہ منبر، نہ مؤذن، نہ امام

آچکے صاحب افلاک کے پیغام و سلام
کوہ و در اب نہ سنیں گے وہ صدائے جبریل
اب کسی کعبہ کی شاید نہ پڑے گی بنیاد
کھوگئی دشتِ فراموشی میں آوازِ خلیل

چاند پھیکی سی ہنسی ہنس کے گزر جاتا ہے
ڈال دیتے ہیں ستارے دُھلی چادر اپنی
اس نگارِ دلِ یزداں کے جنازے پہ، بس اک
چشم نم کرتی ہے شبنم یہاں اکثر اپنی

ایک مَیلا سا، اکیلا سا، فسردہ سا دیا
روز رعشہ زدہ ہاتھوں سے کہا کرتا ہے
تم جلاتے ہو، کبھی آ کے بجھاتے بھی نہیں
ایک جلتا ہے مگر ایک بجھا کرتا ہے

تیز ندی کی ہر اک موج تلاطم بردوش
چیخ اٹھتی ہے وہیں دُور سے، فانی فانی
کل بہالوں گی تجھے توڑ کے ساحل کی قیود
اور پھر گنبد و مینار بھی پانی پانی!

# نئی صبح

کالے ساگر کی موجوں میں ڈوب گئیں دھندلی آشائیں
جلنے دو یہ دیے پرانے خود ہی ٹھنڈے ہو جائیں گے
بہہ جائیں گے آنسو بن کر، روتے روتے سو جائیں گے
اندھے سایوں میں پلتے ہیں مبہم سے غمگین فسانے
دُکھ کی اک دیوار سے آ کر ٹکرا جاتے ہیں پروانے
دُودِ فسردہ کی انگڑائی لے بن بن کر ٹوٹ رہی ہے
سرخ زباں کی نازک لو پر جاگ رہی ہے ایک کہانی
ٹوٹے پھوٹے جام پڑے ہیں سونی سونی ہے کچھ محفل
دُھوپ سی ڈھل کر بیت گئی ہے ساقی کی مجبور جوانی
کیا جانے کب سورج نکلے، بستی جاگے غم مٹ جائیں!

# وداع

سونی راہوں میں بگولے ہیں ابھی گرمِ سفر
آج میں تیرے شبستاں سے چلا جاؤں گا
دُور مغرب کے کسی گوشہ تنہائی میں
جس جگہ شام و سحر بیٹھ کے ستاتے ہیں
اپنی تقدیر، غمِ بارِ سفر سے تھک کر
اور پھر تازہ نفس ہو کے پلٹ آتے ہیں
کیا خبر میں بھی کسی روز پلٹ ہی آؤں
پر کبھی تازہ نفس ہو بھی سکوں گا کہ نہیں؟
یہ بھی ممکن ہے کہ میں لوٹ کے آ ہی نہ سکوں
سانس پھر سانس ہے کچھ آہنی زنجیر نہیں
اور زنجیر بھی ہوگی تو کہاں تک آخر
ٹوٹ جائے گی کسی روز، ابد گیر، نہیں؟
روز خورشید دہکتے ہوئے تانبے کی طرح
ایک لاوے کے سمندر میں ڈھلک جاتا ہے
اور اک خون اُگلتے ہوئے چشمے کے قریب
چھوڑ جاتا ہے تذبذب میں، سلگتی ہوئی شام
کیا خبر پاؤں مرا ساتھ بھی دیں گے کہ نہیں
کیا خبر کیا ہے مرے عزمِ سفر کا انجام؟

روک آنکھوں سے امنڈتا ہوا سیلابِ الم
بیٹھ جائیں نہ کہیں میری اُمیدیں تھک کر!
اجنبی دیس کی ویران گذرگاہوں میں
میں اگر پا نہ سکا عشرتِ منزل کا سراغ
لَوٹ آوٗں گا تصور میں تری سمت کبھی
گُل نہ ہوجائیں کہیں تیرے دریچہ کے چراغ
آہ یہ دیدۂ پُر اشک میں امّید کی سَوت
خشک ہوتی ہے نہ سیلابِ فنا بنتی ہے
تو مرا نقشِ قدم چشمِ فسردہ سے نہ دیکھ
دیکھ وہ راہ گذر ہانپ رہی ہے اب تک
میں جسے روند کے آیا ہوں بہ اندازِ جنوں
کیا سفر مَوت ہے تُو کانپ رہی ہے اب تک؟
کتنا دِل کش ہے دھندلکا سا افق کے نزدیک
آسماں چوم ہی لینے کو ہے تقدیرِ زمیں
پھر مرا خون مچلتا ہے ارادے بن کر
پھر کوئی منزلِ دشوار بلاتی ہے مجھے
پھر کہیں دشت وجبل ڈھونڈ رہے ہیں مجھ کو
پھر کہیں دُور سے آواز سی آتی ہے مجھے
اُڑ چلا اوس کے مانند ستاروں کا ہجوم
آج میں تیرے شبستاں سے چلا جاوٗں گا!

# فیصلہ

آج سوچا ہے کہ احساس کو زائل کردوں!

اپنے شوریدہ ارادہ کو اپاہج کر لوں
اپنی مجروح تمنا کا مداوا نہ کروں
اپنی خوابیدہ محبّت کا المناک مآل
اپنی بے خواب جوانی کو سنایا نہ کروں
اپنے بے کیف تصوّر کے سہارے کے لیے
ایک بھی شمع سر راہ جلایا نہ کروں

اپنے بے سود تخیّل کو بکھر جانے دوں
زندگی جیسے گزرتی ہے گزر جانے دوں!

چند لمحوں میں گزرنے کو ہے ہنگامہ شب
سو گئے جام صراحی کا سہارا لے کر
سرد پڑنے لگا اجڑی ہوئی محفل کا گداز
تھک گئی گردشِ یک رنگ سے ساقی کی نظر
چند بیدار فسانوں کا اثر ٹوٹ گیا
دب گیا تلخ حقیقت میں نشہ تا بہ کمر

سوچ میں ڈوب گئے راہگذر کے خم و پیچ
کون آئے گا اب امید کے ویرانے میں؟

میں ابھی آخری مے نوش ہوں مے خانے میں
دیکھتا کیا ہے مری سمت، بڑھا، جام بڑھا
لا صراحی کو مرے پاس شکستہ ہی سہی
چھیڑ ٹوٹے ہوئے تاروں کو کراہیں تو ذرا
سوچتا کیا ہے اُنڈیل، اور اُنڈیل، اور اُنڈیل
سرد پڑتی ہوئی محفل کے تکدّر پہ نہ جا

اپنے بیدار تفکّر کی ہلاکت پہ ہنسوں
آج سوچا ہے کہ احساس کو زائل کر دوں!

# پرانی فصیل

مری تنہائیاں مانوس ہیں تاریک راتوں سے
مرے رخنوں میں ہے اُلجھا ہوا اوقات کا دامن
مرے سائے میں حال و ماضی رُک کر سانس لیتے ہیں
زمانہ جب گزرتا ہے بدل لیتا ہے پیراہن

یہاں سرگوشیاں کرتی ہے ویرانی سے ویرانی
فسردہ شمعِ امیّد و تمنّا لو نہیں دیتی
یہاں کی تیرہ بختی پر کوئی رونے نہیں آتا
یہاں جو چیز ہے ساکت، کوئی کروٹ نہیں لیتی

خراب و شورہ آلودہ زمیں خاموش رہتی ہے
یہاں جھینگر نہ جانے کس زباں میں گیت گاتے ہیں
یہاں چوہے متاعِ زندگی سے سرخ رُو ہو کر
مہذّب بستیوں میں جا کے اکثر لوٹ آتے ہیں

یہاں شبنم کے قطروں میں نزاکت بھی نہیں ہوتی
یہاں بھیگی ہوئی راتوں میں ہنگامے نہیں ہوتے
یہاں کوئی کسی کی زُلف سے کھیلا نہیں کرتا
یہاں دُنیا سے اکتائے ہوئے آکر نہیں روتے

یہاں سورج شعاعیں پھینک دیتا ہے بہ مجبوری
مگر پھر بھی کسی گوشے میں کچھ تاریک سے خاکے
جنھیں کرنیں نظر انداز کرجاتی ہیں جلدی میں
بنا کرتے ہیں، بنتے ہی رہے ہیں اک زمانے سے

یہاں اسرار ہیں، سرگوشیاں ہیں، بے نیازی ہے
یہاں مفلوج تر ہیں تیز تر بازو ہواؤں کے
یہاں بھٹکی ہوئی روحیں کبھی سر جوڑ لیتی ہیں
یہاں پر دفن ہیں گزری ہوئی تہذیب کے نقشے

مری نظروں نے قتل وخوں، ہوس رانی بھی دیکھی ہے
یہاں جذبات بھی عریاں کیے ہیں کج کلاہوں نے
یہاں لوٹی ہوئی پونجی پہ ماتم بھی کیا آ کر
یہاں تھک کر سہارا بھی لیا ہے بادشاہوں نے

مرے اک سمت اک دنیا ہے رنگا رنگ کی مظہر
وہاں ہر طنز کا پہلو ہے ہر اک دِل نوازی میں
کبھی میں اک اچٹتی سی نظر سے دیکھ لیتی ہوں
وہاں تضحیک کے نشتر چُھپے ہیں چارہ سازی میں

وہاں سہمی ہوئی ٹھٹھری ہوئی راتوں نے دیکھے ہیں
دریدہ پیرہن، عصمت نگوں سر، بال آوارہ
گریباں چاک، سینہ وا، بدن لرزاں، نظر تیرہ
خمِ ابرو میں درماندہ جوانی محوِ نظارہ

وہاں احساس کی جنسِ گراں قیمت نہیں رکھتی
وہاں کا ہر نفس مانگی ہوئی دنیا میں رہتا ہے
مسرّت تول کر لیتے ہیں چاندی کی ترازو میں
خوشامد زندگی کی ہر ادا میں کار فرما ہے

وہاں عورت فقط اک زہر آلودہ سا کانٹا ہے
جو چبھ سکتا ہے لیکن درد کا حاصل نہیں ہوتا
وہاں بھوکی نگاہیں گھورتی ہیں تنگنائے میں
مگر سب دیوتا ہیں کوئی اہلِ دِل نہیں ہوتا

ہر اک ناواقفِ منزل سمجھتا ہے کہ واقف ہے
وہاں سب رہنما ہیں، کوئی منزل ہے، نہ راہی ہے
وہاں چھپنے ہوئے جذبے ہیں سرمایہ ادیبوں کا
صریرِ خامۂ نادار بھی شہرت کی پیاسی ہے

وہاں ہر فکر کی جدّت پہ طعنے پیش ہوتے ہیں
وہاں شاعر مشینوں کی طرح سانچوں میں ڈھلتے ہیں
وہی اُگلے ہوئے لقمے طبائع کا سہارا ہیں
انھیں ویران راہوں پر کھڑے ہیں، آنکھ ملتے ہیں

اسی اک کوئے جاناں، موئے جاناں، روئے جاناں کو
سمجھتے ہیں کہ معراجِ تخیّل ہے اگر باندھیں
قلم کی شوخیاں سب ختم کردیں ایک جنبش میں
کسی کو ہمسر کعبہ کہیں، شام وسحر باندھیں

کہیں روتے بھٹکتے پھر رہے ہیں، ہر طرف ہر سُو
غلاظت آشنا، جھلسے ہوئے انسان کے پلّے
یہ وہ ہیں جو نہ ہوتے کوکھ پھٹ جاتی مشیّت کی
تمنّاؤں میں ان کی رات دن کھینچے گئے چلّے

غرض اک دَور آتا ہے، کبھی اک دَور جاتا ہے
مگر میں دو اندھیروں میں ابھی تک ایستادہ ہوں
مرے تاریک پہلو میں بہت افعی خراماں ہیں
نہ توشہ ہوں، نہ راہی ہوں، نہ منزل ہوں، نہ جادہ ہوں!

# قلوبطرہ

شام کے دامن میں پیچاں نیم افرنگی حسیں
نقرئی پاروں میں اک سونے کی لاگ
رہ گذر میں یا خراماں سرد آگ
یا کسی مطرب کی لے، اک تشنۂ تکمیل راگ!

ایک بحرِ بے کراں کی جھملاتی سطح پر
ضوفگن افسانہ ہائے رنگ و نُور
نیلے نیلے دو کنول موجوں سے چُور
بہتے بہتے جو نکل جائیں کہیں ساحل سے دُور

چاند سی پیشانیوں پر زرفشاں لہروں کا جال
احمریں اڑتا ہوا رنگِ شراب
جم گئی ہیں اشعۂ صد آفتاب
گردنوں کے پیچ وخم میں گھل گیا ہے ماہتاب

عشرتِ پرویز میں کیا نالہ ہائے تیز تیز
اُڑ گیا دن کی جوانی کا خُمار
شام کے چہرے پہ لوٹ آیا نکھار
ہو چکے ہیں ہو رہے ہیں اور دامن داغ دار

اس کا زریں تختِ سیمیں جسم ہے آنکھوں سے دُور
جامِ زہر آلود سے اُٹھتے ہیں جھاگ
چونک کر انگڑائیاں لیتے ہیں ناگ
جاگ انطونیؔ محبت سو رہی ہے جاگ جاگ!

# جمود

تم سے بے رنگیِ ہستی کا گلہ کرنا تھا

دل پہ انبار ہے خوں گشتہ تمناؤں کا
آج ٹوٹے ہوئے تاروں کا خیال آیا ہے
ایک میلہ ہے پریشان سی امیدوں کا
چند پژمردہ بہاروں کا خیال آیا ہے
پاؤں تھک کے رہے جاتے ہیں مایوسی میں
پُرمحن راہ گذاروں کا خیال آیا ہے

ساقی و بادہ نہیں، جام و لبِ جو، بھی نہیں
تم سے کہنا تھا کہ اب آنکھ میں آنسو بھی نہیں!

# زندگی کے دروازے پر

پا برہنہ و سراسیمہ سا اک خمِ غفیر
اپنے ہاتھوں میں لیے مشعلِ بے شعلہ و دوُد
مضطرب ہو کے گھروندوں سے نکل آیا ہے
جیسے اب توڑ ہی ڈالے گا یہ برسوں کا جمود؟

اِن پپوٹوں میں یہ پتھرائی ہوئی سی آنکھیں
جن میں فردا کا کوئی خواب اُجاگر ہی نہیں
کیسے ڈھونڈیں گی درِ زیست، کہاں ڈھونڈیں گی
ان کو وہ تشنگیِ شوق میسّر ہی نہیں

جیسے صدیوں کے چٹانوں پہ تراشے ہوئے بُت
ایک دیوانے مصوّر کی طبیعت کا اُبال
ناچتے ناچتے غاروں سے نکل آئے ہوں
اور واپس انھیں غاروں میں ہو جانے کا خیال

زندگی اپنے دریچوں میں ہے مشتاق ابھی
اور یہ رقصِ طلسمانہ کے رنگیں سائے
اس کی نظروں کو دیے جاتے ہیں پیہم دھوکے
جیسے بس آنکھ جھپکنے میں وہ اُڑ کر آئے

شہپرِ موت کسی غولِ بیاباں کی طرح
قہقہے بھرتا ہے، خاموش فضاؤں میں، صدا
کانپتے کانپتے اک بار سمٹ جاتی ہے
ایک تاریک سا پردہ یونہی آویزاں رہا

کوئی دروازہ پہ دستک ہے نہ قدموں کا نشاں
چند پُرہول سے اسرار تہہ سایہ در
خود ہی سرگوشیاں کرتے ہیں، کوئی جیسے کہے
"پھر پلٹ آئے یہ کم بخت وہی شام و سحر؟"

ناچتا رہتا ہے دروازے کے باہر یہ ہجوم
اپنے ہاتھوں میں لیے مشعلِ بے شعلہ و دود
زندگی اپنے دریچوں میں ہے مشتاق ابھی
کیا خبر توڑ ہی دے بڑھ کے کوئی قفلِ جمود؟

# آمادگی

ایک اک اینٹ گری پڑتی ہے
سب دیواریں کانپ رہی ہیں
اَن تھک کوششیں معماروں کی
سر کو تھامے ہانپ رہی ہیں

موٹے موٹے شہتیروں کا
ریشہ ریشہ چھوٹ گیا ہے
بھاری بھاری، جامد پتّھر
ایک اک کر کے ٹوٹ گیا ہے

لوہے کی زنجیریں گل کر
اب ہمّت ہی چھوڑ چکی ہیں
حلقہ حلقہ چھوٹ گیا ہے
بندش بندش توڑ چکی ہیں

چونے کی اک پتلی سی تہہ
گرتے گرتے بیٹھ گئی ہے
نبضیں چھوٹ گئیں مٹّی کی
مٹّی سے سَر جوڑ رہی ہے

سب کچھ ڈھیر ہے اب مٹّی کا
تصویریں، وہ دِل کش نقشے
پہچانو تو رو دوگی تم
گھر میں ہوں، باہر ہوں گھر سے

اب آؤ تو رکّھا کیا ہے
چشمے سارے سُوکھ گئے ہیں
یوں چاہو تو آ سکتی ہو
میں نے آنسو پونچھ لیے ہیں

# تنہائی میں

میرے شانوں پہ ترا سر تھا نگاہیں نم ناک
اب تو اک یاد سی باقی ہے سو وہ بھی کیا ہے؟
گھر گیا ذہن غمِ زیست کے اندازوں میں
سر ہتھیلی پہ دھرے سوچ رہا ہوں بیٹھا
کاش اس وقت کوئی پیر خمیدہ آکر
کسی آزردہ طبیعت کا فسانہ کہتا!

اک دھندلکا سا ہے دم توڑ چکا ہے سورج
دن کے دامن پہ ہیں دھبّے سے ریا کاری کے
اور مغرب کی فناگاہ میں پھیلا ہوا خوں
دبتا جاتا ہے سیاہی کی تہوں کے نیچے

دُور تالاب کے نزدیک وہ سوکھی سی ببول
چند ٹوٹے ہوئے ویران مکانوں سے پرے
ہاتھ پھیلائے برہنہ سی کھڑی ہے خاموش
جیسے غربت میں مسافر کو سہارا نہ ملے
اس کے پیچھے سے جھجکتا ہوا اک گول سا چاند
اُبھرا بے نور شعاعوں کے سفینہ کو لیے

میں ابھی سوچ رہا ہوں کہ اگر تُو مِل جائے
زندگی گو ہے گراں بار پہ اتنی نہ رہے
چند آنسو غمِ گیتی کے لیے، چند نفس
ایک گھاؤ ہے جسے یوں ہی سیے جاتے ہیں
میں اگر جی بھی رہا ہوں تو تعجب کیا ہے
مجھ سے لاکھوں ہیں جو بے سود جیے جاتے ہیں
کوئی مرکز ہی نہیں میرے تخیّل کے لیے
اس سے کیا فائدہ جیتے رہے اور جی نہ سکے
اب ارادہ ہے کہ پتّھر کے صنم پُوجوں گا
تاکہ گھبراؤں تو ٹکرا بھی سکوں مر بھی سکوں
ایسے انسانوں سے پتّھر کے صنم اچھے ہیں
ان کے قدموں پہ مچلتا ہو دمکتا ہوا خوں
اور وہ میری محبت پہ کبھی ہنس نہ سکیں
میں بھی بے رنگ نگاہوں کی شکایت نہ کروں

یا کہیں گوشۂ اہرام کے سناٹے میں
جا کے خوابیدہ فراعین سے اتنا پوچھوں
ہر زمانے میں کئی تھے کہ خدا ایک ہی تھا
اب تو اتنے ہیں کہ حیران ہوں کس کو پُوجوں؟

اب تو مغرب کی فنا گاہ میں وہ سوگ نہیں
عکسِ تحریر ہے اک رات کا ہلکا ہلکا

اور پُر سوز دھندلکے سے وہی گول سا چاند
اپنی بے نور شعاعوں کا سفینہ کھیتا
اُبھرا نمناک نگاہوں سے مجھے تکتا ہوا
جیسے گھل کر مرے آنسو میں بدل جائے گا
ہاتھ پھیلائے اِدھر دیکھ رہی ہے وہ ببول
سوچتی ہوگی کوئی مجھ سا ہے یہ بھی تنہا
آئینہ بن کے شب و روز تکا کرتا ہے
کیسا تالاب ہے جو اِس کو ہرا کر نہ سکا؟

یوں گزارے سے گزر جائیں گے دن اپنے بھی
پَہ یہ حسرت ہی رہے گی کہ گزارے نہ گئے

خون پی پی کے پلا کرتی ہے انگور کی بیل
گر یہی رنگِ تمنا تھا چلو یونہی سہی
خون پیتی رہی، بڑھتی رہی کونپل کونپل
چھاؤں تاروں کی شگوفوں کو نمو دیتی رہی
نرم شاخوں کو تھپکتے رہے ایام کے ہاتھ
یونہی دن بیت گئے، صبح ہوئی شام ہوئی
اب مگر یاد نہیں کیا تھا مآلِ امید
ایک تحریر ہے ہلکی سی لہو کی باقی
بیل پھلتی ہے تو کانٹوں کو چھپا لیتی ہے
زندگی اپنی پریشاں تھی پریشاں ہی رہی

چاہتا یہ تھا مرے زخم کے انگور بندھیں
یہ نہ چاہا تھا مرا جام تہی رہ جائے!

ہاتھ پھیلائے ادھر دیکھ رہی ہے وہ بول
سوچتی ہوگی کوئی مجھ سا ہے یہ بھی تنہا
گھر گیا ذہن غمِ زیست کے اندازوں میں
کیسا تالاب ہے جو اس کو ہرا کر نہ سکا؟
کاش اس وقت کوئی پیر خمیدہ آکر
میرے شانوں کو تھپکتا غمِ تنہائی میں!

# جواری

گہرے سائے ناچ رہے ہیں دیواروں پہ محرابوں میں
سہمے ہوئے ہیں ہارنے والے، جیتنے والے ہار رہے ہیں
پونجی نقدی جو کچھ بھی ہے لے کر داؤ مار رہے ہیں
چہروں پر ہے موت سی طاری، آنکھیں ناؤ گردابوں میں

مِتّی آشا اکساتی ہے، کھیل جواری کھیل جواری
جو بھی ہارا ہار چکا ہے، اب کی بازی جیت سمجھنا
ہار بھی تیری ہار نہیں، یہ جیت نگر کی ریت سمجھنا
سانسیں قیدی، خوف کے پہرے، گھیرے ہے اک چار دواری

تجھ سے پہلے اور کھلاڑی جیتے بھی ہیں ہارے بھی ہیں
ہار اور جیت کا سودا ہے یہ، دُبدھا کیسی ڈرنا کیسا
پانسا پھینک جھجکتا کیوں ہے، جیتے جی ہی مرنا کیسا
ویرانوں میں طوفانوں میں سائے بھی ہیں سہارے بھی ہیں!

ایک ہی بازی، ایک ہی بازی، کوئی بیٹھا اکساتا ہے
تن کے کپڑے، سر کی پگڑی بیچ، یہ بازی اپنانی ہے
ہم چشموں میں بات رہے گی، مایا تو آنی جانی ہے
ہار بھی تیری ہار نہیں ہے، من کو من ہی سمجھاتا ہے

ہونٹ چبائے پہلو بدلے سب کچھ بیچا بازی جیتی
پھر لالچ میں آکر بیٹھے، آنکھیں چمکیں من لہرایا
ایسے کھوئے خود کو بھولے، کھیل میں کچھ بھی یاد نہ آیا
جب اٹھے تو جیب تھی خالی کون یہ پوچھے کیسی بیتی

گہرے سائے اندھے دیپک ناچ رہے ہیں جاگ رہے ہیں
دیواروں کے حلقے میں ہے بازی داؤ اور جواری
کیا جانے یہ اندھی بازی کس نے جیتی کس نے ہاری
کیا جانے کیوں سانجھ سویرا آگے پیچھے بھاگ رہے ہیں

ہم تو اپنی سی کر ہارے، کوئی بھی تعمیر نہ ٹوٹی
سب ہی جواری، سب ہی لٹیرے، کون کسی سے بازی جیتے
بیت گئی ہے جیسی بیتی، باقی چاہے جیسی بیتے
وہم و جنوں کی، رنگ فسوں کی پاؤں سے زنجیر نہ ٹوٹی!

## تصوّر

پھر وہی مانگے ہوئے لمحے، وہی جامِ شراب
پھر وہی تاریک راتوں میں خیالِ ماہتاب
پھر وہی تاروں کی پیشانی پہ رنگِ لازوال
پھر وہی بھولی ہوئی باتوں کا دھندلا سا خیال
پھر وہ آنکھیں بھیگی بھیگی دامنِ شب میں اُداس
پھر وہ امیدوں کے مدفن زندگی کے آس پاس
پھر وہی فردا کی باہیں، پھر وہی میٹھے سُراب
پھر وہی بیدار آنکھیں، پھر وہی بیدار خواب
پھر وہی وارفتگی، تنہائی، افسانوں کا کھیل
پھر وہی سرگوشیاں، سپنے، وہ دیوانوں کا کھیل
پھر وہی رخسار، وہ آغوش، وہ زلفیں سیاہ
پھر وہی شہرِ تمنا، پھر وہی تاریک راہ
زندگی کی بے بسی، اُف وقت کے تاریک جال
درد بھی چھٹنے لگا، امید بھی چھٹنے لگی
مجھ سے میری آرزوئے دید بھی چھٹنے لگی
پھر وہی تاریک ماضی، پھر وہی بے کیف حال

پھر وہی بے سوز لمحے، پھر وہی جامِ شراب
پھر وہی تاریک راتوں میں خیالِ ماہتاب

# پگڈنڈی

ایک حسینہ درماندہ سی، بے بس، تنہا دیکھ رہی ہے
جیسے یونہی بڑھتے بڑھتے رنگِ افق پر جا چُھولے گی
جیسے یونہی افتاں خیزاں جا کر تاروں کو چُھولے گی
راہ کے پیچ و خم میں کوئی راہی الجھا، دیکھ رہی ہے

انگڑائی لیتی بل کھاتی، ویرانوں سے آبادی سے
ٹکراتی، کتراتی، مڑتی، خشکی پر گرداب بناتی
اٹھلاتی، شرماتی، ڈرتی، مستقبل کے خواب دکھاتی
سایوں میں ستاتی مڑتی، بڑھ جاتی ہے آزادی سے

راہی کی آنکھوں میں ڈھلتی، گرتی اور سنبھل جاتی ہے
ٹھنڈی چھاؤں میں تاروں کی نیمیں خواب کا دھارا بُنتی
دن کی روشن قندیلوں میں میداں میں آوارا بُنتی
ندیوں سے چشموں سے مِلتی کوسوں دُور نکل جاتی ہے

پھولوں کے اجسام کچلتی ذروں کے فانوس جگاتی
درماندہ اشجار کے نیچے شاخوں کا واویلا سنتی
ہر نووارد کے رستے میں نادیدہ اک جال سا بُنتی
بڑھ جاتی ہے "منزل" کہہ کر کلیاں زیرِ خاک سلاتی!

غم دیدہ پسماندہ راہی تاریکی میں کھوجاتے ہیں
پاؤں راہ کے رخساروں پر دھندلے نقش بنا دیتے ہیں
آنے والے اور مسافر پہلے نقش مٹا دیتے ہیں
وقت کی گرد میں دبتے دبتے ایک فسانہ ہوجاتے ہیں

راہ کے پیچ و خم میں اپنا دامن کوئی کھینچ رہا ہے
فردا کا پُرپیچ دھندلکا ماضی کی گھنگھور سیاہی
یہ خاموشی، یہ سناٹا اس پر اپنی کور نگاہی
ایک سفر ہے تنہا راہی، جو سہنا تھا خوب سہا ہے

ایک حسینہ درماندہ سی بے بس تنہا دیکھ رہی ہے
جیون کی پگڈنڈی یونہی تاریکی میں بَل کھاتی ہے
کون ستارے چھو سکتا ہے راہ میں سانس اکھڑ جاتی ہے
راہ کے پیچ و خم میں کوئی راہی اُلجھا دیکھ رہی ہے

یہ سورج یہ چاند ستارے راہیں روشن کرسکتے ہیں؟
تاریکی آغازِ سحر ہے، تاریکی انجام نہیں ہے؟
آنے والوں کی راہوں میں کوئی نور آشام نہیں؟
ہم سے اتنا بَن پڑتا ہے جی سکتے ہیں مرسکتے ہیں!

# فصل ۲

## سب رنگ، سالِ تصنیف ۱۹۴۳

(سالِ اشاعت کتاب پر نہیں لکھا، مگر 'نیا آہنگ' کے دیباچے میں درج ہے کہ یہ طویل نظم ۱۹۴۳ء میں لکھی گئی تھی۔ کتاب کے 'ابتدائیہ' میں اخترالایمان نے ۱۳ تلک روڈ، پونا، کا پتہ لکھا ہے، جہاں وہ ۴۷' اور ۴۸' میں رہتے تھے۔ قیاس ہے کہ 'سب رنگ' کتاب کی صورت میں ۱۹۴۷ء میں چھپی تھی۔)

سانپوں، کتّوں اور خچروں کے نام

ابتدائیہ: اخترالایمان

مطبوعہ: اوریئنٹ بک سنٹر، بمبئی

مقام: برِاعظم ایشیا کا ایک جنگل

تماشائی: شجر و حجر

وقت: اندھیرے اجالے کے درمیان

زمانہ: ہمارا آپ کا

کردار

آدم: بدیسی

سانپ: سیاسی رہنما

گدھا: پٹے ہوئے شہزادے

بندر: ناقص تفکر

چڑیا: ابن الوقت

گینڈا: تخریبی عنصر

خچر: والئی ریاست

بیل: محنت کش

ہُدہُد: مذہبی عنصر

کتا: خطاب یافتہ

اُلو: اہنسا

پہلا گدھ: سرمایہ دار

دوسرا گدھ: سرمایہ دار

قوّتِ حیات و نمو

# ابتدائیہ

یہ جنگل جس میں اس ناٹک کے کردار رہتے ہیں اس میں آدم کی تاریخ بہت پرانی ہے۔ کاغذ کی ایجاد سے پہلے اس کے آثار پتھروں اور دھاتوں پر ملتے ہیں اور کاغذ کی ایجاد کے بعد سے ظاہر ہے کاغذ ہی پر ملنے چاہیے۔

اس جنگل کی تاریخ بہت پرانی ہے ۔کہتے ہیں جب دنیا بھر کے جانور اندھیرے میں بھٹک رہے تھے یہاں کے جانور روشنی میں تھے۔ اس جنگل کی سیر کے لیے اورجانوروں کے عادات وخصائل جاننے بہت سے سیاح اب سے پہلے بھی آئے ہیں اوراب بھی آتے رہتے ہیں۔ ان کا بیان ہے کہ اس جنگل کے جانور صرف آپس میں لڑتے ہیں۔ اگر کوئی لڑنے والا باہر سے آجائے تو یہاں جو کمزور ہیں وہ آنے والے طاقتور کا ساتھ دے کراپنے ہی ہم جنسوں کا خاتمہ کرا دیتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ اسی میں ان کی بھلائی ہے کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ برے جانورحملہ آور کا ساتھ دے کر اچھے جانوروں کا خاتمہ کرادیتے ہیں، لیکن اس حملہ آور کے ہاتھوں خود بھی نیست و نابود ہوجاتے ہیں۔

اس جنگل کے جانوروں کی ایک سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ انھیں ہمیشہ ایک تندخوآدم کی ضرورت رہی ہے اور آدم کی بدبختی یہ ہے کہ اس نے جب اپنی عادت چھوڑی جانور ہوگیا۔

اس جنگل کے چرچے ہمیشہ سے دور و نزدیک رہے ہیں۔ دنیا والے اس جنگل تک پہنچنے کے راستے ڈھونڈتے تھے مگر نہیں ملتے تھے۔ انھیں راستہ ڈھونڈنے والوں میں ایک شخص کولمبس بھی تھا جو نکلا تھا اس جنگل کی نیت سے مگر جا پہنچا کہیں اور۔

دوسرے اس جنگل تک پہنچنے کی کوشش کوئی اس لیے نہیں کرتے تھے کہ یہاں روشنی کا چشمہ بہت پرانا ہے بلکہ اس لیے کرتے تھے کہ یہاں سونا بافراط ہے اور یہ کہ درختوں پر اُون اگتی ہے۔

یہاں جس قدرمؤرخ اور سیاح آئے انھیں صرف اس قدر معلوم تھا کہ یہ جنگل

جانوروں سے بھرپور ہے لیکن اس دریافت کا سہرہ موجودہ آدم کے سر ہے کہ اس نے یہ معلوم کیا کہ یہاں کئی قسم کے جانور ہیں اور یہ کہ ان میں کچھ ایسے بھی ہیں جنھیں کسی قسم کا خوف یا لالچ دے کر بڑی آسانی سے رام کیا جاسکتا ہے۔

جو جانور آدم کو بہت پسند آئے ان میں خچر اور کتے کا نمبر پہلے آتا ہے اور سانپ کا بعد میں۔ گدھوں کو اس نے کبھی کوئی خاص اہمیت نہیں دی اس لیے کہ وہ جانتا تھا ایک مرتبہ زیر ہونے کے بعد یہ جانور کسی کام کا نہیں ۔

الو کے بارے میں مورخوں کی رائے یہ ہے کہ اگر چہ وہ 'شانتی' پسند ہے مگر اس کے اردگرد رہنے والے گدھ 'شوشو' ہی کا جپ کیا کرتے ہیں اور یہ کہ الو کے ساتھ رہنے کے باوجود بھی گیان دھیان میں کچھ زیادہ وقت صرف نہیں کرتے۔

بعض مؤرخوں کا خیال ہے کہ اگر چہ بہت نمایاں نہیں لیکن کتا، سانپ اور گدھا سب ہیں ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے۔

گینڈے کے بارے میں رائے ہے کہ یہ نہ اپنے ہی کام آتا ہے نہ غیروں ہی کے، اس لیے سب اس سے بیزار رہتے ہیں۔

الو کے بارے میں اس رائے پر سب متفق ہیں کہ جو کچھ یہ کرتا ہے اس میں نیت کی برائی کو دخل نہیں ہوتا مگر نتیجہ ہمیشہ ایسا نکلتا ہے جس سے جنگل والوں کو بجائے فائدہ کے نقصان پہنچتا ہے۔

کچھ پرانے مورخوں کی تحریروں سے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ایک زمانے میں اس جنگل پر ہُدہُد کا طوطی بولتا تھا۔ ان دنوں عنانِ ملک گدھا سنبھالے ہوئے تھا اور اسے قدم قدم پر ہُدہُد کی مدد درکار ہوتی تھی۔ اب وہ زمانہ نہیں رہا، اس لیے دونوں ان دنوں کی یاد میں محض چند آنسو ٹپکا کر رہ جاتے ہیں اور یہ کہ پونچھنے والے بھی نہیں ملتے۔

چڑیا اور اس کا حُسن محض طاقت کا ساتھ دیتے ہیں اور بندر کے بارے میں کہتے ہیں کہ اسے شروع ہی سے جھک مارنے کی عادت ہے۔اس کی سیاست صرف لفظوں اور اعتراضوں

تک محدود ہے۔

یہ واقعہ جو میں نے اس ناٹک میں قلم بند کیا ہے آج ہی کل کی بات ہے۔ اور بیل کہتے ہیں ہوتا اُس زمانے میں بھی تھا مگر بات نہیں کرتا تھا۔ اور سمجھتا تھا کہ یہ سب کچھ قوتِ حیات و نمو کے ایما سے ہورہا ہے۔ مگر اب اس کا یہ خیال نہیں۔

یہ جو کچھ میں آپ کے سامنے پیش کررہا ہوں اسے کہنے کو تو میں نے ناٹک کہہ دیا مگر ناٹک کی جو تعریف کی ہے وہ اس پر پوری نہیں اترتی اس لیے آپ کو اجازت ہے کہ آپ جو نام چاہیں میری اس کاوش کو دے دیں۔

چونکہ اس جنگل کے صحیح واقعات بہت سے لوگوں کی نگاہ سے پوشیدہ تھے اس لیے میں نے اپنا فرض سمجھا کہ انھیں سب کی بھلائی کے لیے قلم بند کردوں۔ چند باتیں اور بھی تھیں جو اس وقت میرے ذہن سے نکل گئیں۔ اگر پھر کبھی موقعہ ملا، حواس ٹھکانے آئے اور اس کتاب کے دوبارہ چھپنے کی نوبت آئی تو انھیں بھی شامل کردوں گا۔

ایک بات چلتے چلتے اور کہہ دوں اور وہ ہے قوتِ حیات و نمو کے دربار سے متعلق۔ میں نے ارادہ کیا تھا کہ پانی میں کود کر یہ راز بھی دریافت کرتا چلوں لیکن جس قوت کی مدد سے وہاں تک پہنچا تھا اس نے روک دیا، کہنے لگی ممکن ہے پانی نہ ہو شراب ہی ہو جیسا کہ بہت لوگوں کی رائے ہے۔

میں نے کہا اور وہ روایت جو ہے کہ جو اس پانی کی گہرائی اور روشنی کی حقیقت جاننے کے لیے گیا واپس نہیں آیا۔ اس بارے میں کیا رائے ہے؟ جواب ملا چھوڑو اس جھنجھٹ میں کیوں پڑتے ہو اور میں نے بھی یہی مناسب سمجھا کہ اس سلسلے میں خاموش ہی ہو جاؤں۔

سردست صرف اس قدر ہے کہ جو کچھ میں نے دیکھا ہے اسے "سب رنگ" کے نام سے آپ کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ دیکھیے۔

اختر الایمان

۱۳ تلک روڈ، پونا

# افتتاحیہ

(زمان و مکان برسوں کا گرد و غبار اپنے چہروں پر لیے نمودار ہوتے ہیں۔)

مکان : صدیاں بیتیں اس جنگل میں جتنے پنکھ پکھیرو تھے سب
الگ الگ رہتے آئے تھے پورب کوئی پچھم کوئی
اپنے اپنے کنبے سب کے، بالک بچے ننھے بالے
آنکھوں کا سکھ ، دِل کی ٹھنڈک ،دھرتی سونی ،سوئی سوئی
کوسوں تک خالی ہی خالی، پڑی تھی جیسے کوئی سہاگن
تکتے تکتے راہ کسی کی بس اک پل کو سو جاتی ہے
ہرے بھرے میدان اکیلے، لیے ہوئے بھرپور جوانی
اونگھ رہے تھے چپکے چپکے ، ناچ رہی تھی اک ایسی لے
گیت کی بن بن ،جس کی دُھن سے کھیل رہی تھی روح زمیں کی
زمان : کالے کالے پنکھ پکھیرو، ان کے ننھے منے بالے
اس نیلے آکاش کے نیچے دھرتی کو سینے سے لگائے
وہ جنگل کی دھرتی جس نے اب تک پیٹ بھرے تھے سب کے
اب تک تن ڈھانپے تھے سب کے، اپنے پیار کے گہرے سائے
ڈالے سب پر، چپکی بیٹھی، اپنے روپ سے کھیل رہی تھی
کالے کالے پنکھ پکھیرو اس دھرتی کے بچے بالے
اپنی ماں کی گود میں بیٹھے ، بجلی اور بادل سے ڈر کر
کبھی چمٹ جاتے تھے ماں سے، کبھی جھکا دیتے تھے گردن
یونہی چلتا جاتا تھا یہ دن اور رات کا دھیما چکّر

مکان　　پھر اترے بھورے بادل سے کچھ گھر کر آئے
اتنے برسے اتنے برسے کالے کالے پنکھ پکھیرو
اس پانی میں ڈوب گئے سب، اس پانی کی لال تھی رنگت
جیسے کوئی نرمل جل میں کہیں سے لاکر گھول دے گیرو

زمان : یہ بادل پھر دھیرے دھیرے اس دھرتی کے باسی بن کر
گنگا جمنا کی وادی میں اپنا ڈیرا لے کر اترے
کالے پنکھ پکھیرو پکڑے مار پیٹ کے داس بنایا
کالی زمیں سے پیار جتا کے پھول اگائے ستھرے ستھرے
یہ بادل جب سوکھ گئے تو اور اٹھے اترے بادل
برسے اور برس کر پہلے بھورے بادل جو چھائے تھے
ان کو اپنا میت بنایا پیار کے رشتے ناتے جوڑے
ان گیتوں میں اور بڑھائے پہلوں نے جو کچھ گائے تھے

مکان : جب یہ بادل برس برس کر سوکھ گئے تو اک دن ایسا
طوفاں آیا سب تھرائے اور زمیں نے پلٹا کھایا
جنگل کے سب نئے پرانے باسی جو تھے اس طوفاں میں
بھٹکے اور ٹکرائے آخر ایک زمانہ یہ بھی آیا

زمان : ایک نے ایک کی صورت دیکھی جانے اور انجانے سب ہی
اس نیت سے مل کر بیٹھے آؤ اپنا روگ مٹائیں
اپنے اپنے بھاؤ ہیں سب کے اپنے طور طریقے سب کے
دیکھیں کیسی کٹتی ہے اب، پچھلی باتوں پر کیا جائیں

(زمان و مکان یہ کہہ کر آنکھوں سے اوجھل ہوجاتے ہیں)

# پہلا رنگ

"ابتداء میں ایسا تھا کہ لوگ الگ الگ گروہوں میں
بٹے ہوئے نہیں تھے ایک ہی قوم و جماعت تھے"
(کتاب الحکمت)

(ایک وسیع میدان میں جنگل کے تمام جانور جمع ہیں۔ مسئلہ زیرِ بحث یہ ہے کہ اگر چہ آدم کی تمام تر قوت کا دارومدار ہم پر ہے اس کے باوجود بھی وہ اپنے آپ کو ہمارا آقا، اشرف المخلوقات اور نہ معلوم کن کن ناموں سے یاد کرتا ہے۔ اس کے اس دعوے کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرنی چاہیے۔ سانپ صدرِ محفل ہے۔ گدھا بولنے کے لیے کھڑا ہوتا ہے)

گدھا : تمام حضرات سن رہے ہیں
مجھے یہ کہنا ہے اہلِ محفل
بہت گزاری ہے سو کے ہم نے
ہمیں ولے غفلتوں کا حاصل
ملا بھی کچھ ہے تو اک اندھیرا
مگر ہمیں چاہیے سویرا

(گدھا ابھی اصل موضوع تک آ بھی نہیں پاتا کہ قریب کے پیڑ کی ایک شاخ سے بندر شور مچاتا ہوا زمین پر کودتا ہے)

بندر : نقطۂ اعتراض صاحبِ صدر
نقطۂ اعتراض صاحبِ صدر

سانپ : خاموش خاموش، سنیے، خاموش!
کہیے، کہیے، بابا ، خاموش!

بندر : قاعدہ ہے کسی مجلس میں اگر
اتفاقاً جو خواتین بھی ہوں
تین سو مرد ہوں یا تین ہزار
عورتیں ان میں اگر تین بھی ہوں
پھر بھی اخلاق یہ کہتا ہے کہ جب
ابتداء ہو تو انھیں سے ہو خطاب
اور میں دیکھ رہا ہوں کہ یہاں
حُسنِ اخلاق کی مٹّی سے خراب

سانپ : اور کچھ اس کے سوا؟

بندر : دوسری چیز یہ ہے بندہ نواز
کم سے کم مجھ کو یہ معلوم نہ تھا
آپ ہیں صدر، یہ کیوں کر کیسے
آپ کو صدر بھلا کس نے چنا؟

سانپ : میرے احباب نے جن سے میں نے
خود کہا تھا کہ میں اس قابل ہوں
مجھ کو ہی صدر بنایا جائے
سب سمجھتے ہیں میں کس قابل ہوں؟

بندر : ہم تو سنتے تھے کہ جمہور کا راج
اک حقیقت ہے مگر آج یہاں
آن کر عقدہ کھلا دھوکا ہے

یونہی اک وہم میں ہے ایک جہاں

سانپ : آپ ہی کہیے مرے بھائی بھلا
مجھ میں کیا صدر کے اوصاف نہیں ؟

بندر : چنداحباب کے ایما سے جناب
بن گئے صدر، مگر باقی سب
کیوں گدھے بن گئے یوں
اختلاف ان کو تھا جب؟

گدھا : جنابِ صدر مری ذات پہ ہے یہ حملہ
یہ ذاتیات پہ حملے مجھے پسند نہیں
اب ان سے کہیے کہ الفاظ اپنے واپس لیں
مری زبان بھی چاہوں تو کوئی بند نہیں

سانپ : بیٹھیے بیٹھیے، ہاں کہیے جناب
مجھ میں کیا صدر کے اوصاف نہیں؟
(سانپ سوالیہ نگاہوں سے بندر کی طرف دیکھتا ہے)

سانپ : دیکھیے میری چمک، میری لچک، میرا حسن
دیکھیے چستی و چالاکی و نرمی میری
دیکھیے رنگ مرا، رنگ کی گہرائی مری
دیکھئے زہر مرا، زہر کی گرمی میری
(بندر کی طرف دیکھ کر مسکراتا ہے)

سانپ : مست ہوکر جو کسی بین پہ میں ناچ اٹھوں
بین کوئی بھی ہو مقصد مرا حل ہوتا ہے
دیکھتے دیکھتے پتھر کو بھی پانی کردوں

میں اگر جھوٹ کو سچ کہہ دوں تمھیں ساتھ نہ دو
اس کا جو میرا مخالف ہو، مرا دشمن ہو
کنڈلی جو مار کے بیٹھوں تو سمٹ جائے زمیں
ڈس کے پلٹوں جو کسی کو وہیں افسانہ بنے!
میرا ڈسنا مری پھنکار مرا رقصِ حسیں
سب ہیں ذو معنی، انھیں جان سکو گے تم کیا
زہر اگلوں تو جھلس جائیں مکاں اور مکیں
غالباً تم ابھی واقف نہیں اس بھید سے بھی
زہر کی لاگ بنا کوئی سیاست ہی نہیں؟
تم ابھی بچّے ہو اس قضیے میں کیوں پڑتے ہو؟
مجھ میں اک صدر کے اوصاف ہیں سب جانِ حزیں

بندر : پھر بھی کہتا ہوں مجھے
اختلاف آپ سے ہے
یہ طریقہ تو نہیں
چند احباب کو لے
صدر بن جائے کوئی؟

سانپ : (بگڑ کر) آپ کو میری صدارت نہیں منظور اگر
آپ جا سکتے ہیں یاں رہنے پہ مجبور نہیں!

بندر : (چلا کر) کیا یہی ہے جسے جمہور کا راج
کہتے ہیں لوگ مگر
جس میں جمہور کی آواز نہیں
کیا یہی ہے وہ شجر

جس کے پھل صرف وہی کھائیں جو باثروت ہیں
جن کی بھیڑوں کے گروہ
ہر پنہ گاہ میں ہیں
ہر چراگاہ میں ہیں!

(سانپ پھنکار کر بندر پر جھپٹتا ہے اور اسے ڈس لیتا ہے۔ بندر تڑپ کر زمین پر ڈھیر ہو جاتا ہے)

سانپ : (پرسکون لہجہ میں) مجھ میں وہ زہر بھی ہے
جس کی ہر آن سیاست کے لیے
گو ضرورت ہے مگر مصلحتاً
اپنے ہم جنسوں کی الفت کے لیے
آج تک میں نے چھپا رکھا ہے
یوں ہی اک ڈھونگ رچا رکھا ہے!

(ہر طرف سناٹا چھا جاتا ہے۔ گدھا ہمت کر کے پھر کھڑا ہوتا ہے)

گدھا : جنابِ صدر اجازت ہے اب مجھے کہ میں پھر
اس اپنی بات کو دہراؤں اور ختم کروں؟

سانپ : کہیے، ہاں چھوڑیے اس قصہ کو
ایسے قضیے تو ہر اک محفل میں
ہوتے ہی رہتے ہیں کیا کیجیے مگر
بُعد ہے موج میں اور ساحل میں

گدھا : میں کہہ رہا تھا کہ آدم، وہ جس کی قوت کا
مدار صرف ہمارے قویٰ پہ ہے خود کو

(گدھا بات دوبارہ شروع بھی نہیں کرنے پاتا کہ محفل میں پھر کہیں شور مچنے لگتا ہے)

سانپ : کیا تماشا ہے یہ ؟
حضرات ذرا سوچیے تو آپ یہاں
کس لیے آئے ہیں، کیا مقصد ہے

(مگر شور برابر جاری رہتا ہے۔ سانپ گردن ابھار کر دیکھتا ہے۔ گینڈا اپنے سینگ اور پچھلے پاؤں سے مٹی اڑا رہا ہے۔ سانپ نرم ہو کر)

سانپ : دیکھیے سوچیے تو آپ ہی جب
جانِ محفل جنھیں کہیے وہ لوگ
اس طرح شور مچائیں گے تو پھر
دوسرے کیسے رہیں گے خاموش؟

گینڈا : (سخت لہجہ میں) میں کسی شخص کا غلام نہیں
میں کسی چیز کا نہیں پابند
میں تو جو چاہتا ہوں کرتا ہوں
کوئی شئے گر کہے کہ مجھ کو گزند
آکے پہنچا سکے گی، ناممکن
وہ ہو آدم کہ اور کوئی گدھا!

گدھا : دیکھیے صاحبِ صدر
پھر مری ذات پہ طنز

گینڈا : چپ رہو، غل نہ مچاؤ احمق !
(صدر سے مخاطب ہو کر)
کوئی پروا نہیں محفل کی مجھے

ایک ہنگامہ ہے اور کچھ بھی نہیں
میں نے ہنگامے بہت دیکھے ہیں
یوں بھی جاتا ہے بھلا درد کہیں
فکرے سے زخم کہیں بھرتا ہے
بددعاؤں سے کوئی مرتا ہے؟

(گینڈا جونہی باہر جانے لگتا ہے کہ ایک کونے سے ایک نسوانی آواز آتی ہے)

آواز : چرچر چرچر، چوں چوں چوں چوں،
کھی کھی کھی کھی، کھوں کھوں کھوں کھوں!

(سب اس طرف دیکھتے ہیں۔ اجتماع کی سب سے خوب صورت اور آزاد چڑیا گینڈے کی طرف دیکھ کر مسکراتی ہے)

چڑیا : میرا بھی اب ہنگاموں سے
کوئی ذہنی میل نہیں ہے
رکیے میں بھی ساتھ چلوں گی
کوئی ایسا کھیل نہیں ہے
یاں، میں جس سے جی بہلاؤں
مجلس ہے کچھ جیل نہیں ہے
جو میں پابندی سے بیٹھی
سب کچھ دیکھوں اور نہ بولوں
جب میں اڑ کر جاسکتی ہوں
پھر کیوں اپنے پر نہ تولوں؟

(بیٹر، کبوتریاں، غوغائیاں اور دوسری خواتین مکرم آزاد چڑیا اور گینڈے کو جاتے ہوئے حسرت سے دیکھتی ہیں لیکن جب نر انھیں گھور کر دیکھتے ہیں تو ناک بھوں چڑھانے

لگتی ہیں۔ گینڈا اور آزاد چڑیا محفل سے چلے جاتے ہیں)

سانپ : غیر مہذّب لوگوں سے میں
عاجز ہوں لیکن کیا کیجئے؟
(گدھے پر نظر جاتی ہے جو ابھی اسی طرح کھڑا ہے)
چلیے، آپ بھی کہتے ہوں گے
جب میں کچھ کہنے لگتا ہوں
رخنہ کوئی پڑ جاتا ہے،
آپ ابھی آدم کی بابت
جانے کیا کہنے والے تھے؟

گدھا : جنابِ صدر مرا ذہن کچھ بھٹک سا گیا
میں سوچتا ہوں کہ گینڈے کی حرکتِ بے جا
ہر ایک فرد کی توہین ہے یہاں جو ہے
یہ خود سری ہے تو میں کم نہیں کسی سے یہاں؟
مجھے بھی ناز ہے، میرا بھی خون صالح ہے
وطن تھا میرے بزرگوں کا سرزمینِ حجاز
حسب نسب پہ مرے کوئی حرف لائے تو
مجھے بھی ناز ہے میں بھی ہوں آج اس کا مجاز
یہ کہہ سکوں کہ فریدوں کے اصطبل سے مجھے
ہے ایک نسبتِ دیرینہ، جدِّ امجد نے
وہاں سے ترکِ وطن جب کیا تو آئے حجاز
حجاز بھی انھیں آیا نہ راس لا جان
وہاں سے ترکِ وطن کرکے آئے ہندوستان

یہ دَور وہ ہے ابھی مغلیہ حکومت میں
گدھوں کی پوچھ تھی، عہدے، خطاب اور جاگیر
ملے تھے ہم کو بھی لیکن وہ بات آج کہاں
کمان ٹوٹ چکی، چھٹ چکا کمان سے تیر
کبھی دکھاؤں گا شجرہ میں آپ کو اپنا
مجھے بھی فخر ہے ماضی پہ اپنے میں نے بھی
عنانِ ملک سنبھالی تھی شاہزادہ ہوں
بچھڑ گیا ہوں مگر کاروانِ ماضی سے!

(یہ کہتے کہتے گدھا ایک دم ہچکیاں لے کر رونے لگتا ہے۔ سامعین میں سے ایک دو پر اور رقّت طاری ہوجاتی ہے)

سانپ : خیر، اب بیٹھیے آپ
صبر سے لیجیے کام
اور اب اس کے سوا
کچھ نہیں چارۂ کار
گردشِ لیل و نہار
ہے اسی چیز کا نام

(ایک بوڑھا ہدہد گہری سانس لے کر آنسو پونچھتے ہوئے)

ہدہد : وتُعِزّ من تشا،
وتذِلُّ من تشاء،
بیدك الخیر
اِنّك علیٰ کُلِّ شیءٍ قدیر

(محفل پر ایک سناٹا چھاجاتا ہے۔ ایک تاریکی جس میں سب کھوجاتے ہیں)

# دوسرا رنگ

" اچھے شوہروں کی رائے ہے کہ حُسن عموماً بنجر زمین کی
مانند ہوتا ہے۔ نہایت شاداب زمینوں میں کچھ بُرے
ٹکڑے بھی نکل آتے ہیں"

(جان ڈن)

(گینڈا اُچھلتا کودتا ایک گھنے جنگل سے گزر رہا ہے چڑیا اس کے سینگ پر بیٹھی ایک رومانی گانا گا رہی ہے)

چڑیا : تم ہو اس جنگل کے راجا میں ہوں اس جنگل کی رانی
تم لاؤ کچھ دال کے دانے
میں لاؤں گی کھیت سے چاول

(گینڈا بھی چڑیا کی آواز میں آواز ملا دیتا ہے)

گینڈا : دونوں مل کر کھچڑی پکائیں
اور اکھٹے پیار سے کھائیں

چڑیا : اوہوں اوہوں اوں !

گینڈا : یہ کیوں یہ کیوں ؟

چڑیا : تم دیکھو میں کھاؤں!

گینڈا : یہ کیوں یہ کیوں؟

چڑیا : میں ہوں اس جنگل کی رانی !

گینڈا : میں ہوں اس جنگل کا راجا !

چڑیا : اس کا نام ہے الفت پیارے

عشق میں ایسا ہی ہوتا ہے
دلبر کھاتا ہے اور عاشق
گن کر لقمے خوش ہوتا ہے
دلبر ہنستا ہے اور عاشق
اس کی یاد میں خوں روتا ہے
عشق میں جو گیہوں بوتا ہے
کیسی ہی شاداب زمیں ہو
گیہوں کا جَو ہو جاتا ہے !
اس کا نام ہے الفت پیارے
عشق میں سب کچھ کھو جاتا ہے
گھڑا، صراحی، کھاٹ، کھٹولی،
کرتا، دھوتی، ساری، چولی
عشق میں جاڑا، گرمی دونوں
عشق میں سختی، نرمی دونوں
رات کو تارے گنتے گنتے
دن کو پتھر چنتے چنتے
کٹ جاتی ہے جیسے تیسے
روتے یا سر دھنتے دھنتے !
اس کا نام ہے الفت پیارے
عشق میں ایسا ہی ہوتا ہے

(گینڈا عشق کی یہ تعریف سن کر چڑیا کو ہوا میں اچھال دیتا ہے۔وہ گاتے گاتے اڑکر ایک پیڑ کی شاخ پر جا بیٹھتی ہے اور ایک دم چلانے لگتی ہے۔)

چڑیا : چوں چوں چوں چوں
آدم آدم آدم آدم !
(گینڈا بھاگ کر درختوں کے پیچھے چھپ جاتا ہے۔ چڑیا پتوں کی آڑ لے لیتی ہے۔ دور سے آدم آتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ چہرے کی سفیدی میں سرخی بہت نمایاں ہے۔ اس کے ہاتھ میں ایک آلہ ہے جس سے وہ کبھی کبھی فضا میں آگ اور دھواں اڑاتا جاتا ہے۔ آدم انتہائی غصہ میں ہے۔)

آدم : کہاں گئے یہ غلامانِ شورہ پشت تمام
نہ آج آگ جلی ہے، نہ ہل چلے ہیں کہیں
تمام چولھے، زمینیں، ہرے بھرے میدان
پڑے ہیں خالی نگاہوں میں اک نفس بھی نہیں
کسے پکار کے پوچھوں یہ کیا تماشا ہے
ارادہ بد نظر آتا ہے کچھ مجھے ان کا
انھیں خبر نہیں میں بحر و بر کا مالک ہوں
زمیں ہی کیا ہے میں شمس و قمر کا مالک ہوں
(آدم غضب میں آکر اپنے آلہ سے آسمان کی طرف آگ اور دھواں اڑاتا ہے۔ چڑیا درخت سے اتر کر ایک دم اس کے آلے پر آن بیٹھتی ہے)

آدم : اے سبک پرواز حسن
حسن کے غماز حسن
کیا ہوئے یہ شورہ پشت
یہ غلامانِ غلام؟
ڈھونڈتا پھرتا ہوں میں
رک گئے ہیں میرے کام

چڑیا : سب کے سب تیرے خلاف
جوڑ کر بیٹھے ہیں سر
کہہ رہے ہیں اب ہمیں
آدمی کی ذات سے
واسطہ کوئی نہیں
اب نہیں آئیں گے ہم
اس کی باتوں میں کبھی
جان جائے یا رہے

آدم : (بگڑ کر) جب مری تخلیق پر
جھک گئے تھے سب کے سر
پھر یہ ہنگامہ ہے کیوں؟
میں سہی اک مشتِ خاک
چھیڑ سکتا ہوں وہ راگ
بھسم ہو جائے زمیں
میرے قبضے میں ہے آگ
میرے قبضے میں ہے، خیر
دیکھتا ہوں کون کون
جائے گا میرے خلاف
کون میرے حکم سے
کر سکے گا انحراف؟

(آدم جانے لگتا ہے لیکن پھر کچھ سوچ کر رک جاتا ہے)

آدم : میر مجلس کون ہے؟

چڑیا: میر مجلس کے لیے
سانپ سے بہتر ہے کون؟
آدم : اور واں خچر بھی ہے، کتا بھی ہے؟
چڑیا : کیوں نہیں ہیں پیش پیش!
آدم : (اطمنان کا سانس لے کر) یعنی محفل کا نظام
سب کے ذہنوں کی لگام
ان کے ہاتھوں میں ہے پھر؟
(مسکراکر ایک خاص انداز سے چڑیا کی طرف دیکھتا ہے)
اب کوئی خطرہ نہیں!
ہیں یہ سب اپنے عزیز
جن کے بل پر میں یہاں
حکمراں ہوتا ہوں، نیز
جن سے میری زندگی
بن گئی ہے کوئی چیز
میر محفل یہ ہیں گر
پھر کوئی خطرہ نہیں
(آدم سیٹی بجاتا ہوا محفل کی طرف چل دیتا ہے۔ چڑیا اڑکر پھر پیڑ پر جا بیٹھتی ہے اور گانے لگتی ہے۔ گینڈا اپنی کم مائگی پر جھلا کر زمین کھودنے لگتا ہے)
چڑیا : عشق میں جو گیہوں بوتا ہے
کیسی ہی شاداب زمیں ہو
گیہوں کا جَو ہو جاتا ہے
اس کا نام ہے الفت پیارے

عشق میں سب کچھ کھو جاتا ہے
گھڑا، صراحی، کھاٹ، کھٹولی
کرتا، دھوتی، ساری ، چولی،
(گاتے گاتے پر پھیلا کر منظر کو ڈھانپ لیتی ہے)

# تیسرا رنگ

"اور ان میں سے اکثر ایسے ہیں کہ گو ایمان کا دعویٰ
کرتے ہیں مگر فی الحقیقت مبتلائے شرک ہیں۔"

(کتاب الحکمت)

(کانفرنس بدستور جاری ہے، نُجر کھڑا ہوا تقریر کررہا ہے، اس کے جسم پر ایک نہایت قیمتی جھول پڑی ہے جس پر زر و جواہر ٹنکے ہیں اور سر پر تاج نما کوئی چیز ہے۔)

نُجر : میں شاہزادہ کا مفہوم آپ لوگوں کو
بتاچکا ہوں، یہی چاہتے ہیں شاید وہ
اب اس کے بعد کوئی ساتھ دے نہ آدم کا!
شریکِ حال نہ ہو کوئی غمگسار نہ ہو
کسی بھی کام میں اس کے کوئی مدد نہ کرے
وہ خود ہی آن کے جب تک نہ یہ زباں سے کہے
کہ ہم غلام نہیں اس کے اور نہ وہ آقا!

(نُجر یہ کہہ کر ایک نظر سانپ کی طرف دیکھتا ہے۔ سانپ آنکھوں ہی آنکھوں میں اس سے کچھ کہتا ہے)

نُجر : مجھے بھی کد نہیں تجویز سے کہ مجھ کو بھی
اسی زمیں سے محبّت ہے، اس کے پھولوں میں
وہی ہے رنگ، وہی بو، وہی نزاکت ہے
مجھے پسند ہے جو، پر مرے اصولوں میں
ہے ایک یہ بھی، مجھے جلد باز لوگوں سے
کوئی لگاؤ نہیں بلکہ ان سے چڑتا ہوں!

مرا خیال ہے تجویز سخت ہے یہ ذرا!
گر آپ سب کی یہی رائے ہو تو میں بدلوں؟
(بیل بیٹھا ہوا بڑے غور سے خچر کے چہرے کا جائزہ لے رہا ہے۔ خچر سانپ کے ایما پر جونہی تجویز کی سختی کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ بیل کھڑا ہوجاتا ہے)

بیل : کون ہے تم میں نہیں آگاہ جو
میرے دم سے کھیتیاں ہیں سبز رنگ
اس زمیں کے سینۂ معصوم سے
میرے دم سے پھوٹتی ہے وہ امنگ
جھونپڑوں میں جو ہے قوتِ لایموت
اور محلوں میں گلابی تند آب
شہر سے کوسوں پرے جینے کی آس
شہر میں ہے ماہ پاروں کا شباب
میرے کاندھوں پر نہ رکھا جائے گر
بوجھ بن کر، چوب و آہن یعنی ہل
بانجھ ہوجائے زمیں کی نرم کوکھ
خوشۂ گندم ہے اس محنت کا پھل
میں جو کرتا ہوں دہکتی دھوپ میں!
(بیل ایک لمحہ کے لیے رک کر حاضرین کے چہروں کا جائزہ لیتا ہے۔ سب ہمہ تن گوش ہیں۔ خچر اور سانپ ایک دوسرے کو دیکھتے ہیں۔ بیل خچر سے مخاطب ہو کر)

بیل : کیا ہے اس تجویز میں سختی کی بات؟
آپ سے پوچھوں مری حالت زبوں

کیوں ہے آخر، کون ہے اس کا سبب
آپ پر چھایا ہے آدم کا فسوں!
(باقیوں سے مخاطب ہو کر)
ہے کہاں وہ چارہ سازِ زندگی؟
مجھ کو مل جائے کہیں پوچھوں گا کیوں
کس کے بل پر کارخانوں میں ہے دھوم
کیا مرا اور میرے ہم جنسوں کا خون
تیرے پرزوں میں نہیں، پھر بھی ہمیں،
ایک مٹھی گھاس دینا بھی ہے کفر
ہم زمیں کی روح لا کر دیں تجھے
اور تو بدلے میں اس کے دے ہمیں
ذلتیں جتنی بھی تجھ سے بن پڑیں
اور سمجھے ہم اسی کے اہل ہیں
اور جو تو نے لیا تیرا تھا حق
ہم کو سمجھائے کہ غربت دین ہے
اس خدائے عز و جل کی، جس نے شق
کردیے سینے پہاڑوں کے کبھی
زلزلوں سے پیٹھ اکثر توڑ دی
پیل تن پیڑوں کی، جن کی موت پر
چیخ اٹھتی ہے زمیں اور دشت و در!
(ہر طرف شور بلند ہوتا ہے)
خرگوش : یہ ظلم ہے!

ہرن : یہ جبر ہے!

خرگوش : یہ ظلم سہتے سہتے ساری زندگی گزر گئی!

ہرن : زباں سے کہتے کہتے ساری زندگی گزر گئی!

پاڑہ : ہم اس کو بیخ و بن سے کیوں اکھاڑ کر نہ پھینک دیں؟

چیتل : بہت ہوا ہم اس کی کیوں نہ دھجیاں بکھیر دیں؟

(غرض کہ پورا مجمع بپھر جاتا ہے۔ سانپ سراسیمہ ہوکر ادھرادھر دیکھتا ہے اور مجمع کو قابو میں لانے کی کوشش کرتا ہے)

سانپ : مرا خیال ہے اب کل پہ ملتوی کردیں
بہت ہوئیں یہ تقاریر آج ختم کریں؟

(کوئی سنتا ہے کوئی نہیں سنتا۔ شور برابر جاری رہتا ہے۔ سانپ جھلا کر پھنکارنے لگتا ہے)

سانپ : یہی سبب ہے غلامی کا آپ لوگوں کی
نہ تربیت ہے نہ تنظیم کوئی آپس میں
جھگڑ رہے ہیں مگر جانتا نہیں کوئی
طریقہ کیا ہے کریں کس طرح اسے بس میں
جو اپنا دشمنِ ماضی و حال و مستقبل
نہ صرف آج ہے، پہلے بھی تھا، رہے گا بھی!
ذرا تو سوچیے ہیں آپ کس قدر جاہل
جھگڑ رہے ہیں پہ تدبیر کر نہیں سکتے!
بہادروں کی کبھی موت مر نہیں سکتے!

(سانپ کے اس خطاب پر ہر طرف خاموشی چھاجاتی ہے۔ نجّر اٹھ کر سانپ کی تائید کرتا ہے)

خچر: جنابِ صدر نے جو کچھ کہا مجھے اس سے
ہے اتفاق ابھی ہم میں وہ شعور نہیں
جو لابدی ہے سیاست کی گتھیوں کے لیے
مگر وہ وقت بھی اب کوئی اتنا دور نہیں
کہ ہم میں جاگ اٹھے وہ شعورِ خوابیدہ!
مراخیال ہے آدم کا ساتھ دینا ہی
کچھ اور روز ہمارے لیے ضروری ہے
مراخیال ہے آدم کا ظلم سہنا ہی
کچھ اور روز ہمارے لیے ضروری ہے
جنابِ صدر نے جو کچھ کہا نہ صرف مجھے
مرا خیال ہے ہر اک کو اتفاق ہے یاں؟

(کتا جواب تک خاموش بیٹھا تھا موقع غنیمت جان کر اپنی کارگزاری دکھانے کی غرض سے کھڑا ہوتا ہے)

کتا: مجھے ہے تجربہ محفل کا اس کی
میں اکثر اس جگہ آیا گیا ہوں
اگرچہ بارہا ایسا ہوا ہے
کہ اس محفل سے اٹھوایا گیا ہوں
اک اتنا چاہنے پر ایک زنجیر
مجھے مل جائے ٹھکرایا گیا ہوں
مگر یہ شرط تھی زنجیر پر ہو
جلی حرفوں میں کندہ نام 'آدم'
اسی زنجیر کی خواہش میں برسوں

دیے تھے ڈالیوں کا رنگ دے کر
خود اپنے ہاتھ سے تحفے تحائف!
مرے تحفے قبول اس نے کیے بھی
مجھے زنجیر جو چاہی تھی میں نے
ملی لیکن بہت ذلّت اٹھا کر!
یہ سب کچھ ہے مگر پھر بھی کہوں گا
کہ آدم کی بقا پر ہے ہماری
بقا کا انحصار اب آپ جانیں!
مجھے معلوم ہے اس کا ارادہ
ہمیشہ نیک تھا اور آج بھی ہے
خود اس نے بارہا مجھ سے کہا ہے
ہماری سخت خواہش ہے کہ تم کو
کسی عنوان اس جنگل کا راجا
بنادیں، پر یہ مشکل ہے کہ تم میں
نہیں اک فرد بھی گدی کے قابل!

(کتا یہ کہہ کرداد طلب نگاہوں سے خچر اور سانپ کی طرف دیکھتا ہے۔ بیل جھلا کر کھڑا ہو جاتا ہے اور کتے سے مخاطب ہوتا ہے)

بیل : اس گھنے جنگل میں اگ آئیں اگر
تم سے احمق چند اور
زندگی بن جائے پھر
اک عذابِ مستقل
یہ ردائے آب و آتش باد و گِل

پھینک دینے کے سوا چارہ نہ ہو!
جانتا ہوں اس تمہارے رحم دِل آدم کو میں
اس کے رخساروں میں جو
سرخیاں ہیں جلوہ گر
تم سے میں پوچھوں وہ ہے کس کا لہو
اس کی آنکھوں کی چمک
اس کے چہرے کی دمک
اس کی تابانی کا راز
میری بربادی میں ہے!
تم سے گر وعدہ حکومت کا ہے، مجھ سے کیوں نہیں
مجھ سے کچھ فہم و فراست میں زیادہ تم نہیں؟
جانتا ہے وہ کہ تم
بے عمل ہو، جھوٹ سچ
دونوں یکساں ہیں تمہارے واسطے!
تم فقط زنجیر کے طالب ہو بس
ہاں فقط زنجیر!
جس پر ہو جلی حرفوں میں کندہ اس کا نام
اور میں!

(بیل اک لمحہ کے لیے رکتا ہے۔ اچانک کیا دیکھتا ہے کہ آدم کھڑا اس کی تقریر بغور سن رہا ہے۔ بیل آدم کی طرف اشارہ کرکے)

بیل : تم سے کچھ کہنے کو آیا ہے تمہارا آقا
بڑھ کے پوچھو تو سہی جراتِ پرواز کرو

کیا خبر کہنے یہ آیا ہو کہ آزاد ہو تم
سر جھکاؤ، اٹھو تسلیم کا در باز کرو
جس پہ قائم تھے زمانے سے تمہارے اجداد
پھر انھیں لطف و عنایات کا آغاز کرو!

(بیل کے اس اشارے پر تمام جانور آدم کی طرف دیکھتے ہیں اور سہم کر رہ جاتے ہیں۔ خچر کتا اور سانپ سوچ میں ہیں کہ کیا رویہ اختیار کیا جائے)

بیل : نحیف روحو، غلام جسمو
زباں پہ کیوں پڑ گئے ہیں تالے!
ابھی تو شعلہ بنے ہوئے تھے
ابھی تو سب موت کے حوالے
کیا ہی بس چاہتے تھے خود کو؟
مجھے یہ احساس بھی نہیں تھا
کہ تم کو لفظوں کے تانے بانے
پسند ہیں اور کچھ نہیں
پسند ہیں اور کچھ نہیں ہیں
پسند ہیں تم کو وہ فسانے
جنھیں سنانے سے نیند آئے
مگر لہو چاہتی ہے وہ شے!

(آدم اپنا آلہ اٹھا کر بیل کی طرف آگ اُڑاتا ہے، بیل زخمی ہو جاتا ہے)

بیل : (زخمی ہو کر) مگر لہو چاہتی ہے وہ شے!
جو تم یونہی مانگنے چلے ہو!

(تمام جانور آدم کی اس حرکت پر بگڑ جاتے ہیں)

خرگوش : ظلم کا بانی ہے یہ!

ہرن : ہڈیاں اس کی کچل دو پیس ڈالو اس کا سر!

پاڑہ : بوٹیاں اس کی کھلا دو چیل کوّوں کو ابھی

چیتل: خون کا بدلہ ہے خون!

خرگوش : انتقام اب انتقام!

(تمام جانور مل کر آدم پر حملہ کرنا چاہتے ہیں کہ یکایک فضا میں ایک نعرۂ مستانہ گونجتا ہے)

نعرہ : ہری اوم تت ست، ہری اوم تت ست ، ہری اوم تت ست

(عملی قدم رک جاتا ہے۔ سب اس طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ کتے کے ایما سے آدم بھاگ کر درختوں کے پیچھے چھپ جاتا ہے۔ فضا میں ایک اور نعرہ گونجتا ہے)

نعرہ : ہری اوم شو شو شو شو شو!

(جس پیڑ پر بندر بیٹھا تھا اسی پیڑ کی سب سے اونچی شاخ پر آنکھیں بند کئے الو بیٹھا ہے ۔چوں کہ وہ پرندوں کی دنیا کا درویش مانا جاتا ہے، اس لیے بظاہر ہر چیز سے بیگانہ نظر آتا ہے۔ اس کے دائیں بائیں دو گدھ بیٹھے ہیں۔ عملی قدم اٹھتے دیکھ کر الو کشت وخون کا تصور کر کے خوف خداوندی سے کانپ جاتا ہے اور پکارتا ہے)

الو : ہری اوم تت ست، ہری اوم تت ست ۔ ہری اوم تت ست

پہلا گدھ: ہری اوم شو شو شو شو شو!

(دوسرا گدھ جس کی کلغی پہلے کی نسبت زیادہ زرد ہے)

دوسرا گدھ : سنو سنو بولے مہاراج! سنو سنو بولے مہاراج!

(ہرطرف خاموشی چھاجاتی ہے۔سانپ اپنی جگہ سے تھوڑا ہٹتے ہوئے)

سانپ : حضور اس جگہ تشریف لائیں جائے صدر
ہمیشہ خالی ہے، جب آپ سے بزرگ یہاں
ہمارے سر پہ ہیں سایہ فگن تو پھر کیا غم؟

مگر یہ بے ادبی ہے کہ مجھ سے نالائق
یہاں پہ صدر ہوں بیٹھے رہیں حضور وہاں!

پہلا گدھ: پرندوں کی دنیا کے درویش ہیں یہ
انھیں واسطہ ہی نہیں ہے کسی سے!

دوسرا گدھ: یہی بہت ہے میاں، تم ہی سے سعادت مند
جہاں میں پھولتے پھلتے ہیں پر حضور ابھی
تکلفات کے قائل نہیں سیاست میں!
یہ چاہتے ہیں کہ تم نوجوان جب بھی کبھی
قدم اٹھاؤ کوئی ان سے پوچھ لو پہلے
یہ چاہتے ہیں سیاست کے ساتھ دھرم رہے!

(سانپ اور گدھ دونوں الّو کی طرف دیکھتے ہیں، الّو آنکھیں کھول کر ایک بار دور شمالی افق کو دیکھتا ہے جدھر سے آریہ لوگ ہندوستان آئے تھے)

الّو: ہری اوم تت ست، ہری اوم تت ست، ہری اوم تت ست
شانتی شانتی شانتی شانتی شانتی !!!

سب: ہری اوم شانتی شانتی شانتی شانتی شانتی !!!

الّو: مری تو رائے یہی ہے کہ آپ سب حضرات
تمام اپنی شکایات اور گلے شکوے
نہتے ہو کے، ابھی قوتِ حیات و نمو
کے پاس لے کے پہنچ جائیں اور پکاریں تو
اماں میں اپنی جگہ دے کہ اب نہیں کوئی
جسے ہم اپنا کہیں، کوئی کارساز نہیں
ترے سوا، تو ہی ہم مفلسوں کی دولت ہے

ہمارا آسرا تو ہی ہے ایک دین دیال!
ہمارے پاس فقط تو ہے اور کچھ بھی نہیں
ہمیں سنبھال کہ دشمن کی اور کوئی چال
ہماری راہ سے ہم کو نہ اب ہٹا پائے!

(الّو یہ کہہ کر ایک لمحہ کے لیے خاموش ہوجاتا ہے اور جذب وکیف کے عالم میں پکارتا ہے)

الّو : ہری اوم شانتی شانتی شانتی شانتی!!

سب : ہری اوم شانتی شانتی شانتی شانتی!!!

گدھ : شِو شِو شانتی شانتی شانتی شانتی!!!

الّو : ہری اوم تت ست، ہری اوم شانتی!

سب : ہری اوم تت ست، ہری اوم شانتی!

الّو : شانتی شانتی شانتی شانتی !!

سب : شانتی شانتی شانتی شانتی !!!

ہری اوم تت ست، ہری اوم شانتی!!!

(تمام جانو 'ہری اوم شانتی' کا ورد کرتے ہوئے قوتِ حیات ونمو کے دربار کی طرف چل دیتے ہیں۔ الّو سب کو جاتے ہوئے دیکھتا ہے اور پہلے کی طرح پھر آنکھیں بند کرلیتا ہے۔ آدم درخت کے پیچھے قہقہہ لگاتا ہے جو تمام فضا پر چھا جاتا ہے)

# چوتھا رنگ

"مجھے کتوں نے گھیر لیا ہے۔ شیطنت نے احاطہ کرلیا ہے۔
میرے ہاتھ اور پاؤں گھائل ہوگئے ہیں۔ میرے رفیق مجھے
ان کتوں سے رہائی دلوا"

(انجیل مقدس)

(سطحِ زمین سے کچھ اونچائی پر ایک بہت بڑا دروازہ ہے جو آسمان تک بلند ہوتا چلا گیا ہے۔ دروازے کے دائیں بائیں جو دیوار اس سے ملحق ہے حدِ نظر تک پھیلتی چلی گئی ہے۔ تمام جانور دروازے کے سامنے سر بہ سجود ہیں۔ زخمی بیل مناجات کررہا ہے)

بیل : اے خالق ہر عیش و غم و ظلمت و ہر نور
اے غائب و حاضر تری تخلیق کا ہر رنگ
پائندہ ہے اور ہم کو ہے مرغوب بھی لیکن
چھٹتا نہیں امید کے رخسار سے کیوں زنگ؟
اے مالک ہر الفت و نفرت، تری دھرتی
کیا کچھ نہیں کرتی ہے تھکے ہاروں کی خاطر
سایہ کبھی دیتی ہے کبھی گود میں لے کر
وہ نیند سُلاتی ہے تھپک کر کہ کبھی پھر
جاگا ہی نہیں خواب سے سو درد کا مارا!
دیتی ہے کبھی تشنہ لبوں کو وہ سہارا
جو چشمۂ شیریں ہے کبھی اور کبھی ظلمات
جو دن ہے کبھی اور کبھی بدمست و سیہ رات

اے خالقِ ہر عشرتِ دو روزہ ترا فیض
جاری ہے کہیں پھول کہیں خار میں اکثر
لیکن یہی کیوں ہے کہ ہمیں ملنے نہ پایا
اک لمحہ بھی فرصت کا، رہی جنگ برابر
آفات سماوی، کبھی ارضی سے ابھی تک!
جیتے رہے لیکن تری مرضی سے ابھی تک!
ہر زخم کا مرہم ترا موہوم تصور
ہر خواب کی تعبیر ترا وعدۂ فردا
وہ وعدۂ فردا جو ہمارا تہی داماں
پھولوں کی تمنا تھی اگر اک گراں سودا
بھر دیتا، اگر ہم پہ عنایت ہی تھی مقصود،
کانٹوں سے، ہمیں یہ بھی گوارا تھا مگر کیوں
محروم کیا ہم کو ہر اک چیز سے معبود!
کہتی ہے، مرا ایک دیا ہے سو بجھادوں
یہ سانپ یہ خنجر یہ تری خلقتِ معصوم
پھر تجھ سے کہوں میری مدد کر کہ نہیں اور
میں جس سے مدد مانگنے جاؤں، ہے تری دھوم
اے خالقِ اقلیم غم و حسرت و آلام
ہر گام پہ یہ کس نے بچھائے ہیں کئی دام؟
تو حکم کرے اے غمِ ہستی کے خداوند
شعلہ جو رگ و پے میں تڑپتا ہے بجھادوں
اور تیرے تصور سے فروزاں کروں راہیں

تو حکم کرے میں وہ تمنائیں جگادوں
جو دفن ہیں ماضی کی کسی قبر کہن میں؟

(دروازہ آہستہ آہستہ کھلتا ہے۔تمام جانور بیل کی معیت میں اندر چلے جاتے ہیں۔ دروازہ پھر بند ہوجاتا ہے۔ اندر دروازے کے قریب کی تھوڑی سی جگہ چھوڑ کر باقی پانی ہی پانی ہے۔ پانی کے درمیان کنول کا پھول تیر رہا ہے۔پھول کے درمیانی حصہ میں روشنی سی ہے۔ غالباً یہی قوت حیات و نمو کا ظہور ہے۔ معاً پھول کو حرکت ہوتی ہے اور ایک آواز فضا میں گونجتی ہے)

قوت : تاریک زمیں کو ہم نے بخشے مہ و مہر
ندیوں کو لطیف راگ، دریا کو خرام
ہر بحر کو گوہر دیئے گوہر کو جلا
کلیوں کو مہک گلوں کو خاموش کلام
تاروں سے فلک سجائے، پھولوں سے زمیں
سبزہ کو نکھار بخشا ذرّوں کو دمک
شبنم کو لطیف روح، پتھر کو چمک
پتوں کو ردائے سبز، شاخوں کو لچک
جسموں کے کنوارپن کو بھینی خوشبو
بن چھوئی زمیں کو حُسنِ تخلیق و نمو!

بیل : تری محبت سے خالقِ کل
نہ پہلے انکار تھا نہ اب ہے
مگر جہاں اسقدر کیا تھا
وہاں پہ بختِ رسا بھی دیتا
ہمیں تو چاروں طرف نہیں کچھ

سوا اندھیرے کے سوجھتا، گو
زمیں بھی روشن ہے آسماں بھی!

قوت: قصور کس کا ہے یہ ہمارا؟

بیل: توکس نے بخشا ہے بختِ خفتہ؟

(قوت یہ سن کر خاموش ہوجاتی ہے۔ خاموشی میں اظہارِ ناراضگی کے انداز ہیں۔
سب جانور سہم کر رہ جاتے ہیں)

قوت: (ایک لمحہ کی خاموشی کے بعد)
ہمیں یہ محسوس ہورہا ہے
کہ تم اشاروں پہ دوسروں کے
ہمیشہ چلتے رہے ہو گرچہ
تمہیں بھی بخشی تھی عقل ہم نے!

بیل: ہمیشہ ان پر عمل کیا ہے
جو تیرے فرمان تھے زمیں پر
اسی پہ قانع رہے جو بخشا
کبھی نہ آئی شکن جبیں پر

قوت: اسی قناعت کا ہے نتیجہ
کہ تم نے اوروں کو سونپ دی ہے
حکومت اور مملکت زمیں کی!
انھیں سے پھر مستعار لی ہے
وہ عقل جو راہبر نہیں ہے
اسی قناعت نے تم کو رکھا
حضور میں ان کے جو نہیں ہیں

تمھارے ہمدرد اور کہیں کیا!

بیل : خدائے عالم بلند و برتر
یہ بھید کیا کھل رہے ہیں ہم پر
جو تیرے فرمان تھے زمیں پر
انھیں پہ چلتے رہے برابر
کبھی اطاعت سے منھ نہ موڑا
کبھی نہ چاہا کہ ہم ہوں خودسر
ہماری حالت خراب تر تھی
مگر ترا نام تھا زباں پر!

(قوت ایک دم بگڑ جاتی ہے)

قوت : فضول باتوں میں وقت کھو کر
ہمیں کو شرمندہ کر رہے ہو
ہمارے احکام کو نہ سمجھا
تمام عمر، آج بھر رہے ہو
مگر یہ عالم ہے گمرہی کا
کہ بے سبب ہی بپھر رہے ہو!
ہمارا فرماں ہے یہ زمیں پر
کہ سانپ کتوں کے سامنے تم
جھکاؤ سر اور کچھ نہ بولو؟
کہ خنجروں کے جہاں پہ ہوں سم
وہاں تمہاری جبیں ہو اور بس
تمہارا آقا ہے ایک آدم

تم آپ آپس میں کچھ نہیں ہو؟
تمہاری ہستی ہے اور سو غم
زمیں تمہاری نہ آسماں ہے؟
تمھیں نہیں حق کہ سانس بھی لو
بغیر مرضی کے دوسروں کی؟
تمہارا جنگل میں حشر جو ہو
زباں پہ اک حرف بھی نہ آئے
کوئی نہ لب تک کبھی ہلائے؟

بیل : یہ سانپ کتّے یہ تیرے گُرگ
تمام ہیں برگزیدہ بندے
تری زمیں کے ترے جہاں کے
ہمارے جنگل کے سب پرندے
درند اور چرند سب ہی
سمجھ رہے ہیں کہ تونے ان کو
زمیں پہ بھیجا ہے اس لیے ہی
کہ ہم پہ حاکم ہوں اور جو بھی
اٹھائے سر اس کو زیر کر کے
جو تیرے فرمان ہیں زمیں پر
سزائیں دے کر کہیں کہ مانو
خدائے عالم بلند و برتر؟

قوت: ہماری توہین ہے کہ تم پر
نہیں کھلے راز بھی زمیں کے؟

یہ اور حیرت کی بات ہے تم
نہ جان پائے کہ آستیں کے
جو سانپ ہیں ان سے کیسے بچ کر
تلاش کی جائے رہ خوشی کی!
ہمارا فرماں تو یہ نہیں ہے
کہ تم غلامی ہی دوسروں کی
کرو گے اور کچھ نہ کرسکو گے

(بیل تھوڑی دیر کے لیے سوچ میں ڈوب جاتا ہے پھر سر اٹھا کر گویا ہوتا ہے)

بیل : میں شرمندہ ہوں اپنی کاہلی پر
خدائے مہر و ماہ و آب و ہر رنگ
مگر معلوم ہے تجھ کو حقیقت
کہ مجھ پر ہیں زمیں کی وسعتیں تنگ
مجھے فرصت نہیں ہل کھینچنے سے
جہاں تک میں سمجھتا ہوں خردمند
ہیں اس پر متفق میری نظر سے
ہر اک شئے دور رکھیں، مجھ کو پابند!
میں ناواقف ہوں اپنے کیف و کم سے
میں ناواقف ہوں میرے گرد اور پیش
ہے کیا کچھ، کوئی بتلاتا نہیں بیش؟
جہاں تک میں سمجھتا ہوں ہنرور
ہیں اس پر متفق میری نگاہیں
کسی عنوان تاریکی سے باہر

کبھی جانے نہ پائیں، روشنی کا
مزہ میں چکھ نہ پاؤں اور تڑپ کر
انھیں پابندیوں میں جان دے دوں
میں شرمندہ ہوں اپنی کاہلی پر
خدائے مہر و ماہ و آب و ہر رنگ
مجھے خود چاہیے تھا میں جھپٹ کر
اندھیرے سے اجالا چھین لیتا!
(قوت کی خاموشی میں اطمنان کی جھلک ہے)

قوت:　سنو تو اک بات اور سن لو
تمہارے غم کا سبب نہیں ہے
وہ چیز آدم ہے نام جس کا
کہیں ہے شعلہ دھواں کہیں ہے

بیل:　تو پھر ہے کون اے خدائے راحت؟

قوت:　یہ سانپ خچر ہی پاگلو سب
تمہارے امراض کا سبب ہیں!
(سانپ اور خچر وغیرہ سہم کر رہ جاتے ہیں)

قوت:　نہیں تو کیا تھی مجالِ آدم
کہ تم پہ اور حکمران ہوتا
یہ کتے خچر. یہ سانپ ہیں سب
تمہارے ناسور ان سے بھاگو
یہی تو ہیں جن کے بل پہ آدم
لہو سے تم سب کے کھیلتا ہے

(اچانک دروازہ پر دستک ہوتی ہے)

قوت: کون ؟ کون؟

آواز: میں ہوں آدم!

(قوت کے اشارہ پر دروازہ کھل جاتا ہے)

قوت: ہر شئے کے غلام
تم ہو آؤ!

(دروازہ بند ہو جاتا ہے۔ آدم داخل ہو کر)

آدم: آقا کہیے!

قوت: آقا کس کے

آدم: یہ وسعتِ کائنات
ذرّے خورشید!
چڑھتا ہوا چاند ڈھلتی ہوئی شام
چشموں کے لطیف راگ، ندیوں کا خرام
کھلتے ہوئے رنگ، نکھری ہوئی خاک
مہکے ہوئے برگ و بار، یہ رگِ تاک
پیمانہ خمارِ جاودان و پیہم کے امیں
ریشم سے بدن کے نرم گرم شرمیلے حسیں
پھیلے ہوئے سبزہ زار
سب چرند پرند!
آقا ہوں میں ان کا
اے خدائے نمو!
اے خدائے جمال!!

اے خدائے حیات!!!

قوّت: آقا ہو تم ان کے؟

آدم : اے خدائے حیات!

(قوّت یہ سُن کر قہقہہ لگاتی ہے جو ہر چیز پر چھا جاتا ہے)

# اختتامیہ

(مکان و زمان ایک دم نگاہوں کے سامنے آن کھڑے ہوتے ہیں)

مکان : کتنے رنگ ابھر سکتے ہیں اس تاریکی کے پردے سے
جس میں کھو جانے والوں نے اب تک اپنی راہ نہ پائی
بھٹکے بھٹکے پھرتے ہیں سب اس دھرتی کی کھوج میں جس کا
وعدہ اب تک ہے وعدہ ہی جس کی ایک جھلک شیدائی
دیکھ نہ پائے اور زمیں نے لاکھوں بھید اکٹھے کر کے
ان سب کا اک بھید بنایا اور کہا لے کر انگڑائی!

زمان : تاریکی میں چلنے والو امیدوں کے دیے جلاؤ
ہولے ہولے چلتے جاؤ منزل آنے ہی والی ہے
دیکھو ایک کرن لہرائی اُس بدلی کے پیچھے دیکھو
یہ بدلی بھی دھیرے دھیرے اب چھٹ جانے ہی والی ہے

مکان : اس بدلی کے چھٹتے چھٹتے اور تماشے بھی کچھ ہوں گے
اب تک ہم نے کیا ہی کیا ہے اور تماشے بھی دیکھیں گے
رنگ اڑیں گے پورب پچھم ہلکے ہلکے گہرے گہرے
بہتا خون بھڑکتے شعلے اور شرارے بھی دیکھیں گے

(زمان و مکان یہ کہہ کر پھر آنکھوں سے اوجھل ہو جاتے ہیں اور جنگل ایک ۱۰
اندھیرے میں ڈوب جاتا ہے)

# پَل پَل رُوپ بھرے

پَل پَل بدلے رنگ یہ ناری، پَل پَل رنگ بھرے
کبھی اندھیری رات میں آ کر جھوٹے دیے جلائے
کبھی کبھی اپنے آنچل سے جلتے دیے بجھائے
کبھی لیے پلکوں میں آنسو میٹھے بھید بتائے
بات بات پر کبھی لبوں سے کڑوا رس ٹپکائے
دن سے رات کرے
آپ ہی بیٹھی گڑھے کھلونے آپ ہی توڑ کے روئے
آپ ہی سوگ منائے اس کا جو کچھ آپ ہی کھوئے
آپ بگولے کاٹے تھک کر آپ ہوائیں بوئے
آپ بچھائے راہ میں کانٹے آپ ہی ان پر سوئے
الٹی بات کرے
آپ ہی اپنا روپ سنوارے آپ ہی جان سے جائے
آپ ہی اپنے پیچھے بھاگے آپ ہی ہاتھ نہ آئے
آپ ہی اپنے رنگ سے کھیلے آپ ہی پھر شرمائے
آپ ہی اپنا بھید بتا کر پھر پیچھے پچھتائے
جیت سے مات کرے
پَل پَل بدلے رنگ یہ ناری پَل پَل روپ بھرے

# فصل ۴

## تاریک سیّارہ، اشاعت ۱۹۵۲

زُلفیہ کے نام جو-- جو اِس تاریک سیارہ کی مخلوق نہیں!

(اخترالایمان شادی سے پہلے سلطانہ ایمان کو زلفیہ کہہ کر بلاتے تھے)

مطبوعہ: نیا ادارہ، لاہور

(یہ کتاب ادارہ ترقی اردو، حیدرآباد نے بھی چھاپی ہے۔ کتاب پر سالِ اشاعت درج نہیں ہے)

# آبادی

بگولے اٹھتے تھے عنوانِ خاک و باد لیے
نہ شورِ بزمِ طرب تھا، نہ دَورِ شمعِ جمال
زمیں کے سینہ سوزاں پہ کوئی بار نہ تھا
بہارِ یاسمن و لالہ کا شکار نہ تھا

کہیں سے آئے بگولوں کے ساتھ خانہ بدوش
نگاہ سوز جوانی نے کاروبار کیا
بنائے رنگ محل استخوان و اعضاء پر
بہارِ یاسمن و لالہ کو شکار کیا
سرودِ نالہ اٹھا رقصِ ناتواں کے لیے
چھلکتے جاموں نے رندوں کا انتظار کیا

لہو تڑپ کے مچلنے لگا شبستاں میں
ہوا کسی کو محبت کا امتحاں مقصود
تفنگ و تیر کی منزل پہ آیا عشق خموش
خمار بڑھنے لگا مستیاں شکار ہوئیں
دہل بجا تو حدودِ مکاں شکار ہوئیں

غبارِ راہ بنا کارواں کا سرمایہ
فضائے دشت میں پھیلا ہوا تھا رنگِ ملال
بگولے اٹھتے تھے عنوانِ خاک و باد لیے
نہ شورِ بزمِ طرب تھا، نہ دورِ شمعِ جمال

# جبر

زرد پتوں کا وہی ڈھیر وہی دورِ خزاں
خشک شاخیں ہیں ابھی منتظرِ فصلِ بہار
مرگِ انبوہ سے کچھ کم تو نہیں ہے یہ سماں
کتنا جاں کاہ تسلسل ہے، وہی لیل و نہار

اس قدر ناز نہ کر پھول سے رخساروں پر
زندگی بھیک ہے جو جبرِ مشیت سے ملی
حُسنِ بے مایہ مِلا تجھ کو، مجھے تشنہ دِلی
ہم بھکاری ہیں، بھکاری کی حقیقت کیا ہے!
ایک کشکولِ گدایانہ لیے پھرتے ہیں
منظرِ عام پہ، ویرانوں میں، آبادی میں
سب ہی بے بس ہیں، سبھی ہونٹ سیے پھرتے ہیں

اپنی مجبوری کا شاید تجھے احساس نہیں
ایک دھندلی سی کرن بھی نہ ملے مانگے سے
لب ہلائیں تو یہ سورج، یہ قمر بھی چھن جائے
ہاتھ اٹھائیں تو دعاؤں سے اثر بھی چھن جائے
اشک چھن جائیں، نگاہوں سے حرارت چھن جائے
ظلم پروردہ جوانی سے محبت چھن جائے

حُسن ایک ٹیس کی صورت میں بدل کر رہ جائے
ظلمتِ یاس میں اک آہ مچل کر رہ جائے

# پس منظر

کس کی یاد چمک اٹھی ہے، دُھندلے خاکے ہوئے اجاگر
یونہی چند پرانی قبریں کھود رہا ہوں تنہا بیٹھا
کہیں کسی کا ماس نہ ہڈّی، کہیں کسی کا روپ نہ چھایا
کچھ کتبوں پر دُھندلے دُھندلے نام کھدے ہیں، میں جیون بھر
ان کتبوں، ان قبروں ہی کو اپنے من کا بھید بنا کر
مستقبل اور حال کو چھوڑے، دُکھ سُکھ سب میں لیے پھرا ہوں
ماضی کی گھنگھور گھٹا میں چپکا بیٹھا سوچ رہا ہوں
کس کی یاد چمک اٹھی ہے، دُھندلے خاکے ہوئے اجاگر؟
بیٹھا قبریں کھود رہا ہوں، ہوک سی بن کر ایک اک مورت
درد سا بن کر ایک اک سایا، جاگ رہے ہیں، دُور کہیں سے
آوازیں سی کچھ آتی ہیں، "گزرے تھے اک بار یہیں سے"
حیرت بن کر دیکھ رہی ہے، ہر جانی پہچانی صورت
گویا جھوٹ ہیں یہ آوازیں، کوئی میل نہ تھا ان سب سے
جن کا پیار کسی کے دِل میں اپنے گھاؤ چھوڑ گیا ہے
جن کا پیار کسی کے دِل سے سارے رشتے توڑ گیا ہے
اور وہ پاگل اِن رشتوں کو بیٹھا جوڑ رہا ہے کب سے!

میری نس نس ٹوٹ رہی ہے بوجھ سے ایسے درد کے، جس کو
اپنی رُوح سمجھ کر اب تک لیے لیے پھرتا تھا ہر سُو
لیکن آج اُڑی جاتی ہے اس مٹی کی سوندھی خوشبو
جس میں آنسو بوئے تھے میں نے، بیٹھا سوچ رہا ہوں، جو ہو
ان کتبوں کو ان قبروں میں دفن کروں اور آنکھ بچا لوں
اس منظر کی تاریکی سے، جو رہ جائے وہ اپنا لوں

# اعتراف

چند لمحے جو ترے ساتھ گزارے ہیں نے
ان کی یاد، ان کا تصور ابھی رخشندہ نہیں
تو ابھی چھائی نہیں مجھ پہ، مری دنیا پر
خود ترا حُسن مرے ذہن میں تابندہ نہیں
کیا خبر کل مجھے یکسر ہی بدل ڈالے تو
یوں ترا حُسن، مرا شوق ابھی پائندہ نہیں
دیکھ میں ہوش میں ہوں اے غمِ گیتی کے شعور
تیرے ملنے کی تمنا لیے آنکھوں میں کہاں
اپنے ظلمت کدے اے جان سنوارے میں نے
غم چشیدہ مرے جذبات میں وہ جذبِ نہاں
اب کہاں پہلے گزاریں کئی راتیں میں نے
جن میں افسانے کہے، چاند سے افسانے سنے
اب کہاں، پہلے، برس گزرے کسی مہوش کی
چاہ میں، کتنے ہی ہنگامِ سحر گیت بُنے!
اب مگر تاب کہاں مجھ میں، یہ انگور کی بیل
خون چاہے گی، رگ و پے میں سما جائے گی
میں تجھے کیسے جگاؤں گا کہ بیدار ہے تو
ہاں تری یاد مرے ذہن پہ چھا جائے گی

اب میں اس نشہ سے گھبرانے لگا ہوں اے جاں
روح معصوم ہے ٹھوکر کوئی کھا جائے گی!

وہ تری گود ہو یا قبر کی تاریکی ہو
اب مجھے نیند کی خواہش ہے، سو آجائے گی!

# انجان

تم ہو کس بَن کی پھلواری اتا پتا کچھ دیتی جاؤ
مجھ سے میرا بھید نہ پوچھو، میں کیا جانوں میں ہوں کون

چلتا پھرتا آپہنچا ہوں، راہی ہوں، متوالا ہوں
ان رنگوں کا جن سے تم نے اپنا روپ سجایا ہے
ان رنگوں کا جن سے تم نے اپنا کھیل رچایا ہے
ان گیتوں کا جن کی دُھن پر ناچ رہے ہیں میرے پران
ان لہروں کا جن کی رَو میں ڈوب گیا ہے میرا مان

میرا روگ مٹانے والی اتا پتا کچھ دیتی جاؤ
مجھ سے میرا بھید نہ پوچھو میں کیا جانوں میں ہوں کون

میں ہوں ایسا راہی جس نے دیس دیس کی آہوں کو
لے لے کر پروان چڑھایا اور رسیلے گیت بُنے
چھتے چھتے جگ کے آنسو اپنے دیپ بجھا ڈالے
میں ہوں وہ دیوانہ جس نے پھول لٹائے خار چنے!
میرے گیتوں اور پھولوں کا رس بھی سوکھ گیا تھا آج
میرے دیپ اندھیرا بن کر روک رہے تھے میرے کاج

میری جوت جگانے والی اتا پتا کچھ دیتی جاؤ
مجھ سے میرا بھید نہ پوچھو میں کیا جانوں میں ہوں کون؟

ایک گھڑی اک پَل بھی سُکھ کا امرت ہے اس راہی کو
جیون جس کا بیت گیا ہو کانٹوں پر چلتے چلتے
سب کچھ پایا پیار کی ٹھنڈی چھاؤں جو پائی دنیا میں
اس نے جس کی بیت گئی ہو برسوں سے جلتے جلتے

میرا درد بٹانے والی اتا پتا کچھ دیتی جاؤ
مجھ سے میرا بھید نہ پوچھو، میں کیا جانوں میں ہوں کون

# جب اور اب

کہاں تو یہ تھا کہ میری چاہت میں گدگدی سی تھی لوریوں کی
نئی نئی کونپلوں کی نرمی، نئے شگوفوں کی تازگی تھی
کہاں تو یہ تھا کہ میری چاہت تھی گیت اُٹھتی جوانیوں کا
کہاں یہ دن ہے کہ تیری آواز بن گئی ہے صدائے صحرا
نہ جانے کس گوشہ زمیں سے رُکی رُکی سی، تھمی تھمی سی
گھٹی گھٹی سی ہزار پردوں سے آج چھن چھن کے آ رہی ہے!

# اتفاق

دیارِ غیر میں کوئی جہاں نہ اپنا ہو
شدید کرب کی گھڑیاں گزار چکنے پر
کچھ اتفاق ہو ایسا کہ ایک شام کہیں
کسی اک ایسی جگہ سے ہو یونہی میرا گزر
جہاں ہجومِ گریزاں میں تم نظر آجاؤ
اور ایک ایک کو حیرت سے دیکھتا رہ جائے!

# اجنبی

تو ہے کچّی کونپل اب تک جس کے لوچ میں پیار ہی پیار
اور میں گرمی سردی چکھے ڈالی پر اک تنہا پات
تو سچّا موتی، میں ہیرا، پھرا جو برسوں ہاتھوں ہاتھ
تو اوشا کی پہلی کرن ہے اور میں جیسے بھیگی رات
تو تاروں کے نُور کی دھارا، میں گہرا نیلا آکاش
میں ہوں جیسے ٹوٹا نشہ، تو ہے جیسے شاخِ نبات
تو ہے ایک ایسی شہنائی جس کی دُھن پر ناچے مَوت
تیری دنیا جیت ہی جیت ہے، میری دنیا؟ چھوڑ یہ بات!
تو ہے ایک پہیلی جس کو جو بوجھے وہ جان سے جائے
تو ہے ایسی مٹی جس سے لاکھوں پھول چڑھیں پروان
آ میں تیرا انگ بھی چھودوں، چھوڑ یہ بھید اور بھاؤ کی بات
میں نے وہ سرحد چھولی ہے، جہاں امر ہوجائیں پران
اے آنکھوں میں کھبنے والی جانے کون کہاں رہ جائے
جیون کی اس ڈور میں پگلی، ہم دونوں ہیں آج انجان
لیکن اے سپنوں کی مایا تو چاہے تو روگ مٹیں
میں نے دنیا دیکھی ہے تو میری باتیں جھوٹ نہ جان
جیون کی اس دوڑ میں ناداں یاد اگر کچھ رہتا ہے
دو آنسو، اک دبی ہنسی، دو روحوں کی پہلی پہچان

# عہدِ وفا

یہی شاخ تم جس کے نیچے کسی کے لیے چشم نم ہو، یہاں اب سے کچھ سال پہلے
مجھے ایک چھوٹی سی بچی ملی تھی، جسے میں نے آغوش میں لے کے پوچھا تھا، بیٹی،
یہاں کیوں کھڑی رو رہی ہو، مجھے اپنے بوسیدہ آنچل میں پھولوں کے گہنے دکھاکر
وہ کہنے لگی میرا ساتھی 'اُدھر' اس نے انگلی اٹھاکر بتایا، اُدھر اس طرف ہی
(جدھر اونچے محلوں کے گنبد، ملوں کی سیہ چمنیاں آسماں کی طرف سر اٹھائے کھڑی ہیں)
یہ کہہ کر گیا ہے کہ میں سونے چاندی کے گہنے ترے واسطے لینے جاتا ہوں راؔئی

# تبدیلی

اس بھرے شہر میں کوئی ایسا نہیں
جو مجھے راہ چلتے کو پہچان لے
اور آواز دے "او بے او سر پھرے"
دونوں اک دوسرے سے لپٹ کر وہیں
گرد و پیش اور ماحول کو بھول کر
گالیاں دیں، ہنسیں، ہاتھا پائی کریں
پاس کے پیڑ کی چھاؤں میں بیٹھ کر
گھنٹوں اک دوسرے کی سُنیں اور کہیں
اور اِس نیک روحوں کے بازار میں
میری یہ قیمتی بے بہا زندگی
ایک دن کے لیے اپنا رُخ موڑ لے!

# سجدہ

سیاہ رات بس اب ٹوٹنے ہی والی ہے!
ہوا ہی چاہتا ہے دامن و گریباں چاک
اس آفتابِ سرِ آسمانِ الفت کا
مِلا ہی چاہتا ہے بے قراریوں کو سکوں
کھلا ہی چاہتا ہے آبلوں پہ رنگِ حنا

خطِ اُفق پہ ابھی تیرگی ہے تھوڑی سی!
سیاہ پردے نگاہوں سے اٹھے جاتے ہیں
غبار سا تھا سرِ راہ، وہ بھی کچھ کم ہے
وہ سُرخ سُرخ شفق لے رہی ہے انگڑائی
یہ میری آنکھ خدا جانے آج کیوں نم ہے؟

لہو پکار ہی دے گا شہیدِ منزل کا
تھکی ہوئی تھیں نگاہیں، پناہ چاہی تھی
اِسی گھڑی کا، اِسی دن کا انتظار بھی تھا
کوئی شریر کرن بڑھ کے چُوم ہی لے گی
جبینِ شوق میں اک سجدہ بے قرار بھی تھا!

# تعمیر

میں بھی تعمیر اک جہان کروں!
بستیاں چند، غم کے مارے چند
مہ و خورشید اور تارے چند
ٹوٹنے والے ہوں سہارے چند

روشنی تیرگی میں کھو جائے
زندگی روتے روتے سو جائے
یہ حکایت دراز ہو جائے

بے کسی کا چراغ جلتا ہو
مَوت کے غم سے جی بہلتا ہو
رہگذاروں میں خوں مچلتا ہو

آسماں سے ہو کلفتوں کا نزول
لوٹ آئے دعا خموش و ملول
کھلنے پائے کبھی نہ بابِ قبول
میں بھی تعمیر اک جہان کروں!

# واپسی

خاموش ہے، گنگ ہے، سیہ پوش
ماضی کے محل کی کہنہ دیوار
ٹوٹا نہیں بے حسی کا پندار
چھوڑا تھا اسی محل کے پیچھے
احباب کو صرف نغمہ و ساز
رکھتے تھے شرارتوں کی بنیاد
ہوتا تھا محبتوں کا آغاز
لوٹا ہوں تو محفلیں ہیں خاموش
آتی نہیں قہقہوں کی آواز
زنداں کی حدوں میں کھو گئے ہیں
دیوانے بہل کے سو گئے ہیں
دروازوں پہ دے رہا ہوں آواز
خاموش ہے گنگ ہے سیہ پوش
ماضی کے محل کی کہنہ دیوار
پھیلائے ہوئے زمیں ہے آغوش
تاریکی میں ڈھونڈتا ہوں راہیں
سورج کو ترس گئیں نگاہیں!

# دستک

کھٹکھٹاتا ہے درِ خفتہ کوئی!
انتظار، اشک، گماں، کچھ بھی نہیں
شمع، پروانے، دھواں، کچھ بھی نہیں

سوچ لوں باز کروں در، نہ کروں
شیشہ و سنگ کی جھنکار سنوں
آج کیا کہتے ہیں غم خوار سنوں

اس سے پہلے بھی یہ دروازہ کھلا
اس سے پہلے بھی یہ دروازہ کھلا
اس سے پہلے بھی یہ دروازہ کھلا

# قیامت

بارگاہِ لا فانی
بے خبر ہے جانے کیوں؟
ایک اشکِ بے مایہ
معتبر ہے جانے کیوں؟

ہم نفس دعا مانگیں
"روشنی کے مینارے
ماہ و آسماں، تارے
ٹوٹ کر بکھر جائیں
کوہ و دشت و دریا سے
کانپتی صدا اٹھے
اے خدائے لا فانی
مختصر جہانبانی

مدتوں کی تاریکی
روشنی سے دُھل جائے
چشمۂ بقا پھوٹے

آسمانِ تازہ پر
آفتاب تازہ ہو
زندگی کے شانوں پر
مَوت کا جنازہ ہو!

# ایک سوال

زمیں کے تاریک گہرے سینے میں پھینک دو اس کا جسمِ خاکی
یہ سیم گوں نرم نرم کرنیں
جو ماہ و انجم سے پھوٹتی ہیں
یہ نیل گوں آسماں کی دنیا
یہ شرق اور غرب کے کنارے
یہ میوہ ہائے لذیذ و شیریں
یہ حُسنِ بے نام کے اشارے
کبھی نہ اس کو جگا سکیں گے
جوان، دِل کش، حسین چہرے سے چھین لی غم نے تابناکی
کُھلی ہوئی بد نصیب آنکھیں
یہ دیکھتی تھیں کہ آدمی نے
اک اپنے ہی جیسے آدمی پر
تمام دروازے بند کر کے
بہیمیت کو جگا دیا ہے
لذیذ انبار نعمتوں کے
سیاہ پردوں میں دب گئے ہیں

اور آخرش راندۂ جہاں سے زمیں کی آغوش نے وفا کی

اسی لیے کیا اگا کریں گے
یہ نرم پودے، یہ نرم شاخیں
کہ ان کو اک روز ہم اٹھا کر
خزاں کی آغوش میں سُلادیں؟

# شکوہ

خدائے عالم، بلند و برتر
سنا ہے اس تیرے خاکداں میں
محبتوں کے لطیف دامن
مسرتوں سے بھرے ہوئے ہیں
یہ وادیاں ہیں گلوں کا مسکن
سنا ہے اس تیرے خاکداں میں
زمیں کے سینے سے پھوٹتے ہیں
نئے شگوفے، نئی بہاریں
فرازِ کوہِ گراں سے گرتی
ہیں تند اور تیز آبشاریں
مگر مجھے کیا دیا یہ تو نے
شباب اک زہر میں بجھا کر
خراب آنکھیں لہو رلا کر
خدائے عالم، بلند و برتر!
نہ ایک مونس بھی ایسا بخشا
کہ جس کی آغوش میں تڑپ کر
سکون کے ساتھ مر سکوں میں؟

# پہلی کرن

"صبح ہوئی، گجر بجا، پھول کھلے، ہوا چلی"
تاروں بھری حسین رات، نرم رواں جوان شام
کھوئی ہوئی سی اک ہنسی، بھولا ہوا سا اک خرام
مَوت کی وادیوں میں گُم ہو گئی پھر وہ نغمگی
فرشِ زمیں پہ خار و خس پرتوِ خور سے جاگ اٹھے
شعلہ و دود جاگ اٹھے، آہن و سنگ جاگ اٹھے
رنج و الم کے شاہکار، لے کے امنگ جاگ اٹھے
جاگ اٹھے ہیں قہقہے، تیز، بلند قہقہے
رات کی خواب گاہ میں بجھ گئے شب چراغ پھر
پہلی کرن کے ساتھ ساتھ جاگ اٹھے دِل کے داغ پھر!

# تجھے گماں ہے

تجھے گماں ہے مری محبت ترے کرم سے جواں ہے شاید
مری جوانی، تری جوانی کی بے رخی کا شکار ہو گی
مرا لہو، میرے اشک بن کر، سیاہ راتوں کی نذر ہو گا
یہ وسعتِ کائنات شاید حکایتِ انتظار ہو گی

مرے لبوں پر سلگ رہا ہے طویل زلفوں کا ایک بوسہ
ترے تبسّم کی یاد باقی ہے، زہر کے گھونٹ پی رہا ہوں
مرے تخیّل کی تنگ دنیا ترے تصوّر سے ہے فروزاں
تجھے گماں ہے کہ میں ابھی تک تری تمنّا میں جی رہا ہوں

تجھی سے سیکھا ہے میرے نغموں نے سنگ و آہن کو موم کرنا
ترے لبوں کی شگفتگی سے ہی میرے شعروں میں تازگی ہے
تری ہی پُرکار سادگی سے مرے جہاں میں ہے حشر برپا
ترے ہی دِل کش حسین چہرے سے میری، آنکھوں میں روشنی ہے

یہ شورشِ غم، جنونِ پیہم، مرے لیے کچھ نئے نہیں ہیں
تجھے گُماں ہے گزر رہا ہوں میں تیری الفت کے امتحاں سے
تجھے مری سخت کوش فطرت سے، جانِ غم، آگہی نہیں ہے
تجھے گماں ہے کہ اب نہ شاید میں اُٹھ سکوں تیرے آستاں سے

تری محبّت بھری نگاہوں کی دِل کشی بھولتا نہیں ہوں
مگر ترا آستاں نہ چھوٹے، گماں ہے، میں نقشِ پا نہیں ہوں!

# سلسلے ٹوٹ گئے...

اٹھ گیا رات کے چہرے سے ستاروں کا کفن
سبزہ و گُل پہ ابھی تک ہے وہی پہلا نکھار
صبح کی آنکھ میں انگڑائیاں لیتا ہے خمار
دن کے ہمراہ چلا قافلۂ رنگ و بہار
سینۂ خاک پہ رقصاں ہے وہی رُوحِ حیات
وہی کلیوں کی خموشی، وہی غنچوں کا ثبات
نورِ خورشید سے ذرّوں کی جبیں روشن ہے
دشت و کہسار میں ہے پھر وہی کرنوں کا خرام
پھر وہی شور، وہی کشمکشِ دانہ و دام
پھر اُسی مرکزِ آلام پہ لوٹ آیا ہوں
پھر وہی حُسن سے حیوان کی چارہ جوئی
پھر وہ انسان سے انسان کی چارہ جوئی
سلسلے ٹوٹ گئے خواب کی زنجیروں کے
مری پلکوں پہ ستارے سے لرز کر ٹوٹے
اس کے ہونٹوں پہ سہارے سے لرز کر ٹوٹے

# تجدید

ایک بار پہلے بھی نغمہ بار تھیں شاخیں
برگ و بار آئے تھے، نخل پھول لایا تھا
لد گئی تھی پھولوں سے خاکِ بے سر و ساماں
ایک بار پہلے بھی میں نے گھر سجایا تھا

ایک بار پہلے بھی قافلے بہاروں کے
اوڑھ کر ردائے گُل اِس طرف سے گزرے تھے

آپ ہی نہ جانے کیوں بجھ گئے دیے گھر کے
ایک شعلۂ غم سے خاک ہو گئی محفل
نیشِ خار پھولوں کے دِل میں چُبھ گیا جا کر
قافلے بہاروں کے لُٹ گئے سرِ منزل

ایک بار پہلے بھی تیرگی کے دامن میں
مرگِ نغمہ و گُل پر آنسوؤں سے کھیلا ہوں!

آج تم نے پھر آ کر سب دیے جلائے ہیں
غمکدے کی دیواریں جگمگا اٹھی ہیں پھر!

# پس و پیش

خلش ہے مرگِ تبسّم کی میرے پہلو میں
جلو میں رفتہ بہاروں کو لے کے آئی خزاں
کوئی نہیں بھری دنیا میں ہم نفس میرا
وہ راہ رو ہوں جسے ہر قدم پہ ہے یہ گماں
یہ سنگِ میل کہیں سنگِ رہ نہ بن جائے
کہیں فریب نہ ہو شوقِ منزلِ جاناں
کہیں نہ ظلمتِ شب گھیر لے سرِ منزل
سیاہ رات نہیں میرے درد کا درماں!
میں ارضِ لالہ و گل چھوڑ تو نہیں آیا
یہ خار زار نہ ہو جس کی سمت لپکا ہوں!
ہر ایک گام پہ یہ سوچ کر سنبھلتا ہوں
یہ راہِ مرگ نہ ہو اور تو بے خبر رہرو
متاعِ یک نفسِ سوختہ بھی کھو بیٹھے
جلا نہ دے ترے ہونٹوں کو آتشِ گلِ نو؟

# تاریک سیارہ
## (ایک کشمکش)

حریف اول: خواب

حریف دوم: حقیقت

"جان من حجلۂ تاریک سے نکلو، دیکھو
کتنا دِل کش ہے یہ رات میں تاروں کا سماں
آسماں چھلکے ہوئے جام کے مانند حسیں
خُلد میں دودھ کی اک نہر سی ہے کاہکشاں"

"آسماں خود ہی نگوں سر ہے اسے کیا دیکھوں
رات کے پاس ہے کیا مرگِ تبسّم کے سوا
جس کے ذرّوں میں ہے اب تک مرے ماضی کا لہو
میں نے باندھا ہے اسی خاک سے پیمانِ وفا!"

"دن کے وامانده، اسی دامن شب میں اکثر
اپنی منزل کے حسیں خواب میں کھو جاتے ہیں
یا کسی سادۂ و پُرکار کی میٹھی یادیں
اپنے پہلو میں دبائے ہوئے سو جاتے ہیں"

"میں بھی کھیلا ہوں تصور سے کسی کے برسوں
میں بھی اک حلقۂ صد رنگ کا زندانی تھا
اب مگر چاہتا ہوں ورطۂ شب سے نکلوں
وہ بھی دن تھے کہ کوئی وجہِ پریشانی تھا"

رات کے پاس ستارے بھی ہیں سیارے بھی
دامنِ شب میں اندھیرا ہی نہیں نور بھی ہے
ایک سیارہ محبت کی نئی دنیا ہے
جس میں ایمن بھی ہے موسیٰ بھی ہے اور طور بھی ہے"

"آسماں دور ہے، نزدیک ہے یہ تودۂ خاک
جس کی آغوش میں ہیں رنگ کے چشمے رقصاں
جس میں ہے نکہتِ گُل، بوئے سمن، بادِ نسیم
جس میں ہیں سبزۂ و شبنم کے فسانے غلطاں!

"ہر نفس جس میں ہے پابندِ غمِ دورِ خزاں
صبح کی آنکھ میں اشکوں کے سوا کچھ بھی نہیں
قسمتِ حُسن ہے رسوائی ہر دو عالم
کائنات عشق کی آہوں کے سوا کچھ بھی نہیں؟"

"اور وہ سیارے جو ہیں میری نظر سے اوجھل
ان میں کیا سلسلۂ کشتی و طوفان نہیں؟
شیشہ و سنگ نہیں، شعلہ و شبنم بھی نہیں
تم یہ کہتے ہو کہ اس دنیا میں انسان نہیں؟"

"میری نظروں سے نہاں راز ہیں اب تک اس کے
اتنا معلوم ہے خوشیاں ہیں وہاں مستِ خرام
حُسن و موسیقی نے اک جال سا بُن رکھا ہے
سایۂ گُل میں کوئی ہوگا مگر دست بجام"

"جی کو بہلایا فسانوں کا سہارا لے کر
خواب میں زلف و رخِ جان تمنا دیکھا
آتشِ گُل سے جلا ڈالے اندھیرے میں چراغ
ڈوبنے والوں نے کشتی کا تماشا دیکھا"

"ہر نَفس خواب ہے ہر خواب حقیقت کا فریب
اک تماشا ہے نگاہوں کا، نہ ماضی ہے نہ حال
آج ماضی ہے وہی دوَر، جو فردا تھا کبھی
مَوت ملتی ہے تمناؤں کے چہرے پہ گلال"!

"جو سمجھتے ہیں حقیقت کو فقط نقشِ خیال
تم بھی ہو، اور بھی ہیں، ایک ہے انبوہِ کثیر
جو ابھی تک ہے پسِ پردۂ تاریکیِ شب
جو ابھی تک ہے زمیں چھوڑ کے تاروں کا اسیر"

"خاکداں تیرہ و تاریک ہے شمعیں بے نور
اس اندھیرے میں یہ کہتے ہو ستاروں سے نہ کھیل
میں اسے خواب نہیں بلکہ حقیقت سمجھوں
مجھ سے یہ کہتے ہو نادیدہ بہاروں سے نہ کھیل"

"ساحلِ بحر پہ تسکین، خذف ریزوں سے
وادیٔ مرگ میں نادیدہ بہاروں کی لگن؟
یہ اگر زادِ سفر ہے تو مسافر کے لیے
بالشِ خاک پہ بہتر ہے ستاروں کا کفن!"

"اور کیا ظلم و جہالت کے درِ دولت پر
پڑ رہوں خاک بسر، ناصیہ فرسائی کروں؟
چھوڑ کر دامنِ سیارۂ و ماہ و انجم
حُسنِ مغرور کے قدموں پہ جبیں سائی کروں؟"

"آسمانوں کی بلندی سے ہٹا کر نظریں
ظلم پروردہ بہاروں کی طرف دیکھو تو!
سب اسی ارضِ سیہ بخت کی خاطر ہیں یہ کھیل
خاک پروردہ نظاروں کی طرف دیکھو تو!"

"چند مرجھائی ہوئی کلیاں ہیں مَسلے ہوئے پھول
درد سامان بہاروں کی طرف کیا دیکھوں؟
جو پلے ظلمت و اندوہ کے گہوارے میں
ان نظر سوز نظاروں کی طرف کیا دیکھوں؟"

"ظلمتِ خاک میں پوشیدہ ہے آبِ حیواں
قسمتِ سوختہ ساماں ہے بدلنے ہی کو رنگ
اور کچھ دیر لہو ہو لے دلِ خانہ خراب
محفلِ درد سے اٹھنے ہی کو ہے نغمۂ چنگ"

"پھر تصور نے تراشی ہے پنہ گاہ نئی
تودۂ خاک ہے کیا سامنے سیاروں کے
زندگی اب تو حنائے سر ناخن بھی نہیں
مَوت لَو دینے لگی چہرے پہ بیماروں کے"

"آسماں دُور ہے اب خواب گراں سے اٹھیے
ظلمتِ شب سے ہویدا ہیں سحر کے آثار
ایک سیارہ ہے یہ اپنی زمیں بھی لیکن
اس کو انسان نے کر رکھا ہے خود تیرۂ و تار!"

# دُور کی آواز

نقرئی گھنٹیاں سی بجتی ہیں
دھیمی آواز میرے کانوں میں
دُور سے آ رہی ہے تم شاید
بھولے بسرے ہوئے زمانوں میں
اپنی میری شکایتیں شکوے
یاد کر کر کے ہنس رہی ہو کہیں

# خاک و خون

(ایک مکالمہ)

کردار :- قوتِ نمو، راہی

(خون خاک میں جذب ہو جاتا ہے اور شگوفہ بہار بن کر پھوٹتا ہے۔ تاریک سیارے کے ہر تودۂ خاک میں اس بہار آفریں مستقبل کی قوتِ نمو ہے، جو نئی انسانیت کی تمہید بنی رہتی ہے۔)

"کیا ہوئی آپ کی وہ گرمیٔ گفتار و نگہہ
اب نہ پہلی سی وہ باتیں ہیں نہ افسانہ کوئی
قہقہے سوگ میں ڈوبے ہوئے، آنکھیں مغموم
جیسے صحرا سے چلا آتا ہو دیوانہ کوئی"

"وہ تھکا ہارا ہوں میں جس کو ہے سورج کی تلاش
مجھ سے یہ تیرگیٔ شب نہیں دیکھی جاتی
پھول مرجھائے ہوئے، ڈالیاں بے برگ و ثمر
سرنگوں شاخ کوئی اب نہیں دیکھی جاتی"

"پر اسی تیرگیٔ شب میں ستارے بھی تو ہیں
میں تو ہلکی سی کرن لے کے بھی جی لیتی ہوں
اس مسرّت کے سہارے پہ جو آئے گی کبھی
کتنے ہی تلخ ہوں آنسو، انھیں پی لیتی ہوں"

"جگنوؤں ہی سے اندھیرے میں بہل جاتی ہو
مَوت پھیلائے ہوئے راہ میں ہے دام ابھی
ساتھ دے سکتے ہیں کب تک یہ سہارے، یہ خیال
آدمی پوج رہا ہے وہی اصنام ابھی"

"مَوت بڑھتی ہوئی طاقت سے نہیں لڑ سکتی
تیز دریا کی روانی میں خس و خاک کبھی
کتنی یورش کریں دیوار نہیں بن سکتے
آپ ہوں، میں نہیں انسان سے مایوس ابھی"

"مجھ کو دنیا کے خم و پیچ کا اندازہ ہے
جس کی بنیاد میں خوں ہے وہی تعمیر ہے یہ
جس کی دیوار ہی کج ہو وہ محل کچھ بھی نہیں
آدمی ہی کی تراشی ہوئی تقصیر ہے یہ"

"آپ کیا جانیے اس وہم سے کب نکلیں گے؟
منتظر راہ گذر، حُسنِ شفق، نقشِ بہار
کتنے تسکین کے سامان ہیں آنکھوں کے لیے
دلِ بیتاب یہ کہتا ہے انھیں بڑھ کے پکار"

"اک بدلتے ہوئے رنگوں کا تلاطم ہے یہ سب
جن کی قیمت اسی انسان نے اتنی دی ہے
جونہی آنکھیں ادھر اٹھتی ہیں کہ بھر آتی ہیں!
ایک فریاد ہے جو روح نے اکثر کی ہے"

اور یہ زرد سے دانے جو شگوفوں کو لیے
پردۂ خاک سے آجاتے ہیں بالائے زمیں
شبنمی سبز لبادوں سے مہک دیتے ہوئے
ان کی قوّت کا بھی کیا آپ کو اقرار نہیں؟

"سب خزاؤں کی امانت ہیں یہ نوزائیدہ کھیل
یہ شگوفے، یہ گُل و لالہ و نسرینِ چمن
صبح ہنستی ہوئی آتی ہے بہاروں کو لیے
شام روتی ہوئی جاتی ہے لیے گردِ محن"

"آپ ہوں میں نہیں انسان سے مایوس ابھی
ابھی پھوٹے ہیں شگوفے، ابھی کم سن ہے بہار
شبنمی، سبز لبادوں سے مہک آتی ہے
خاک و خوں توڑ ہی دیں گے کبھی دیرینہ خمار؟"

# جب آنکھ کھلی تو......

(چار تصویریں: کھیل، زخم، وسوسہ، راہگذر)

(۱)

جب آنکھ کھُلی تو موسمِ گل
پھولوں کی زباں میں اک کہانی
ہر برگ و شجر سے کہہ رہا تھا
مقصود تھی دِل کی ترجمانی
چہروں سے سرک رہے تھے آنچل
مصروف تھی کھیل میں جوانی
ہر عضو سے پھوٹتے تھے نغمے
آنکھوں سے شراب ڈھل رہی تھی
جسموں سے ابھر رہی تھیں تانیں
ہر پہلو میں آگ جل رہی تھی

جب آنکھ کھُلی تو موسمِ گُل
رنگوں کی گھلاوٹوں میں گم تھا!

(۲)

چھاگل سے اُٹھی جو تان غم کی
آنکھوں سے لہو کی دھار پھوٹی
سینے میں دھواں سا پیچ کھا کر

اس طرح اٹھا کہ آس ٹوٹی
سر جھک گیا، داغ مسکرائے
تاریکی میں پھلجھڑی سی چھوٹی
وہ قوسِ قزح، وہ دستِ رنگیں
کیا جانے سمٹ کے رہ گئے کیوں
اک سیم گوں رات میں نہ جانے
آنسو، آنکھوں سے بہہ گئے کیوں؟

میں تھا کہ بھٹک رہا تھا ہر سُو
ہر خواب سلگ رہا تھا دِل میں

(۳)

اک وہم سے بیش تھا نہ کچھ بھی
ساحل تھا نگاہ میں، نہ طوفاں
ہر چیز تھی رنگ و بو سے خالی
صحرا، کہسار اور گلستاں
میں خود ہی تھا رنج و غم کا خالق
میں خود ہی تھا دست در گریباں
ہر چیز میں رنگ بھر رہا تھا
میں خود کو فریب دے رہا تھا
میں خود سے الجھ رہا تھا اب تک
خشکی ہی میں ناؤ کھے رہا تھا

پھر خواب سے چونک اٹھا سنبھل کر
ہر شے تھی حقیقتِ مجسّم

(۴)

مغموم تھا وقت راہ مسدود
چھائے ہوئے تھے سیاہ بادل
ہر نغمہ خموش ہو چکا تھا
پاؤں سے الجھ چکی تھی چھاگل
کمھلائے ہوئے تھے دستِ رنگیں
چہروں سے سرک چلے تھے آنچل
اک اور ہی سمت تھیں نگاہیں
آنکھوں سے خیال بہہ گئے تھے
تاباں تھی افق پہ خون کی لو
اوہام سُلگ کے رہ گئے تھے

تاروں کے سہارے چل رہے تھے
سورج کی تلاش میں تھے راہی

# اعتماد

بولی خود سر ہوا ایک ذرّہ ہے تُو
یوں اڑا دوں گی میں، موجِ دریا بڑھی
بولی میرے لیے ایک تنکا ہے تُو
یوں بہا دوں گی میں، آتشِ تند کی
اک لپٹ نے کہا میں جلا ڈالوں گی
اور زمیں نے کہا میں نگل جاؤں گی
میں نے چہرے سے اپنے الٹ دی نقاب
اور ہنس کر کہا، میں سلیمان ہوں
ابنِ آدم ہوں میں، یعنی انسان ہوں

# ایک کہانی

کردار :-

ماضی (حزنیہ کورس)

آدمی

محبوبہ

باغی

باغیوں کا گروہ -۱

باغیوں کا گروہ -۲

مستقبل

محل وقوع : تاریک سیارے کا ایک ملک

زمانہ : حال

تماشائی : من و تو

ماضی : کچھ دن بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا!

آدمی:- رنگ و نور کی موجیں جس میں
رات کے بندھن توڑ چکی تھیں
ٹوٹ چکے تھے ظلم کے پھندے
پیار کے ناتے جوڑ چکی تھیں
جب تھی دنیا تاریکی میں

اس دھرتی پر سورج چمکا
دودھ کی دھاریں رس کی بوندیں
پی پی کر ہر پتّہ جاگا

ماضی :- کچھ دن بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا!

محبوبہ:- سب دھرتی کے بیٹے مِل کر
گیت محبّت کے گاتے تھے
اَوروں کا سُکھ اپنا سُکھ تھا
اَور کی آگ میں جل جاتے تھے
تاروں کی چھاؤں میں اٹھ کر
دھرتی ماں کا پیار جگاتے
جگمگ جگمگ کرتے دن میں
اپنی محنت کا پھل کھاتے
الفت کے بھوکے تھے سارے
خون کے پیاسے کیونکر ہوتے
جھوٹ اور لوبھ کا سودا کر کے
کیسے خود آرام سے سوتے
دھن دولت تھا، پیار کی باتیں
اپنے دن تھے، اپنی راتیں

ماضی :- کچھ دن بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا !

محبوبہ:- دریا، جھرنوں اور چشموں سے
ہلکے ہلکے راگ اُبلتے
جب سورج کی کرنیں پڑتیں
پھول اور کلیاں آنکھیں ملتے
میٹھی میٹھی نیند سے اٹھتے
دن جاتا اور رات کا راجا
نور کی کشتی لے کر آتا،
"چندا ماموں گیت سنا جا"
سب کہتے، وہ پیار لٹاتا
دن کا سندیسہ دیتا جاتا

ماضی :- کچھ دن بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا!

(افق میں اک شور پیدا ہوتا ہے چیخیں بلند ہو کر دب جاتی ہیں)

آدمی:- ہری بھری کھیتی کا دشمن
اک پاپی باہر سے آیا
پیار کے رشتے ناتے توڑے
اس نے مَوت کا کھیل رچایا
آگ کی مدھم آنچ بڑھا کر
گھر پھونکے، ہنستوں کو رُلایا
ٹھنڈی ٹھنڈی نرم ہوا میں

زہر ملایا، خون بہایا
لوہے کی زنجیریں ڈھالیں
نفرت کے پھل پھول لگائے
سچ پر جھوٹ، خوشی پر غم نے
اپنے اپنے تیر چلائے

ماضی :- کچھ دن بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا !

محبوبہ:- مَوت کا تحفہ لے کر آئے
باہر سے پاپی بیوپاری
ہار گئے الفت کے گاہک
مات ہوئے جیون کے پجاری
پیار بھری مٹی سے پھوٹے
آگ کے شعلے خون کے دھارے
ٹھنڈی ٹھنڈی نرم ہوا میں
ناچے نفرت کے انگارے
رات ہوئی اور تاریکی میں
مَوت کے ظالم بازو پھیلے
سناٹے میں چیخ سی گونجی
ابھرے سائے تھے میلے سے

ماضی :- کچھ بیتے اس دھرتی پر دیس تھا اک پھولوں سے پیارا !

(ہر طرف ایک سناٹا چھا جاتا ہے)

آدمی:- موت کے شہپر گونج رہے تھے
رات اندھیری طوفانی تھی
نور کے بازو کانپ رہے تھے
راہ نئی اور انجانی تھی

محبوبہ:- اک باغی نے مشعل لے کر
مدّت کے مُردوں کو جگایا
آنے والے دن کا سندیسہ
لے کر قبرستان میں آیا

(رات کی تاریکی میں مشعل آہستہ آہستہ نمایاں ہوتی ہے اور قریب آتی جاتی ہے)

باغی:- اٹھو، نیند کے ماتو جاگو!
رات نے دن کو گھیر لیا ہے
دھرتی ماں کے بیٹو جاگو!
ماں نے تم کو یاد کیا ہے
اس کی روح امر ہے لیکن
تم کو آج امر ہونا ہے
خون کی ہولی کھیل کے سونا
سکھ کی نیند اگر سونا ہے

پیاسی مٹی دیکھ رہی ہے
اس پر جیون رس برسا دو
رنگ رنگ کے پھول کھلیں گے
سوئے ہوئے پودوں کو جگا دو
خون تمہارا رنگ لائے گا!
رات گئی اب دن آئے گا!

(مشعل نگاہوں سے اوجھل ہو جاتی ہے)

آدمی:۔ آگ اور خون کے فتنے جاگے
اور وہ نفرت کے بیوپاری
مَوت کا راگ سناتے اٹھے
جاگ اٹھے جیون کے پجاری
پھر پیاسوں کی پیاس بجھانے
سچ اور پیار کی جوت جگانے

(پس منظر سے ایک ساتھ بہت سی مشعلیں ابھرتی ہیں۔ باغی کی آواز کے ساتھ اور بہت سی آوازیں ہیں)

باغیوں کا گروہ:- رات گئی، اب دن آئے گا!
جاگ اٹھے ہیں نیند کے ماتے
مَوت کے دروازے سے گزرو
آزادی کا گیت سناتے

# ابھی نہیں...

ابھی نہیں، ابھی منزل ہزار کوس ہے دور
یہ ولولے، یہ مسرت، یہ ناتمام امنگ
یہ آب و رنگ سے بھرپور جام، نغمۂ چنگ
بہت ملیں گے ابھی رہ میں چشمہ ہائے سرور!

ٹھہر ٹھہر دلِ مضطر یہ ننگ و نام نہ کھو
جنونِ شوق کا کم بخت، احترام نہ کھو
ہزار لالہ و گل سنگِ راہ بن جائیں
ہزار جسمِ فسوں گر نگاہ بن جائیں
ہزار پاؤں مسافت کے بار سے ہوں چور
ابھی نہیں، ابھی منزل ہزار کوس ہے دور

طلوعِ صبح سے لے نور شامِ غم کے لیے
غروبِ شام کی تاریکیوں سے ہو نہ ملول
ابھی فضا میں حلاوت نہیں ہے، تلخی ہے
ابھی کھلا نہیں انسان پر وہ بابِ قبول
جہانِ تیرہ میں برسے جہاں سے رنگ و نور
ابھی نہیں، ابھی منزل ہزار کوس ہے دور!

# ایک پرتو

قمر کی فرحت نواز کرنیں لیے ہیں آغوش میں وہ دنیا
جہاں ابھی محوِ خواب ہوں گی وہ سُرمگیں غم فروز آنکھیں
ہر اک شجر سو گیا، زمیں پر لطیف کرنوں کے جال پھیلے
ہر اک شاخِ خزاں رسیدہ کی پھیل کر رہ گئی ہیں بانہیں
خدا کی مخلوق سو گئی ہے فریبِ صبحِ بہار کھا کر!
سکوں کے دامن میں فکرِ امروز گر پڑی ہے نڈھال ہو کر
مرے تخیل سے ایک پرتو اُبھر رہا ہے سوال ہو کر
یہ غم کی لہریں جو ہر تمنا سے کھیلتی ہیں تال ہو کر
یہ شب کی حسرت بدوش مستی جو چھوڑ دیتی ہے آزما کر
دیارِ محبوب کی خموشی کہیں تجھے سنگ ہی نہ کر دے!
حسیں امیدوں کا یہ طلاطم ترے نفس میں نہ زہر بھر دے!

# سکون

نہ زہر خند لبوں پر، نہ آنکھ میں آنسو
نہ زخمہائے دروں کو ہے جستجوئے مآل
نہ تیرگی کا تلاطم، نہ سیلِ رنگ و نور
نہ خار زارِ تمنا میں گمرہی کا خیال
نہ آتشِ گل لالہ کا داغ سینے میں
نہ شورشِ غمِ پنہاں، نہ آرزوئے وصال
نہ اشتیاق، نہ حیرت، نہ اضطراب، نہ سوگ
سکوتِ شام میں کھوئی ہوئی کہانی کا
طویل رات کی تنہائیاں نہیں بے رنگ
ابھی ہوا نہیں شاید لہو جوانی کا

حیات و موت کی حد میں ہیں ولولے چپ چاپ
گزر رہے ہیں دبے پاؤں قافلے چپ چاپ

# ریت کے محل

تجھے تو یاد نہ ہوگی وہ شامِ کیف آگیں
شفق کے رنگ میں لکھی ہوئی کہانی سی
مچل رہی تھی ترے رخ پہ، تیری آنکھوں میں
ترے لبوں پہ حکایت تھی اک سہانی سی
مجھے گماں ہوا جیسے میں وہ مسافر ہوں
جو رات دن کی مسافت کے بوجھ سے تھک کر
یہ چاہتا ہو کہیں گوشۂ اماں مل جائے
جسے نہ زیست کا مقدور ہو نہ جائے مفر
جو ڈھونڈتا ہو اندھیرے میں اپنے گم کردہ
محبتوں کے ذخیرے، دِلوں کے سرمائے
نہ سنگِ میل نہ راہوں میں قافلوں کے نشاں
بسی ہوئی ہو نگاہوں میں راہ کی سختی
ہر ایک گام پہ صحرا بدوش تھے ذرّے
بھٹک رہے تھے بگولہ سے رہ نما لاکھوں
کہیں نہ چشمۂ شیریں، نہ سایۂ اشجار
پڑے ہوئے تھے سرِ رہ شکستہ پا لاکھوں
جو اپنے دِل میں کبھی شوقِ بے کراں لے کر
چلے تھے بارِ زمیں سوئے آسماں لے کر

دِلوں کا درد، نگاہوں کا سوز کام آیا
"دیارِ ہو" میں لبوں پر کسی کا نام آیا!
یہ کاروبار، یہ محفل، یہ ریگ زار، یہ دھوم
سرودِ نالہ کہیں، رقصِ ناتمام کہیں
صدائیں کھوئی ہوئیں وسعتِ بیاباں میں
طلوعِ صبح میں حل کردہ رنگِ شام کہیں
حکایتِ گل و لالہ کے باب وا نہ ہوئے
کسی کے اشک بھی اس وقت آسرا نہ ہوئے
میں استخوانِ شکستہ کے ڈھیر سے بچتا
"دیارِ ہو" میں پریشاں خیال، آوارا
اسی تلاش میں پھرتا تھا کوئی رہ نکلے
اِس اضطرابِ مسلسل سے پاؤں چھنکارا
پھر ایک شام ترے حسنِ لازوال کی خیر!
صدائیں آئیں ادھر آ ترے مآل کی خیر!
پھر ایک بار تصوّر کے رنگ محلوں میں
ہجوم شوق ہوا، شورِ ناؤ نوش ہوا
دیے جلائے گئے، راستوں میں پھول بچھے
حیاتِ رفتہ کا افسانہ بارِ گوش ہوا
تڑپ کے ساز کے تاروں سے غم رُبا نغمے
بساطِ خواب پہ انگڑائی توڑتے نکلے
سکوں نواز دھندلکا سا چھا گیا ہر سُو
مرا یہ حال کہ جیسے کسی کو نیند آئے

خمارِ لطفِ مسلسل سے لڑکھڑایا میں
کنارِ ساز میں رقصاں تھے ہر طرف سائے
بڑھایا دستِ تمنا کہ دامنِ امید
کہیں نہ عالمِ وارفتگی میں چھٹ جائے

تلاش کرتا ہوں وہ ساعتیں جو کھوئی تھیں
بگولے کاٹ رہا ہوں ہوائیں بوئی تھیں!

نہ وہ زمیں ہے، نہ وہ آسماں، نہ وہ شب و روز
کبھی سمٹتی کبھی پھیلتی ہیں غم کی حدود
ٹھہر گئی ہے اک ایسے مقام پر دنیا
جہاں نہ رات نہ دن ہے نہ بے کلی نہ جمود!

پکارتے ہیں ستارے سنبھالتی ہے زمیں
ہر ایک شئے سے گریزاں ابھی ہے میرا وجود
میں سوچتا ہوں کہیں زندگی نہ بن جائیں
خزاں بدوش بہاریں، خمارِ زہر آلود!

# پکار

کیا خبر تابِ گفتگو نہ رہے
آ یہ لمحات پھر نہ آئیں گے
سانس لیتے میں چونک اٹھتا ہوں
رشتے نازک ہیں، ٹوٹ جائیں گے
دن ڈھلا، شام ہے اُداس اُداس
ایک منزل تو ختم ہو ہی گئی!
ایک موہوم راحتوں کی امید
تھک کے آغوشِ غم میں سو ہی گئی
ٹوٹ جائے گا یہ طلسمِ نظر
رنگ تاروں کا چھوٹ جائے گا
فرصتیں کم ہیں وقت بیتے پر
کون آئے گا، کون جائے گا؟

# گردِ سفر کا دامن پھیلا . . .

بیٹھ گیا ہوں راہ گذر پر
گردِ سفر کا دامن پھیلا
ہونٹ ہیں پیاسے، بانہیں خالی
تارِ نظر ہے میلا میلا

دیکھ انسانوں کے رکھوالے
ڈھال رہے ہیں زنجیریں سی
چکپے چکپے خونی قلمیں
کھینچ رہی ہیں تصویریں سی

بے بس ذرّے کانپ رہے ہیں
روند دیا ہے تو نے ان کو
ایک نظر تو دیکھ پلٹ کر
دِل کوئی نہ ٹوٹ گیا ہو

# سرِ راہگذارے

شبِ ماہ تُو ہے سحر بھی تُو
کہ فغاں بھی تُو ہے اثر بھی تُو
یہ تیری بہار کے دن سہی
یہ ترے نکھار کے دن سہی
نہ مٹا کسی کو سنبھل سنبھل
سرِ راہ یوں نہ بہک کے چل
کہ زمیں پہ رہتے ہیں اور بھی
جنھیں حُسن سے بھی لگاؤ ہے
جنھیں زندگی بھی عزیز ہے!

# پندرہ اگست

یہی دن ہے جس کے لیے میں نے کاٹی تھیں آنکھوں میں راتیں
یہی سیلِ آب بقا، چشمہ نور ہے، جلوۂ طور ہے وہ؟
اسی کے لیے وہ سہانے مدھر، رس بھرے گیت گائے تھے میں نے
یہی ماہ وش نشئہ حسن سے چور، بھرپور، مخمور ہے وہ؟
سنا تھا نگاہوں پہ وہ قیدِ آدابِ محفل نہیں اب
وہ پابندیاں دیدۂ و دِل پہ جو تھیں اٹھی جا رہی ہیں
وہ مجبوریاں اٹھ گئیں، ولولے راہ پانے لگے مسکرانے لگے اب
محبت کٹھن راستوں سے گزر کر لہکتی مہکتی ہوئی آ رہی ہے

وہی کس مپرسی، وہی بے حسی آج بھی ہر طرف کیوں ہے طاری
مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے یہ میری محنت کا حاصل نہیں ہے
ابھی تو وہی رنگِ محفل، وہی جبر ہے ہر طرف زخم خوردہ ہے انساں
جہاں تم مجھے لے کے آئے ہو یہ وادیِ رنگ بھی میری منزل نہیں ہے

شہیدوں کا خوں اس حسینہ کے چہرے کا غازہ نہیں ہے
جسے تم اٹھائے لیے جا رہے ہو یہ شب کا جنازہ نہیں ہے

# آزادی کے بعد

(۱)

کہاں تو لہو تھا تصوّر ہی سے دِل
مجھے ٹوٹنے والے تاروں کا غم تھا
کبھی نا دمیدہ شگوفوں کا ماتم
کبھی سوختہ لالہ زاروں کا غم تھا
کبھی بانجھ دھرتی میں بوتا تھا آنسو
کبھی نافریدہ بہاروں کا غم تھا
کوئی جن کی بھینی مہک چھین لے گا
کبھی مجھ کو ان گُل عذاروں کا غم تھا
ٹھہرتا جنازہ کہاں رنگ و بُو کا
کبھی اپنے ہی غم گساروں کا غم تھا
کہاں نشتر باد و باراں سے ڈر تھا
کہ نو رستہ پھولوں کو گھائل نہ کر دے
کہاں پنبہ در گوش، مبہوت، پتھر
قدم خون آغشتہ مٹی میں گاڑے
کھڑا دیکھتا ہوں وہ نو رستہ پودے
وہ نا آفریدہ بہاریں، شگوفے
وہ مہکی ہوئی سی دُلہن بوستاں کی
زمیں نے سنواری تھی جس کی جوانی

اسے اپنی آغوش میں لے رہی ہے
محبت کی ماری کفن دے رہی ہے

(۲)

نہیں فرصتِ یک نگہ آدمی کو
'سیاست' کے بوئے ہوئے بیج پھوٹے
بزرگوں کی بوئی ہوئی فصل پکّی
اشارہ ملا اور 'مزدور' چھُوٹے
نہ اجرت کی پروا، نہ خدشہ صلے کا
'درانتی' کی ذد میں ہے ہر ایک پَودا
زمیں اتنی زرخیز، میدان شاداب!
یہاں بھی نہ پروان چڑھتا یہ پَودا
یہاں بھی نہ پھلتے جو یہ بیج آخر
کہاں کی زمیں راس آتی انھیں پھر!
شب و روز بس کھیتیاں کٹ رہی ہیں
کہ ڈھانچوں کے خوشوں سے دھرتی پٹی ہے
بجیں شادیانے، منَیں رنگ رلیاں!

(۳)

اٹھو ساکنانِ تہہ ارضِ اسفل
ابھی تک نہ جانے ہو کس نشہ میں چُور

سنو، آسماں بوس شہرت کے مینار
ہر اک قریہ و شہر ہے جن سے معمور
دِلوں کی کثافت کو دھو ڈالتا ہے
جہاں سے سدا پھوٹ کر چشمۂ نور
تمھارے، مرے رہنما اور خداوند
بلاتے ہیں ہم سب کو با چشمِ پُر نم
ہمارے سروں پر رہے ان کا سایہ
ہمیں اپنا، ان کو زمانے کا ہے غم
انھیں کے توسّل سے ہم سگ برادر
بھری بستیاں، پارۂ استخواں پر
کھنڈر میں بدل ڈالنا سیکھتے ہیں
انھیں کا کرم ہے کہ ہم فتنہ پرور
ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے

اٹھو ساکنانِ تہہ ارضِ اسفل
وہ شہرت کے مینار پھر جگمگائے
فضاؤں میں پاکیزہ آواز گونجی
ہمارے خداؤں کی، سر کو جھکائے
ہمیں کیا، شجر اور حجر سُن رہے ہیں
خداوند، مینار سے مسکرائے
اٹھو اپنے چنگال و دنداں کو دیکھو
اگر اب نہ چمکے تو کس کام آئے!

(۴)

بہائم نے تہذیب کی پوستینیں
جو لادے چلے آئے تھے پھینک دی ہیں
تمدن پہ فرماں ہے جنگل کا نافذ
محبت نے آنکھیں ابھی بند کی ہیں
ابھی نیند آئی ہے انسانیت کو!
یہ کہگل جو اس خون مٹی سے مِل کر
بنی، کس عمارت کی بنیاد ہوگی
وہ دھرتی جہاں آگ بوئی گئی ہے
ہوئی بھی تو کس طرح آباد ہوگی
یہ خونیں کہانی جو لکھی گئی ہے
مجھے یاد ہے، کل کسے یاد ہوگی

(۵)

سوا نیزے پر آگیا آج سورج
لیے بائیں ہاتھوں میں اعمال نامے
گنہ گار حیران و ششدر کھڑے ہیں
کہ اندھے ہیں سب، کون گرتوں کو تھامے
عجب نفسی نفسی ہے، پیشانیوں میں
ہیں پیوست آنکھیں، سب اپنے پرائے
اجالے کی تاریکیوں سے ہیں نالاں

مگر کون، کس کو، غمِ دِل سنائے
ابلتے ہیں سر، ہانڈیاں پک رہی ہیں

(۶)

سنو اے خداؤں کے محبوب بندو
بہایا ہے جن کی محبت میں تم نے
لہو، جسم یوں کاٹ ڈالے کہ جیسے
کوئی سوکھے پیڑوں کے بن کاٹ ڈالے!
وہ ناقوس اور گھنٹیاں مندروں کی
وہ مغموم اور دُکھ بھری داستانیں
تعاقب میں دوڑی چلی آرہی ہیں
فضاؤں میں تھرّا رہی ہیں اذانیں!

(۷)

صنم ساز و اصنام روتے ہیں تم کو
یہ مکروہ اوراق تاریخ کے جو
تمھارے قلم نے رنگے ہیں، انھیں کیوں
ہمارے لیے چھوڑ کر جا رہے ہو؟
یہ بارِ گراں ساتھ لے جاؤ اپنے!

یہ مکروہ اوراق تاریخ کے جو
تمھارے قلم نے رنگے ہیں مسلسل

لہو بن کے تڑپیں گے اُن کی رگوں میں
جو آئیں گی نسلیں، یہ بد ذائقہ پھل
جسے اتنی محنت سے بویا ہے تم نے
تمھارے جگر بند، اولاد ان کی
اور اولاد ان کی، کفن سر سے باندھے
مزاروں کے سائے میں کھاتی رہے گی!

(۸)

مہک آئی آلودہ خوں پیرہن کی
مجھے اپنے دامن میں لے ماں، اندھیرا
مری سمت بڑھتا چلا آ رہا ہے
مرے بھائی جن پر بھروسہ کیا تھا
چھپائے ہوئے آستینوں میں خنجر
مجھے پیار سے لوریاں دے رہے ہیں!

(۹)

گلوں سے الجھتی ہوئی شوخ کرنو
نئے نرم پودوں کی معصوم رُوحو!
یہاں سے ذرا اور آہستہ گزرو
وہ درماندہ شاعر جسے آدمی نے
کئی بار چاہا کہ مایوس کر دے
تمھارے لیے ہی جو تڑپا ہے برسوں

تمھاری اسی روز کی رہگذر میں
اس دامنِ خاک میں سو رہا ہے!

# غلام رُوحوں کا کارواں

غلام رُوحوں کے کارواں میں
جرس کی آواز بھی نہیں ہے

اٹھو تمدن کے پاسبانو
تمھارے آقاؤں کی زمیں سے
اُبل چکے زندگی کے چشمے
نشان سجدوں کے اب جبیں سے
مٹاؤ، دیکھو چھپا نہ لے وہ
لہو ٹپکتا ہے آستیں سے

غلام رُوحوں کے کارواں میں
نفس کی آواز بھی نہیں ہے

اٹھو، محبّت کے پاسبانو
یہ کوہ و صحرا، یہ دشت و دریا
تمھارے اجداد گا چکے ہیں
یہاں پہ وہ آتشیں ترانہ
جو گرمئ بزم تھا مگر اب
گزر گیا اس کو اک زمانہ

سمندِ ایّام برق پا ہے
اٹھو، کہ تاریخ ہر ورق پر
تمھارا شبھ نام ڈھونڈتی ہے
نہ دیں گے آواز اس کے شہپر
جو وقت اڑتا چلا گیا ہے
زمین آنکھوں سے مت کریدو!
نہ مِل سکیں گی وہ ہڈّیاں جو
زمیں کا تاریک گہرا سینہ
نگل چکا ہے، نیا قرینہ
سِکھاؤ پامال زندگی کو

اٹھو مزاروں کے پاسبانو
چلو نہ گرماؤ زندگی کو
یہ ڈھیر سُونے پڑے ہیں، ان پر
کہیں سے دو پھول ہی چڑھا دو!

# پیمبرِ گُل

فسانۂ گُلِ رنگیں قبا و نغمۂ شوق
طویل ڈھلتی ہوئی رات، انتظار کے گیت
تڑپ کی آگ میں جلتے ہوئے زمان و مکاں
مئے نشاط میں بھٹکے ہوئے خمار کے گیت
مزہ نہ دیں گے ابھی، ان کو احتیاط سے چھیڑ
خزاں نصیب ابھی تک ہیں کچھ بہار کے گیت

فسانۂ گُلِ رنگیں قبا نہ چھیڑ ابھی
حکایتِ بُتِ سیمیں عذار رہنے دے
نگاہ و دِل پہ مرا اختیار رہنے دے
الم نصیب جنوں سو گیا، نہ چھیڑ ابھی
نہ پا سکے گا جو میں کھو گیا، نہ چھیڑ ابھی
گزرنے والا اِدھر سے ہے اک پیمبرِ گُل
جلو میں اپنی لیے قافلے بہاروں کے
سکوں نواز، حسیں گیت چاند تاروں کے
لطیف چُھٹتے ہوئے رنگ آبشاروں کے
نفس سے جس کے مہک جائیں گے خس و خاشاک
نگہ پہ بار نہ گزرے گا جلوۂ بے باک
زمیں کی شام کو ہم رنگِ صبح کر دے گا

بھکاریوں کی تہی جھولیوں کو بھر دے گا
اُسی پیمبرِ گل کا ہے انتظار مجھے
نہ جانے کب سے سرِ رہگذار بیٹھا ہوں
برس گزر گئے، امیدوار بیٹھا ہوں
وہ آئے گا ابھی اتنا ہے اعتبار مجھے
نگہ سے کھیلتی ہے مرگِ نغمہ ہائے شوق
خزاں کی یورشِ پیہم کا رنگ دیکھ چکا
زمیں پٹی ہوئی پھولوں کی زرد لاشوں سے
کہاں کہاں ہوئی گھائل امنگ، دیکھ چکا
لیے لیے پھرا اک بار اپنے کاندھوں پر
وبالِ دوش ہوا سر کہ سنگ دیکھ چکا

لہو لہان امیدیں، جنوں کا دامن چاک
شریکِ حال کوئی تھا تو دیدۂ نمناک

ستم زدوں کو نویدِ بہار دے گا کوئی
اس اعتبار پہ جینے کی آرزو بھی ہوئی
بگڑ چکے جو مقدر سنوار دے گا کوئی
اک اس خیال سے اس دن کی آرزو بھی ہوئی
طلوع ہوگا کہیں سے جب آفتاب نیا
زمیں سے پھوٹ پڑیں گے شگوفہ ہائے رنگ
نئے نہال، نئی کونپلیں، نئے پھل پھول

نگارِ صبح کے ہنگامہ ہائے شوخ و شنگ
جو زیر خاک ہیں پودے انھیں جگائیں گے
یہ نرم ہاتھ جونہی ان کو گدگدائیں گے
وہ آنکھ ملتے ہوئے لیں گے ایک انگڑائی
ہزار ناز سے پھر ایک سبز پیراہن
پہن کے، نیست سے آئیں گے زندگی کی طرف
اندھیری گود سے معصوم روشنی کی طرف
یہ راگ بکھرے ہوئے دور تک فضاؤں میں
یہ گرد و پیش کہیں گھنگروؤں کی سی آواز
یہ رنگ سمٹے ہوئے زیر دامنِ گلِ نو
یہ رقص بھونروں کا ہر سمت، یہ چمن کا ساز
مہک اڑی ہوئی غنچوں کے نرم ہونٹوں سے
گلوں کے چھلکے ہوئے جام کا لطیف خمار
سمیٹتا ہوں انھیں اپنے تنگ دامن میں
کہ دینے آئے گا جس وقت وہ پیامِ بہار
لٹاؤں گا انھیں اس وقت اس کے قدموں پر

سجائے ہیں در و دیوار، وہ خدائے جمال
جو آ گیا مرے ظلمت کدے میں کیا ہوگا
سیاہ خانے کا ہر گوشہ جگمگا اٹھا
سجائے ہیں در و دیوار بہر استقبال!

# یوں نہ کہو

کبھی نہ اس کے بھاگ کھلیں گے پیاسی مٹی رہے گی پیاسی
یوں نہ کہو مرجھائے پودے یونہی سدا مرجھائے رہیں گے
چلتے چلتے اس منزل میں آکر دھرتی رُک جائے گی
یو نہ کہو گہنائے سورج یونہی سدا گہنائے رہیں گے
تم تو شفق کے گُھلتے ملتے رنگوں کی اک گلکاری ہو
تم تو سحر کا ہلکا ہلکا نُور ہو جس سے دنیا جاگے
تم تو مہک ہو کھلتے پھول کی، چڑھتے دن کا اجلا پن ہو
تم نے تو سلجھائے ہیں آکر ذہن کے کتنے الجھے دھاگے
تم کو ہم نے اپنا کہا ہے، تم تو یوں نہ کہو، زنداں کے
کبھی نہ بھاری قفل کُھلیں گے، کبھی نہ زنجیریں ٹوٹیں گی!

# جنگ

اور جب ان سے کہا جاتا ہے، زمین پر فساد نہ
پھیلاؤ تو کہتے ہیں ہم تو اصلاح کرنے والے ہیں
(قرآن)

(۱)

میں نے دیکھا ہے ٹپکتے رگِ آہن سے لہو
سنگ پاروں سے ابلتی ہوئی دیکھی ہے شراب
میں نے دیکھا ہے سر شاخ پہ ہنگامِ بہار
آتشِ گُل سے جھلستے ہوئے خود برگِ گلاب
میں بھی اس بھیڑ میں تھا جو سر مقتل آئی
پا بدستِ دگرے دست بدستِ دگرے
مرگ انبوہ میں بھی جشن کا سامان نہ تھا
کوئی ایسا نہ تھا جو جامِ مئے تند بھرے
سر بہ زانو تھا کوئی، خاک بسر تھا کوئی
محفلِ زیست میں بجھتا سا شرر تھا کوئی

وسطِ مشرق کی یہ خندق تھا مقدر جن کا
اُن میں سے ایک نے اک روز کہا تھا مجھ سے
میں نے باندھا تھا کسی شوخ سے پیمانِ وفا
اُن گھنی پلکوں میں وہ پیار سے بھرپور آنکھیں

ڈُبڈُبا آئیں، چھلک اٹھیں، ستارے ٹوٹے،
میں جو رخصت ہوا، جلتے ہوئے رخساروں پر
چھا گیا شام کا رنگ اور سہارے ٹوٹے
اُس کے ہونٹوں پہ کوئی بات تھی، میں سُن نہ سکا
میں نے مڑ کر بھی نہ دیکھا کہ کہیں روک نہ لے
کیا خبر کہتی ہو، اک موت کا جھونکا آیا
ایک گولی نے کیا ختم کہ افسانہ سنے
کون اس سوختہ جاں، سوختہ تن کا، چھوڑو
بھاگ کر چھُپ گئے ہم اپنی کمیں گاہوں میں
کھینچ کر ڈال دیا اس کو اسی خندق میں
دفن تھے جس میں کئی ایسے فسانے کب سے
دفن ہوتے ہی چلے آئے تھے، جانے کب سے

میں نے سوچا کبھی مِل جائے، کہوں گا اُس سے
حاکمِ وقت کا منشا تھا، محبّت کی جگہ
اس کو نفرت ملے، نفرت ہے ابھی لطفِ خرام
جس جگہ جاؤ وہاں، شرق میں بھی غرب میں بھی
وسطِ مشرق کی زمیں نے تجھے بھیجا ہے سلام!

(۲)

دہقان سنوارتا ہے مٹی
چُن چُن کے بکھیرتا ہے دانے

اور سوچتا جا رہا ہے جی میں
پھر آئے گی جنگ آزمانے؟
اور دِل کو ٹٹولتا ہے رُک کر
پھر دُور اُفق کو دیکھتا ہے
کچھ رنگ سے تیرگی میں ڈوبے
مجبور، اُفق کو دیکھتا ہے

آنکھوں میں لہو کی بوند کانپی
گرتے ہی زمیں پہ کھو گئی پھر
پروان چڑھائے تھے جو پودے
وہ جل گئے، رات ہو گئی پھر
خالی کئی گوشے ہو گئے ہیں
تنہا تو نہ تھا، پہ رہ گیا ہے
کرنا پڑا نیشِ غم گوارا
کِس کِس کا نہ خون بہہ گیا ہے
پھر دُور اُفق کو دیکھتا ہے
یہ کھیت، یہ وسعتِ بیاباں
سر سبز زمین کے یہ پھل پھول
یہ سبزۂ تازہ، یہ خیاباں
سب آگ میں جل رہے ہیں گویا
تھم تھم کے پگھل رہے ہیں گویا
دہقان سنوارتا ہے مٹی

رُک رُک کے بکھیرتا ہے دانے
اور سوچتا جا رہا ہے جی میں
پھر جنگ آئے گی آزمانے؟

(۳)

ہم نے اس لاش کو بے گور و کفن چھوڑ دیا
ارضِ مغرب تہی آغوش تھی شاید اس کو
بھینچ لے پیار سے اور لوریاں دے دے کے کہے
"میں زمیں ہوں، مجھے ہر رنگ میں تم پیارے ہو!
میں یہ تفریق نہ کر پاؤں گی کس مٹی نے
تم کو پالا، تمھیں پروان چڑھایا تھا کبھی
یہ خد و خال ہیں کس گود کے پروردہ، تمھیں
کس نگہ سوز نے محبوب بنایا تھا کبھی
میری اولاد ہو تم، شرق میں بھی غرب میں بھی
میں زمیں ہوں، مجھے ہر رنگ میں تم پیارے ہو!"

"میرے دریا، مرے پھل پھول، مرا سبزۂ شوخ
سب تمھارے لیے ہیں، چھین جھپٹ ہے پھر کیوں
تم مرے لطف و محبّت کے نگہبان ہو سب
آپ ہی آپ مگر لاگ لپٹ ہے پھر کیوں
اتنی دوُر آئے تھے کیوں موت اگر پیاری تھی؟
تم نہ کچھ اپنے ہی کام آئے، نہ غیروں ہی کے کام

جن پہ تم چھپٹے تھے وہ بھی تو کوئی غیر نہیں
رشتہ خوں ہے وہی، صرف ہیں بدلے ہوئے نام
تم تھکے ہارے ہو، گم کردہَ رہ ہو، سو جاؤ
صبح ہو جائے گی، تاریکیِ شب میں کھو جاؤ!"

مجھ سے یوں چھوٹ گیا میرا وہ برسوں کا رفیق
گویا مٹّی کا کھلونا تھا کہ توڑا پھینکا
ہم بھی اس لاش کو بے گور و کفن چھوڑ گئے
مَوت نے زیست کو چپکے سے جھنجھوڑا، پھینکا!

اک گھنے پیڑ کی پھیلی ہوئی بوجھل شاخیں
ٹوٹ کر گرنے لگیں، شعلہ جوالہ اٹھا
پتّیاں، پھول، ہری ڈالیاں پھولوں سے لدی
سب ہی کچھ جلنے لگا، جل کے یونہی خاک ہوا

# اندوختہ

گہرا نیلا بسیط و بلند آسماں
اتنا خاموش، ٹھہرا ہوا، پُرسکوں
اس طرح دیکھتا ہے مجھے جیسے میں
اپنے گلّے سے بچھڑی ہوئی بھیڑ ہوں
تم کہاں ہو میری روح کی روشنی
تم تو کہتی تھیں یہ درد پائندہ ہے
تم کہاں ہو بہشتِ نگہ، مہرِ من؟
تم سے اب تک مری داستاں زندہ ہے
تم کہاں ہو، مرے راستوں کے دیے
بُجھ گئے، پھر بھی ہر چیز تابندہ ہے
میں ملوں کارخانوں کے بوجھل دھوئیں
قحبہ خانوں کی مغموم تابندگی
کاہنوں کی محبّت کا فضلہ جسے
ربِّ موجود و معدوم نے بخش دی
دائمی زندگی، میں تمھارے لیے
عہدِ قارون کی گیر اور دار سے
اپنی زخمی محبت بچا لایا ہوں!

# سلسلے

شہر در شہر، قریہ در قریہ
سالہا سال سے بھٹکتا ہوں
بارہا یوں ہوا کہ یہ دنیا
مجھ کو ایسی دکھائی دی جیسے
صبح کی ضَو سے پھول کھلتا ہو
بارہا یوں ہوا کہ روشن چاند
یوں لگا جیسے ایک اندھا کنواں
یا کوئی گہرا زخم رِستا ہوا
میں بہر کیف پھر بھی زندہ ہوں
اور کل سوچتا رہا پہروں
مجھ کو ایسی کبھی لگن تو نہ تھی
ہر جگہ تیری یاد کیوں آئی؟

# محبّت

رات میں دیر تک اُڑتے بادل کھلے چاند کی کشمکش
ٹکٹکی باندھ کر ایسے دیکھا کیا جیسے یہ ماجرا
میری ہی داستاں کا کوئی پارہ ہے، کون آوارہ ہے
تو کہ میں؟ ایک چھوٹا سا طائر فضا میں تھا نغمہ سرا
دُور نزدیک، پھر دُور ہر سمت اک تان کی گونج تھی
رات آہستہ آہستہ رُک رُک کے ایسے گزرتی رہی
جیسے میں اور تُو وقت کی وادیوں سے گزرتے ہوئے
شہر کی سونی، سنسان، خاموش گلیوں میں گُم ہو گئے!
رات کی کالی دھاری سے دن کی سفیدی الگ ہوگئی
دونوں اک دوسرے سے الگ ہوگئے، ہاں وہ طائر مگر
یونہی گاتا رہا، اُڑتے بادل، کھلی چاندنی کا سماں
وقت کے ساتھ ساتھ آپ تبدیل تحلیل ہوتا رہا
میں تجھے، تو مجھے ڈھونڈتی رہ گئی، وقت اُڑتا گیا
ان خنک سانولی بھیگی راتوں کی پُرشوق تنہائیاں
صرف اک داغِ غم تاب کی شکل میں منجمد ہوگئیں،
پر وہ نغمہ، وہ حُسنِ زمین و زماں، روشنی،
اس پرندے کی وہ دھیمی آواز، وہ میٹھی کلکاریاں
بنتِ آغاز و انجام کے باکرہ بطن میں رہ گئیں!
اور اک نسل سے دوسری نسل تک عکسِ روحِ ازل

عکسِ روحِ ابد ایسے نشو و نما پائے گا خون میں
جیسے بنجر زمیں قطرۂ ابر سے سبز و شاداب ہو!
اُڑتے بادل کھلی چاندنی کا سماں، میٹھی تنہائیاں
سب کی سب بَن کے مٹتی ہوئی پیاری تصویریں ہیں
صرف تبدیل ہوتی ہوئی روشنی کی جھلک زندہ ہے
صرف حُسنِ ازل اور حُسنِ ابد کی مہک زندہ ہے
صرف اس طائرِ خوش ادا خوش نوا کی لہک زندہ ہے
ایک دن آئے گا تُو بھی مر جائے گی، میں بھی مر جاؤں گا!

# فصل ۵

## آب جو، اشاعت، ۱۹۵۹

پیش لفظ: اخترالایمان

مطبوعہ: نیا ادارہ، لاہور

(اس مجموعے میں گرداب کی نظمیں اور تاریک سیارہ کے بعد کی ۲۶ نظمیں شامل ہیں)

اور

## یادیں، اشاعت ۱۹۶۱

پیش لفظ: اخترالایمان

مطبوعہ: رخشندہ کتاب گھر، بمبئی

(اس مجموعے میں آب جو کی نظمیں اور اُس کے بعد کی ۵ نظمیں شامل ہیں۔ 'یادیں' کا ایک انتخاب اسی نام سے ستار پبلیکیشنز، دہلی نے ۱۹۶۴ میں چھاپا)

# وہ مکان

سنگ و خشت و آہن سے
میں نے اپنی اُمیدیں
ایسے باندھ لیں جیسے
سنگ و خشت و آہن میں
رابطہ ہوں میں کوئی
ایستادہ رہتا ہوں
اس مکان کے نیچے
تاکہ وہ پری پیکر
رات کے کسی لمحے
خواب سے اگر چونکے
دیکھ لے مجھے اک بار
یہ وفائے مرگ آثار
میرے دَم سے زندہ ہے
ایسی مُردہ ساعت میں
جاگتے ہیں ہم دو ہی
ایک میں ہوں اور اک وہ
کارخانے کی چمنی
جو ہے ایک منعم کی
ذاتی ملکیت اب بھی!

لمحہ لمحہ کم ہو کر
رات کٹتی جاتی ہے
جو نفس گزرتا ہے
عمر گھٹتی جاتی ہے
اور اپنے امکاں میں
اس قدر نہیں منہ کو
زخم کی طرح سی لیں
اس قدر نہیں غم کو
زہر کی طرح پی لیں
اس قدر نہیں ان سے
دوُر رہ کے بھی جی لیں!

نومبر 1951

# انتظار

زندگی اک طویل بَل کھاتی
شاہراہِ عظیم ہے جس پر
نرم مٹّی کی گود کے پالے
کتنے بھرپور سایہ دار شجر
کتنی سرشور ندیاں، چشمے
کتنے ماہ و نجوم، آوارہ
مشعلیں اپنی تیرگی میں لیے
کتنی خوشبوئیں رنگ رنگ کے پھول
منتظر راہ رو کی آمد کے
صبح سے شام تک سنورتے ہیں
روز و شب انتظار کرتے ہیں!

# ترکِ وفا

سرما کی اداس چاندنی کا
شاید تمہیں یاد ہو وہ ہنگام
جب عہد کیا تھا میں نے تم سے
چاہے مری زندگی کے ایام
یا اہلِ ہوس کی بندگی میں
عسرت میں کٹیں کہ زر گری میں
لیکن میں بگولہ یا کسی دن
آؤں گا تمہاری آرزو میں
یا شکوۂ جورِ دہر کرنے
اشکوں کا خلوص آزمانے
یا دینے مسرّتوں کا پیغام
اور اپنی وفا کی داد پانے
گر اور کسی کی ہوگئیں تم
جینے دوں گا نہ میں جیوں گا
تم کو بھی پلاؤں گا وہی میں
جو زہر حیات خود پیوں گا
میں آج وہ عہد توڑتا ہوں
یہ رسمِ وفا ہی چھوڑتا ہوں!

مئی ۱۹۵۳

# بُلاوا

نگر نگر کے، دیس دیس کے، پربت، ٹیلے اور بیاباں
ڈھونڈ رہے ہیں اب تک مجھ کو، کھیل رہے ہیں میرے ارماں
میرے سپنے، میرے آنسو، ان کی چھلنی چھاؤں میں جیسے
دھول میں بیٹھے کھیل رہے ہوں بالک باپ سے روٹھے روٹھے!

دن کے اجالے، سانجھ کی لالی، رات کے اندھیارے سے کوئی
مجھ کو آوازیں دیتا ہے، آؤ آؤ، آؤ آؤ
میری روح کی جوالا مجھ کو پھونک رہی ہے دھیرے دھیرے
میری آگ بھڑک اٹھی ہے، کوئی بجھاؤ، کوئی بجھاؤ!

میں بھٹکا بھٹکا پھرتا ہوں کھوج میں تیری جس نے مجھ کو
کتنی بار پکارا لیکن ڈھونڈ نہ پایا اب تک تجھ کو
میرے سنگی میرے ساتھی تیرے کارن چھوٹ گئے ہیں
تیرے کارن جگ سے میرے کتنے ناتے ٹوٹ گئے ہیں

میں ہوں ایسا پات ہوا میں پیڑ سے جو ٹوٹے اور سوچے
دھرتی میری گور ہے یا گھر، یہ نیلا آکاش جو سر پر
پھیلا پھیلا ہے، اور اس کے سورج چاند ستارے مل کر
میرا دیپ جلا بھی دیں گے، یا سب کے سب روپ دکھا کر

ایک اک کر کے کھو جائیں گے، جیسے میرے آنسو اکثر
پلکوں پر تھرا تھرا کر تاریکی میں کھو جاتے ہیں
جیسے بالک مانگ مانگ کر نئے کھلونے سو جاتے ہیں!

اکتوبر ۱۹۴۸

# چلو کہ آج . . .

کوئی جو رہتا ہے رہنے دو مصلحت کا شکار
چلو کہ جشنِ بہاراں منائیں گے سب یار
چلو نکھاریں گے اپنے لہو سے عارضِ گل
یہی ہے رسمِ وفا اور من چلوں کا شعار
جو زندگی میں ہے وہ زہر ہم ہی پی ڈالیں
چلو ہٹائیں گے پلکوں سے راستوں کے خار
یہاں تو سب ہی ستم دیدہ، غم گزیدہ ہیں
کرے گا کون بھلا زخمہائے دِل کا شمار
چلو کہ آج رکھی جائے گی نہادِ چمن
چلو کہ آج بہت دوست آئیں گے سرِ دار!

دسمبر ۱۹۵۲

# شفقی

رنگوں کا چشمہ سا چھوٹا ماضی کے اندھے غاروں سے
سرگوشی کے گھنگرو کھنکے گرد و پیش کی دیواروں سے
یاد کے بوجھل پردے اٹھے، کانوں میں جانی انجانی
لوچ بھری آوازیں آئیں جیسے کوئی ایک کہانی
دوٗر پہاڑی کی چوٹی پر بیٹھا پھولوں سے کہتا ہو
جیسے جھرنا قطرہ قطرہ رِس رِس کر بہتا رہتا ہو
مدّت بیتی ان باتوں کو مضطر آج تلک رہتا ہے
دشتِ ہویدا کا دیوانہ تند بگولوں سے کہتا ہے
آگ ہے میرے پاؤں کے نیچے دکھ سے چوٗر مری نس نس ہے
ایک دفعہ دیکھا ہے اس کو ایک دفعہ کی اور ہوس ہے!

مئی ۱۹۴۸

# شکستِ خواب

کون ہو بنتِ مہ و مہر درخشان و نجوم
کس لیے آئی ہو، غم خانہ منوّر کرنے؟

منتظر میں بھی تھا برسوں سے کوئی سیم بدن
نرم مخمل کی طرح پھول سی ہلکی ہمہ نُور
یوں بڑھے میری طرف جیسے ندی کی لہریں
رات بھر ناچنے والی کی طرح نیند سے چُور
ہاتھ پھیلائے کنارے کی طرف بڑھتی ہیں
یوں بڑھے میری طرف جیسے کہیں شہر سے دوٗر
رات کے بطن میں سوئی ہوئی آسودہ کرن
سبزۂ خاک بداماں کی طرف بڑھتی ہے
اور اک آن میں ڈھل جاتے ہیں سب رنج و محن

کون ہو بنتِ مہ و مہر درخشان و نجوم
کس لیے آئی ہو، غم خانہ منوّر کرنے؟

اس کے ہر گوشے کو مہکا دو بنا دو فردوس
تم اسے اپنی محبّت سے فروزاں کر دو
بیت کی کرسی، کتابیں، وہ پُرانے جوتے
جھاڑ کر ان کو ذرا گھر میں چراغاں کر دو!

جنوری ۱۹۴۹

# آخر شب

ڈھلی رات تارے جھپکنے لگے آنکھ، شبنم کے ناسُفتہ موتی
سر شاخِ گل اپنے انجام سے کانپ اٹھے، خواب پورے ادھورے
اڑے جیسے اُودے، رُوپہلی، سنہرے، سیہ، ملگجے، بھورے بادل
تہہِ آسماں روئی کے نرم گالوں کی مانند ہر سمت اُڑتے
پھریں، اور ندّاف کی ضرب کو بھول کر پَل گزرتے گزرتے
سر بالشِ خاک سب ضدّی بچّوں کی مانند روتے مچلتے
چڑھی نیند سے چُور ہو کر وہیں سو رہیں، یاد کی سبز پریاں
گھنے جنگلوں، لالہ زاروں، پہاڑوں، بھری وادیوں سے گزرتیں
کہیں قافِ ماضی کے نمناک غاروں میں روپوش ہونے لگی ہیں

مبارک ہو میں نے سنا ہے کہ تم پھول سی جان کی ماں بنی ہو
مبارک سنا ہے تمہارا ہر اک زخم اب مندمل ہوگیا ہے!

مارچ ۱۹۴۹

# اشعار

ابھی گلال ہوں عارض، عرق عرق ہو جبیں
ذرا جو کہہ دوں، نہیں تم سے بڑھ کے کوئی حسیں

بتانِ خلدِ تصوّر کا ذکر کرتا ہوں
تمھارے قامت و رخسار و لب کی بات نہیں

تمھارے نام سے باغ و بہار ہے دنیا
تمھاری چاہ سے لگتا ہے جی کو روگ کہیں

اب آگے دیکھیے کیا ہو مآلِ الفت کا
قبائے گُل تو بنا دی ہے عاشقوں نے زمیں

# آخری ملاقات

آؤ کہ جشنِ مرگِ محبت منائیں ہم!

آتی نہیں کہیں سے دِلِ زندہ کی صدا
سُونے پڑے ہیں کوچہ و بازار عشق کے
ہے شمعِ انجمن کا نیا حُسن جاں گداز
شاید نہیں رہے وہ پتنگوں کے ولولے
تازہ نہ رہ سکیں گی روایاتِ دشت و دَر
وہ فتنہ سر گئے جنھیں کانٹے عزیز تھے

اب کچھ نہیں تو نیند سے آنکھیں جلائیں ہم
آؤ کہ جشنِ مرگِ محبت منائیں ہم!

سوچا نہ تھا کہ آئے گا یہ دن بھی پھر کبھی
اک بار پھر ملے ہیں، ذرا مسکرا تو لیں!
کیا جانے اب نہ الفتِ دیرینہ یاد آئے
اِس حُسنِ اختیار پہ آنکھیں جھکا تو لیں
برسا لبوں سے پھول، تری عمر ہو دراز
سنبھلے ہوئے تو ہیں پہ ذرا ڈگمگا تو لیں

اور اپنا اپنا عہدِ وفا بھول جائیں ہم
آؤ کہ جشنِ مرگِ محبت منائیں ہم!

برسوں کی بات ہے کہ مرے جی میں آئی تھی
میں سوچتا تھا تجھ سے کہوں، چھوڑ کیا کہوں
اب کون اُن شکستہ مزاروں کی بات لائے
ماضی پہ اپنے حال کو ترجیح کیوں نہ دوں
ماتم خزاں کا ہو کہ بہاروں کا، ایک ہے
شاید نہ پھر ملے تری آنکھوں کا یہ فسوں

جو شمعِ انتظار جلی تھی بجھائیں ہم
آؤ کہ جشنِ مرگِ محبت منائیں ہم!

# رخصت

فضائیں نم، گرد و پیش بوجھل، زمین پاؤں تلے ہے دلدل
نہ جاؤ ہر اشک کہہ رہا ہے، لبوں پہ وعدے مچل رہے ہیں
ہر ایک شاخِ نہالِ امید کا ہے نغمہ گلو گرفتہ
خوشی کی شاداب و سبز وادی سے شور چشمے اُبل رہے ہیں
مرے لیے تند ہے یہ صہبا، یہ مے ترے گرم آنسوؤں کی
پگھلنے والا ہے ظرف میرا، مگر ترے جام ڈھل رہے ہیں
ابھی سے یوں مضمحل نہ ہو تو، بگولہ خُو ہوں ابھی تو میں بھی
ابھی تو گردش میں ہے زمانہ، ابھی تو سیارے چل رہے ہیں
ترے لیے سنگ ہی سہی میں، بجھے نہیں ہیں مرے شرارے
ترے لیے برف ہی سہی میں، مگر مرے داغ جل رہے ہیں

اگست ۱۹۴۸

# ترغیب اور اس کے بعد

ترغیب:

پھر میں کام میں لگ جاؤں گا، آ فرصت ہے پیار کریں
ناگن سی بل کھاتی اُٹھ، اور میری گود میں آن مچل
بھید بھاؤ کی بستی میں کوئی بھید بھاؤ کا نام نہ لے
ہستی پر یوں چھا جا بڑھ کر، شرمندہ ہو جائے اجل
چھوڑ یہ لاج کا گھونگھٹ، کب تک رہے گا ان آنکھوں کے ساتھ
چڑھتی رات ہے ڈھلتا سورج کھڑی کھڑی مت پاؤں مَل
پھر یہ جادو سو جائے گا، سے جو بیتا، گہری نیند
جو کچھ ہے انمول ہے اب تک ایک اک لمحہ، ایک اک پل
بن چھوئی مٹی کی خوشبو، اس کا سوندھا سوندھا پن
سب کچھ چھن جائے گا اک دن، اب بھی وقت ہے دیکھ سنبھل
نرم رگوں میں میٹھی ٹیس جو یہ اٹھتی ہے آج
بڑھتی موج کا ریلا ہے اک ٹیس نہ یہ اٹھے گی کل
مست رسیلی آنکھوں سے یہ چھلکی چھلکی سی اک شئے
جس نے آج اپنایا اس کو سمجھو اس کے کام سپھل
میں تیرے شعلوں سے کھیلوں، تو بھی میری آگ سے کھیل
میں بھی تیری نیند چُراؤں، تُو بھی میری نیندیں چھل
نرم ہوا کے جھونکوں سے ہی کھلتی ہے پھولوں کی آنکھ
ورنہ برسوں ساتھ رہے ہیں ٹھہرا پانی بند کنول!

اس کے بعد:

بھیگی رات کا نشہ ٹوٹا، ڈوب گیا ہے چڑھتا چاند
تھکے تھکے ہیں اعضا سارے اور ہوئیں پلکیں بوجھل
شبنم کا رس پی گئیں کرنیں، دن کا رنگ چمک اٹھا
گونج ہے بھونروں کی کانوں میں، پر ہیں آنکھوں سے اوجھل
حُسن اور عشق کی اس دنیا میں کس نے کس کا ساتھ دیا
میں اپنے رستے جاتا ہوں اور تو اپنی ڈگر پہ چل!

# مَیں اور تُو

نالہ نیم شب کی طرح میں اگر یوں نہ بے چین، برباد رہتا
باد پا بادلوں کی طرح میں اگر یوں نہ آوارہ آوارہ پھرتا
آندھیوں اور بگولوں کی مانند میں گر نہ در در کی یوں خاک اڑاتا
اور سر شور چشموں کے مانند یوں جا چٹانوں سے ٹکراتا، گرتا
مجھ میں یہ زندگی کی لگن، یہ حرارت، تڑپ، جو بھی تُم دیکھتی ہو
اس وجود و عدم کے خلا میں کہیں برف کی طرح رہ جاتی گل کر
ان فضاؤں میں تحلیل ہو کر مجھے اور تجھے بُھول چکتی ستم گر!

دسمبر ۱۹۵۴

# رزم

ایک آواز کے ساتھ اٹھیں نگاہیں سب کی
جھک گئیں، اٹھتے ہی، کچھ رنگ فضا میں ناچے
شور سا اٹھا، بہار آئی لہو سے کھیلو
خار و خس جامۂ گل رنگ پہن کر جاگے!

خون پروردہ بہار آئی شہیدوں کے لیے
سبزہ و گل کا کفن پہنے مگر پا نہ سکی
استخواں ہائے شکستہ بھی شہیدوں کے کہیں
ایک نغمہ بھی سرِ محفلِ نو گا نہ سکی!

ایک آواز کے ساتھ اٹھیں نگاہیں سب کی
جھک گئیں اٹھتے ہی، آباد تھا اک ہو کا دیار
گرم رفتار تھے ہر سمت بگولے جس میں
رقص کرتی ہوئی پھرتی تھی خزاں غم بکنار!

اگست ۱۹۴۶

# قافلہ

یہاں سے دور نہیں خیمۂ نگارِ سحر
قدم بڑھاؤ چپ و راست ہے گراں خوابی!

وہ مَن چلے، یہ زمین جن کے دَم سے زندہ ہے
وہ جن کا خون شفق، سرخیِ گُلِ تازہ
سمن بروں کی حنا، غازۂ لب و عارض
بگولہ پا، شرر آسا، سپہر اندازہ
کمند ڈالنے والے مہِ درخشاں پر
تم ان کے قصّوں کی چھاؤں میں پرورش پا کر
جواں ہوئے ہو، خراماں سہی بڑھے جاؤ
یہاں سے دور نہیں خیمۂ نگارِ سحر!

طویل راہ کٹے اور سفر نہ ہو معلوم
کچھ اُن کے جور و تغافل کا ذکر کرتے چلو
زبان و دِل پہ ہیں پہرے بھی، بھول جاؤ یہ بات
بلا کشو خمِ کاکل کا ذکر کرتے چلو
مہک رہی ہے شبِ نیم جاں تصوّر سے
اُسی گلاب دہن سادہ لوح ساحر کے
وہی ہے قامتِ موزوں، وہی ہے سادہ لباس
وہی بھلا سا تبسّم جو زندگی کی اساس

وہی حلاوتِ گفتار، بات میں ٹھہراؤ
وہی نظر کا چرانا، وہی ہے نرم سبھاؤ
وہی ہے زخموں پہ مرہم لگانے کا انداز
وہی کھنکتی ہوئی کچھ دبی دبی آواز
وہی نگاہ میں اک شستگی پہ جب دیکھا
ہمیشہ میں یہی سمجھا کہ دے رہے ہیں شراب
اس احتیاط نے رُسوا کیا اُنھیں بھی بہت
اس التزام نے مجھ کو بھی کردیا تھا خراب

دہن دریدہ سگ و دشمنِ سحر خُفاش
شغال و گرگ، نہنگ و پلنگ، اژدر و مار
کمین گاہوں میں بیٹھے ہیں منہ چھپائے ہوئے
یہ دیکھنا ہے کہ کرتا ہے کون کس کا شکار؟
قدم بڑھاؤ چپ و راست ہے گراں خوابی
دبے دبے چلیں، کچھ تھوڑی احتیاط کریں
یہاں سے دور نہیں خیمۂ نگارِ سحر
مگر یہ خامشی کیوں، اور کوئی بات کریں
تلاشِ زیست میں نکلے ہیں مرگ میں تو نہیں
گراں ہے ظلمتِ شب اپنی اپنی باری بھریں
سناؤ کوئی کسی رشکِ لالہ کی روداد
خموشی جس کی شکر، گفتگو ہو قند و نبات
کسی شرارہ صفت خوب رُو کی چشمِ کرم
ہوئی تو کیسے، چلی کیسے ننگ و نام کی بات؟
لگی تو کیسے لگی ٹھیس آبگینوں کو
کھنک جو پیدا ہوئی کیا ہوا مآلِ حیات
خرامِ بادِ بہاری کا ذکر چھیڑیں کچھ

کہ اس سے مِلتا ہو شاید کسی حسیں کا خرام
شمیم مشک فشاں ہو نہ گیسوؤں کی مہک
جو معجزہ ہے مسیحا کا ہو نہ اس کا کلام

سناؤ کوئی کسی شعلہ خُو کا افسانہ
متاعِ دِل کو سمجھتا رہا جو ہیزمِ دِل
وہ ایک زوُد پشیماں جو آتشِ گل سے
جلا کیا نہ ہوا مرگِ عاشقاں پہ خجل
وہ جس کی چینِ جبیں ہو نظر کا نذرانہ!

گراں ہے ظلمت شب وقت کاٹنے کے لیے
کبھی خوشی کبھی غم کی بھی کوئی بات سنائیں
برے بھلے یہی سب لوگ اپنی دنیا ہیں
نقیبِ صبحِ بہاراں انھیں کی خیر منائیں
انھیں کو ساتھ لیے ان کے ساتھ بڑھتے چلیں
انہیں سے رونقِ بزمِ جہاں کا امکاں ہے!

۱۹۵۳

# جانِ شیریں

تم سے ہمیں اور کیا مِلے گا
بربادیِ دِل، خرابیٔ جاں
دیکھو تو ذرا تسلّیوں کا
تھوڑا سُا اگر ہے کوئی امکاں
یہ گردشِ روزگار و غم سے
لمحے جو بچے ہیں جانِ شیریں
ہم بھی انھیں پائدار کر لیں
آلام کو داغدار کر لیں

مارچ ۱۹۵۳

# ایک لڑکا

دیارِ شرق کی آبادیوں کے اونچے ٹیلوں پر
کبھی آموں کے باغوں میں، کبھی کھیتوں کی منڈیوں پر
کبھی جھیلوں کے پانی میں، کبھی بستی کی گلیوں میں
کبھی کچھ نیم عریاں کم سِنوں کی رنگ رلیوں میں
سحر دم، جھٹپٹے کے وقت، راتوں کے اندھیرے میں
کبھی میلوں میں، ناٹک ٹولیوں میں، ان کے ڈیرے میں
تعاقب میں کبھی گُم، تتلیوں کے، سونی راہوں میں
کبھی ننھے پرندوں کی نہفتہ خواب گاہوں میں
برہنہ پاؤں، جلتی ریت، یخ بستہ ہواؤں میں
گریزاں بستیوں سے، مدرسوں سے، خانقاہوں میں
کبھی ہم سِن حسینوں میں بہت خوش کام و دِل رفتہ
کبھی پیچاں بگولہ ساں، کبھی جیوں چشمِ خوں بستہ
ہوا میں تیرتا، خوابوں میں بادل کی طرح اڑتا
پرندوں کی طرح شاخوں میں چھپ کر جھولتا، مُڑتا
مجھے اک لڑکا، آوارہ منش، آزاد سیلانی
مجھے اک لڑکا، جیسے تُند چشموں کا، رواں پانی
نظر آتا ہے، یوں لگتا ہے، جیسے یہ بلائے جاں
مرا ہمزاد ہے، ہرگام پر، ہر موڑ پر جولاں
اسے ہمراہ پاتا ہوں، یہ سائے کی طرح میرا

تعاقب کر رہا ہے، جیسے میں مفرور ملزم ہوں
یہ مجھ سے پوچھتا ہے اخترالایمان تم ہی ہو؟

خدائے عزّوجل کی نعمتوں کا معترف ہوں میں
مجھے اقرار ہے اس نے زمیں کو ایسے پھیلایا
کہ جیسے بسترِ کم خواب ہو، دیبا و مخمل ہو
مجھے اقرار ہے یہ خیمۂ افلاک کا سایہ
اسی کی بخششیں ہیں، اس نے سورج چاند تاروں کو
فضاؤں میں سنوارا، اک حد فاصل مقرّر کی
چٹانیں چیر کر دریا نکالے خاکِ اسفل سے
مری تخلیق کی مجھ کو جہاں کی پاسبانی دی
سمندر موتیوں مونگوں سے، کانیں لعل و گوہر سے
ہوائیں مست کُن خوشبوؤں سے معمور کر دی ہیں
وہ حاکم قادرِ مطلق ہے، یکتا اور دانا ہے
اندھیرے کو اجالے سے جدا کرتا ہے، خود کو میں
اگر پہچانتا ہوں اس کی رحمت اور سخاوت ہے!
اسی نے خسروی دی ہے، لئیموں کو مجھے نکبت
اسی نے یاوہ گویوں کو مرا خازن بنایا ہے
تونگر ہرزہ کاروں کو کیا دریوزہ گر مجھ کو
مگر جب جب کسی کے سامنے دامن پسارا ہے
یہ لڑکا پوچھتا ہے اخترالایمان تم ہی ہو؟

معیشت دوسروں کے ہاتھ میں ہے میرے قبضہ میں
جز اک ذہنِ رسا کچھ بھی نہیں، پھر بھی مگر مجھ کو

خروشِ عمر کے اتمام تک اک بار اُٹھانا ہے
عناصر منتشر ہو جانے، نبضیں ڈوب جانے تک
نوائے صبح ہو یا نالۂ شب کچھ بھی گانا ہے
ظفر مندوں کے آگے رزق کی تحصیل کی خاطر
کبھی اپنا ہی نغمہ اُن کا کہہ کر مسکرانا ہے
وہ خامہ سوزیِ شب بیداریوں کا جو نتیجہ ہو
اسے اک کھوٹے سکے کی طرح سب کو دکھانا ہے
کبھی جب سوچتا ہوں اپنے بارے میں تو کہتا ہوں
کہ تُو اک آبلہ ہے جس کو آخر پھوٹ جانا ہے
غرض گرداں ہوں بادِ صبح گاہی کی طرح، لیکن
سحر کی آرزو میں شب کا دامن تھامتا ہوں جب
یہ لڑکا پوچھتا ہے اختر الایمان تم ہی ہو؟

یہ لڑکا پوچھتا ہے جب تو میں جھلا کے کہتا ہوں
وہ آشفتہ مزاج، اندوہ پرور، اضطراب آسا
جسے تم پوچھتے رہتے ہو کب کا مر چکا ظالم
اسے خود اپنے ہاتھوں سے کفن دے کر فریبوں کا
اس کی آرزوؤں کی لحد میں پھینک آیا ہوں!
میں اس لڑکے سے کہتا ہوں وہ شعلہ مرچکا جس نے
کبھی چاہا تھا اک خاشاکِ عالم پھونک ڈالے گا
یہ لڑکا مسکراتا ہے، یہ آہستہ سے کہتا ہے
یہ کذب و افترا ہے، جھوٹ ہے، دیکھو میں زندہ ہوں!

دسمبر ۱۹۵۴

# اِن سے اندازۂ بہار نہ کر

اِن سے اندازۂ بہار نہ کر

یہ شگفتہ گلوں کی طرح حسیں
اُجلے اُجلے سفید پوش جواں
چشمِ غمّاز، رت جگے، چُہلیں
ابروؤں کی کھنچی ہوئی سی کماں
تتلیاں، پھول، بھونرے، راز و نیاز
اپنی دنیا میں ایسے کھیل کہاں؟

یہ ہیں افراد اس جماعت کے
جن کو زخموں سے چُور، سینہ فگار
آدمیت کا نالۂ دِل دوز
جن کو محبوس زندگی کی پکار
ایسا نغمہ سنائی دیتی ہے
جو ہو فردوسِ گوش و رُوحِ بہار!

خامہ سوزی ہے جیسا مرا شعار
ایسے ان کا ہے زر کا استحصال
جیسے میں جمع کرتا ہوں آنسو

ایسے یہ جمع کرتے ہیں زر و مال
قحط، ہنگامے، حادثات، وبائیں
ابتری، خانہ جنگیاں، فتنے
ان کو اس طرح راس آتے ہیں
جیسے کوّوں کو ڈھیر فُضلے کے

یہ شگفتہ گلوں کی طرح حسیں
اُجلے اُجلے سفید پوش جواں
چشمِ غمّاز، رت جگے، چُہلیں
ابروؤں کی کھنچی ہوئی سی کماں
تتلیاں، پھول، بھونرے، راز و نیاز
اپنی دنیا میں ایسے کھیل کہاں؟

اِن سے اندازۂ بہار نہ کر!
ستمبر ۱۹۵۶

# تماشا

جشنِ نوروز ہے سجے کوچے
نُور سے شہر جگمگاتا ہے
اک سمندر کی موج ہے کہ ہجوم
یا بھرا کھیت لہلہاتا ہے
اک طرف خوش خرام یوں ہیں حسیں
تندیِ مے کا لطف آتا ہے
اک طرف لڑکھڑاتا نشے میں
مے گساروں کا خیل جاتا ہے
بادہ نوشی ہزار بند ہوئی
محتسب کیا کسی کا داتا ہے
اک صدا گونجتی ہے گلیوں میں
پینے والو خدا پلاتا ہے
ہر بدر رَو ذخیرہ گاہ بنی
ہر طرف ساقیوں کا تانتا ہے
اب مئے خانہ ساز کا ہے دَور
کون باہر کی منہ لگاتا ہے
رسمِ جامِ سفال عام ہوئی
خوں شہیدوں کا رنگ لاتا ہے
شورہ پشتوں کی آج بن آئی

ہر نجیب اُن کے ناز اٹھاتا ہے
مصلحِ وقت کی سیاست کے
ہر کفن چور گیت گاتا ہے
کوچہ گردوں نے راہ روکی ہے
کوتوال اِن سے منہ چُراتا ہے
لوگ کہتے ہیں ساز باز ہے کچھ
غیب کا علم کس کو آتا ہے
س تماشے کے پیچھے بیٹھا کون
دِل رُبائی سے مسکراتا ہے؟

اکتوبر ۱۹۵۶

# آگہی

میں جب طفلِ مکتب تھا، ہر بات، ہر فلسفہ جانتا تھا
کھڑے ہو کے منبر پہ پہروں سلاطینِ پارین و حاضر
حکایاتِ شیرین و تلخ ان کی، ان کے درخشاں جرائم
جو صفحاتِ تاریخ پر کارنامے ہیں، ان کے اوامر
نواہی، حکیموں کے اقوال، دانا خطیبوں کے خطبے
جنھیں مستمندوں نے باقی رکھا، اس کا مخفی و ظاہر
فنونِ لطیفہ، خداوند کے حکم نامے، فرامین
جنہیں مسخ کرتے رہے پیرزادے، جہاں کے عناصر
ہر اک سخت موضوع پر اس طرح بولتا تھا کہ مجھ کو
سمندر سمجھتے تھے سب علم و فن کا، ہر اک میری خاطر
تگ و دَو میں رہتا تھا، لیکن یکایک ہوا کیا یہ مجھ کو
یہ محسوس ہوتا ہے سوتے سے اٹھا ہوں، ہلنے سے قاصر
کسی بحر کے سُونے ساحل پہ بیٹھا ہوں گردن جھکائے
سرِ شام آئی ہے دیکھو تو ہے آگہی کتنی شاطر!

فروری ۱۹۵۸

# یادیں

لو وہ چاہِ شب سے نکلا پچھلے پہر پیلا مہتاب
ذہن نے کھولی رُکتے رُکتے ماضی کی پارینہ کتاب
یادوں کے بے معنی دفتر، خوابوں کے افسردہ شہاب
سب کے سب خاموش زباں سے کہتے ہیں اے خانہ خراب
گزری بات صدی یا پل ہو، گزری بات ہے نقش بر آب
یہ روداد ہے اپنے سفر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

شہر تمنا کے مرکز میں، لگا ہوا ہے میلا سا
کھیل کھلونوں کا ہر سُو ہے اک رنگیں گلزار کھلا
وہ اک بالک جس کو گھر سے ایک درہم بھی نہیں ملا
میلے کی سج دھج میں کھو کر باپ کی انگلی چھوڑ گیا
ہوش آیا تو خود کو تنہا پا کے بہت حیران ہوا
بھیڑ میں راہ ملی نہیں گھر کی اس آباد خرا بے
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے

وہ بالک ہے آج بھی حیراں میلہ جوں کا توں ہے لگا
حیراں ہے بازا میں چُپ چُپ کیا کیا بکتا ہے سودا
کہیں شرافت، کہیں نجابت، کہیں محبت، کہیں وفا
آل اولاد کہیں بکتی ہے، کہیں بزرگ اور کہیں خدا
ہم نے اس احمق کو آخر اسی تذبذب میں چھوڑا
اور نکالی راہ مفر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرا بے میں

ہونٹ تبسّم کے عادی ہیں، ورنہ روح میں زہر آگیں
گھپے ہوئے ہیں. اتنے نشتر جن کی کوئی تعداد نہیں
کتنی بار ہوئی ہے ہم پر تنگ یہ پھیلی ہوئی زمیں
جس پر ناز ہے ہم کو اتنا، جھکی ہے اکثر وہی جبیں
کبھی کوئی سفلہ ہے آقا، کبھی کوئی ابلہ فرزیں
بیچی لاج بھی اپنے ہنر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی آباد خرابے میں

کالے کوس غمِ الفت کے اور میں نانِ شبینہ جُو
کبھی چمن زاروں میں اُلجھا اور کبھی گندم کی بُو
نافۂ مشک تتاری بن کر لیے پھری مجھ کو ہر سُو
یہی حیاتِ صاعقہ فطرت بنی تعطّل کبھی نمو
کبھی کیا رم عشق سے ایسے جیسے کوئی وحشی آہو

اور کبھی مر مر کے سحر کی آباد خرابے میں
دیکھو ہم کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

کبھی غنیمِ جور و ستم کے ہاتھوں کھائی ایسی مات
ارضِ الم میں خوار ہوئے ہم، بگڑے رہے برسوں حالات
اور کبھی جب دن نکلا تو بیت گئے جگ ہوئی نہ رات
ہر سُو مہوش سادہ قاتل لطف و عنایت کی سوغات
شبنم ایسی ٹھنڈی نگاہیں پھولوں کی مہکار سی بات
جوں توں یہ منزل بھی سر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں!

راہِ نوردِ شوق کو رہ میں کیسے کیسے یار مِلے
ابرِ بہاراں، عکسِ نگاراں، خالِ رُخِ دلدار مِلے
کچھ بالکل مٹی کے مادھو، کچھ خنجر کی دھار مِلے
کچھ منجدھار میں، کچھ ساحل پر، کچھ دریا کے پار مِلے
ہم سب سے ہر حال میں لیکن یونہی ہاتھ پسار مِلے
صرف ان کی خوبی پہ نظر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

ساری ہے بے ربط کہانی دھندلے دھندلے ہیں اوراق
کہاں ہیں وہ سب جن سے جب تھی پل بھر کی دوری بھی شاق

کہیں کوئی ناسور نہیں، گو حائل ہے برسوں کا فراق
کرمِ فراموشی نے دیکھو چاٹ لیے کتنے میثاق
وہ بھی ہم کو رو بیٹھے ہیں، چلو ہوا قرضہ بے باق
کھلی تو آخر بات اثر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

خواب تھے اک دن اوجِ زمیں سے کاہکشاں کو چھولیں گے
کھیلیں گے گل رنگ شفق سے، قوسِ قزح میں جھولیں گے
بادِ بہاری بن کے چلیں گے، سرسوں بن کر پھولیں گے
خوشیوں کے رنگیں جھرمٹ میں رنج و محن سب بھولیں گے
داغِ گل و غنچہ کے بدلے مہکی ہوئی خوشبو لیں گے
ملی خلش پر زخمِ جگر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں!

خوار ہوئے دمڑی کے پیچھے اور کبھی جھولی بھر مال
ایسے چھوڑ کے اٹھے جیسے چھوا تو کردے گا کنگال
سیانے بن کر بات بگاڑی، ٹھیک پڑی سادہ سی چال
چھانا دشتِ محبت کتنا آبلہ پا مجنوں کی مثال
کبھی سکندر، کبھی قلندر، کبھی بگولہ، کبھی خیال
سوانگ رچائے اور گزر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

زیست خدا جانے ہے کیا شئے، بھوک، تجسّس، اشک، فرار
پھول سے بچے زہرہ جبینیں، مرد مجسم باغ و بہار
مرجھا جاتے ہیں اکثر کیوں، کون ہے وہ جس نے بیمار
کیا ہے روحِ ارض کو آخر اور یہ زہریلے افکار
کس مٹّی سے اُگتے ہیں سب، جینا کیوں ہے اک بیگار
ان باتوں سے قطع نظر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی آباد خرابے میں

دوُر کہیں وہ کوئل کوکی، رات کے سناٹے میں دوُر
کچی زمیں پر بکھرا ہوگا، مہکا مہکا آم کا بُور
بارِ مشقت کم کرنے کو کھلیانوں میں کام سے چوُر
کم سن لڑکے گاتے ہوں گے، لو دیکھو وہ صبح کا نُور
چاہِ شب سے پھوٹ نکلا، میں مغموم کبھی مسرور
سوچ رہا ہوں اِدھر اُدھر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں!

نیند سے اب بھی دور ہیں آنکھیں گو کہ رہیں شب بھر بے خواب
یادوں کے بے معنی دفتر، خوابوں کے افسردہ شہاب
سب کے سب خاموش زباں سے کہتے ہیں اے خانہ خراب
گزری بات صدی یا پَل ہو گزری بات ہے نقش بر آب
مستقبل کی سوچ، اٹھا یہ ماضی کی پارینہ کتاب
منزل ہے یہ ہوش و خبر کی اس آباد خرابے میں
دیکھو ہم نے کیسے بسر کی اس آباد خرابے میں

جون ۱۹۵۷

# پسِ دیوارِ چمن

نکہتِ گُل نے سحر دم اُسے بیدار کیا
اور چپکے سے کہا، جا پسِ دیوارِ چمن
عشق پیچاں کی گھنی بیل کے پیچھے تنہا
چاہنے والا ترا دِل میں لیے تیری لگن
منتظر کب سے ہے، وہ چونک کے اُٹھّی جیسے
اپنی آہٹ سے کوئی آہوئے وحشی چونکے
پھر چلی سوئے چمن زلفوں کو شانہ کرتی
اس تغافل سے کہ جیسے پئے گُلگشت کوئی
یونہی جاتا ہو، کوئی ملنے کا ارمان نہ ہو
اپنے سائے کے سوا اور سے پہچان نہ ہو
بدرقہ بوئے گُلِ تر تھی کہیں بادِ نسیم
وہ ہی وہ فرش پہ تھی، عرش پہ تھا ربِّ کریم
لہلہاتا ہوا سبزہ تھا، ندی سہج خرام
چال ایسی کہ نہیں جس کا کہیں کوئی بھی نام
عنبر و مُشک کا اک قافلہ تھا زلف کا بار
یا کوئی ابرِ رواں دوشِ ہوا پر تھا سوار
پھول بوٹے ہمہ تن گوش تھے کچھ منہ سے کہے
خاک لپٹی چلی جاتی تھی قدم تھامے ہوئے
راہ میں کتنی جگہ شاخوں نے دامن پکڑا

بارہا شانہ سے بے دھیانی میں آنچل ڈھلکا
شاخ سی لچکی، تخیّل سی رُکی، اٹھلائی
ہر قدم پر نئے انداز سے ٹھوکر کھائی

میں وہاں گوش بر آواز جو بیٹھا تھا، اُٹھا
اور اُسے لینے کو آغوش میں جیسے ہی بڑھا
پاؤں الجھا، گرا، یوں آنکھ کھلی پچھلے پہر
اور دیکھا کہ ابھی باقی ہے کچھ شب کا سفر
یونہی بیٹھا رہا، دیکھا کیا ہوتے تحلیل
پل کو گھڑیوں میں، دنوں سالوں میں، لحاتِ جمیل
زخم بنتے گئے، ناسور بنے، اشک بنے
ہم جو اک گردشِ پرکار تھے، ویسے ہی رہے!
ناچتا رہتا ہے آگے سحر و شام یونہیں
لوحِ تدبیر پہ لکھا ہوا اک حرف 'نہیں'

جون ۱۹۵۷

# یہ دَور

میں اسی طور سے گرداں ہوں، زمانے میں، وہی
صبح ہے، شام ہے، گہنائی ہوئی راتیں ہیں
کوئی آغاز، نہ انجام، نہ منزل، نہ سفر
سب وہی دوست ہیں، دہرائی ہوئی باتیں ہیں
چہرے اُترے ہوئے دن رات کی محنت کے سبب
سب وہی قضیے، شکایات، مداراتیں ہیں
سب وہی بغض و حسد، رشک و رقابت، شکوے
دامِ تزویر ہے، الجھاؤ کی سو گھاتیں ہیں
سب گلی کوچے وہی، لوگ وہی، موڑ وہی
یہ وہی سردی ہے، یہ گرمی، یہ برساتیں ہیں
زلف کی بات ہے یا زہر کہ سب ڈرتے ہیں
کوئی دِل دار، نہ دِلبر، نہ ملاقاتیں ہیں
کوئی بشاش ہنسی، جینے کی نو خیز اُمنگ
کچھ نہیں، بس غم و اندوہ کی باراتیں ہیں
تنگ دامانی کا شکوہ ہے خدا سے ہر وقت
ہر مرض کے لیے نسخے میں مناجاتیں ہیں
جی الٹ جاتا ہے اس حبسِ مسلسل سے مرا
ذہن جاتا کسی نازشِ خوبی کی طرف
یعنی وہ پرتوِ گل خانہ بر اندازِ چمن

ایک پُروائی کا جھونکا سا، گھنی بدلی سی
شاہدِ نکہت و انوارِ سحر، راحتِ من
رسمِ دِل داری ہے اس سیم بدن کے دم سے
اور مرے دم سے ہے عشاق کا بے داغ چلن!

کس کے قدموں کی ہے یہ چاپ، یقیناً ہے وہی
یہ یقیناً ہے وہی سروِ چمن، بنتِ بہار
کوئی رُت آئے، زمانہ نہیں بدلے گا اسے
جانِ من تم ہو؟ نہیں! وہ لب و عارض، وہ نکھار؟
نغمگی جسم کی، وہ لوچ سا، نشہ سا مدام
ایک چلتا ہوا جادُو سا نگاہوں کا قرار؟
سچ کہو تُم ہی ہو؟ آتا نہیں آنکھوں کو یقیں؟

جون ۱۹۵۷

# سحر

کون سی راحتِ دَوراں جو میسّر آئی
داغ دے کر نہ گئی، کون سے لمحاتِ نشاط
ٹیس بن کر نہ اُٹھے، زہر نہ چھوڑا مجھ میں
ہر نیا واقعہ اک حادثہ تھا، ہر نئی بات
فالِ بد نکلی، کیا زخمِ دروں کو گہرا
ہر نئے موڑ پہ دنیا ہوئی ثابت وہ بساط
جس پہ انسان فقط مہرے ہیں الٹے سیدھے
پھر بھی وہ کون سا جادوُ ہے جو ہر تازہ وفات
یوں بھلا دیتا ہے جی سے کہ نشاں بھی نہ ملیں؟

۲۵ مئی ۱۹۵۸ء

# میرا نام

(مولانا آزاد کی روح سے معذرت کے ساتھ)

مفتیِ شہر کا ہے یہ فتویٰ
بعدِ تسبیح و حمدِ ربِّ اَنام
خالقِ شش جہت نے روزِ ازل
یوں مرتب کیا جہاں کا نظام
ایک ذرّہ بھی گر جگہ سے ہلے
گیتی بن جائے حرفِ استفہام
کوہ کو کوہ کی جگہ رکھا
بحر کو بحر کی جگہ، ہر کام
گردش مہر و مہ طلوع و غروب
اک سلیقہ سے یوں دیا انجام
آج تک عقل و فہم حیراں ہے!
ویسے ہی علم اور زباں کی زمام
ہاتھ میں صرف و نحو کے ہے فقط
لیکن اک شخص خود سری کا غلام
خود کو لکھتا ہے اخترالایمان
کورِ ذوق، ابن جہل، کودن، خام
مسخ کرتا ہے قاعدوں کی شکل
تا بگاڑے نہ یہ زباں کا قوام

ہم نے صرف اس کی سرزنش کے لیے
آج جاری کیا ہے، اپنا پیام
نام اس کا ہے اک سرے سے غلط
پیشہ اس کا زروئے شرع حرام
اس کے اس نام سے ہیں شرمندہ
اہلِ علم و زبان و فن کے امام
اس نے ڈالا زباں میں رخنہ
کشتنی بے شبہ ہے یہ حلاّم
شاعری گو ہے ایک فعلِ قبیح
اس میں کیا شہرت و بقائے دوام
لیکن اک مدّتِ مدید سے کچھ
صاحبِ کشف و صوفیائے کرام
چوں کہ مانوس شاعری سے رہے
سرمدؔ و رومیؔ ایسے غم آشام
زشت سے خوب کر گئے اس کو
اس لیے سب سنیں خواص و عوام
آج کے بعد ہر جگہ سے ہم
یوں قلم زد کریں گے اس کا نام
تذکرے، علم و فن کی تاریخیں
ذکر سے اس کے ہوں گی خالی تمام
سہو سے کبریا بچائے ہمیں
بر حبیبِ خدا درود و سلام

اے نگیں خاتمِ زمانہ کے
اے خداوند عصر والا تبار
لیجے خم کردیا سر تسلیم
آپ سے اور میں کروں تکرار
مجھ کو خُو ہے کہ میں وراثت کی
وہ وراثت کیا ہے جس نے فگار
لاش اٹھائے پھروں جہاں جاؤں!
میرے شانوں پہ آج تک ہے بار
اس وراثت کا جس میں ابن الوقت
سودا کرتے رہے سر بازار
ملک و ملت کا اور محبِ وطن
زہر دے کر کیے گئے بیمار
میرے شانوں پہ آج تک ہے بار
اس وراثت کا قوم کی تاریخ
بن گئی جس میں جھوٹ کا طومار
نام پاسنگ بھی نہیں ان کا
اے خداوند عصر والا تبار
دین ہے یہ بھی کچھ بزرگوں کی
میں سہی ابنِ جہل ہذیاں کار
لیکن اے مبلغ و اساسِ علم
گزرے جاتے ہیں یونہی لیل و نہار
میرے اس نام پر تو چونکے حضور

پر توجہ نہ دی کبھی زنہار
ہیں بہت ایسے لوگ بھی جن کے
نام تو ٹھیک ہیں، مگر اطوار؟
بیچتا ہے مدک، چرس، کوکین
روز ملتا ہے راہ میں غفار
ایک بدرالدجیٰ، ہیں برسوں سے
ایسے ہوتے ہیں شب کو جلوہ بار
شاہد و مے کی ان سے فرمائش
کیجیے، چٹکی بجی کہ سب تیار
کیسا موزوں ہوا ہے ان پر نام
بخشیے ان کو خلعت و دستار
بارِ خاطر نہ ہو تو یہ بھی کہوں
آپ کے دورِ ساتگیں میں خمار
چھوڑ کر میکدے، صراحی، جام
گندی گلیوں میں آیا پہلی بار
علمِ اخلاق پر بہت ہے زور
تھانے میں کنٹروں کا ہے انبار
یوں برائی مٹائی جاتی ہے
جڑ نہیں، کاٹتے ہیں برگ و بار!
طبعِ نازک پہ نام تو ہے گراں
ہاں مگر زندگی کی یہ رفتار
یہ زبوں حالی آدمیت کی

سانس جیسے ہے اک اُپی تلوار
صبح سے شام تک شکم ہی شکم
آدمی ہے مشین یا ہتھیار
بوزنہ، گوسفند، یا جیسے
اور حشرات الارض جن کا شمار
کرنے بیٹھیں تو صرف ہوں دفتر
ایسا ہی آدمی بھی ہے سرکار
آدمی، آدمی کہاں ہے ابھی
آدمی ہے ابھی فقط جاں دار
مدرسے، اصطبل، ادب گاہیں
ایک پیمانے کا ہے کاروبار
اے خداوندِ صرف و نحو، ابھی
یہ زمیں ہے لطافتوں کا مزار
توسنِ زیست ہے خرِ پالنگ
آنکھیں موندیں ہیں آپ جس پہ سوار!

جون ۱۹۵۸

# نیا شہر

جب نئے شہر میں جاتا ہوں، وہاں کے در و بام
لوگ وارفتہ، سراسیمہ، دکانیں، بازار
بُت نئے، راہنماؤں کے، پُرانے معبد
حُزن آلود شفاخانے، مریضوں کی قطار
تار گھر، ریل کے پُل، بجلی کے کھمبے، تھیٹر
راہ میں دونوں طرف نیم برہنہ اشجار
اشتہار ایسی دواؤں کے ہر اک جا چسپاں
اچھے ہوجاتے ہیں ہر طرح کے جن سے بیمار
اس نئے شہر کی ہر چیز لبھاتی ہے مجھے
یہ نیا شہر نظر آتا ہے، خوابوں کا دیار
شاید اس واسطے ایسا ہے کہ اس بستی میں
کوئی ایسا نہیں جس پر ہو مری زیست کا بار
کوئی ایسا نہیں، جو جانتا ہو میرے عیوب
آشنا، ساتھی، کوئی دشمنِ جاں، دوست شعار

۲۶ فروری ۱۹۵۹

## دعاء

اب نہ شوریدہ سری ہے، نہ امنگوں کا ہجوم
لب پہ فریاد، نہ تھرّاتے ہیں پلکوں پہ نجوم
اب نہیں اٹھتا مرے سینے میں آہوں کا دھواں
اب نہیں پڑتا سرِ راہ کوئی ایسا مکاں
جس کی دیوار کے سائے میں سحر گاتی ہو
گوشہ گوشہ سے جہاں بوئے چمن آتی ہو
اب نہیں نظریں بھٹکتیں کسی صورت کے لیے
اب نہیں رُکتے کسی در پہ عبادت کے لیے
کوئی بیٹھا ہے پسِ پردہ، نہیں ہوتا قیاس
میں بگولہ ہوں، مجھے اب نہیں ہوتا احساس
میرے پہلو میں دھڑکتے ہوئے دِل کا مفہوم
گردشِ خون ہے، باقی ہے ہر اک شے معدوم
میری وہ آنکھیں تڑپتا تھا کبھی جن میں شباب
جو رہا کرتی تھیں اک درد کے مارے بے خواب
آج اس واسطے چہرے پہ ہیں، بینا کہلاؤں
آج اس واسطے بینا ہوں کہ سب دیکھتا جاؤں
تُم نے میرے لیے جس دن کی دعا مانگی تھی
یہ وہی روزِ قیامت ہے، مبارک ہو تمھیں!

۱۸ نومبر ۱۹۵۹

# عمرِ گریزاں کے نام

عُمر یوں مجھ سے گریزاں ہے کہ ہر گام پہ میں
اس کے دامن سے لپٹتا ہوں مناتا ہوں اسے
واسطہ دیتا ہوں محرومی و ناکامی کا
داستاں آبلہ پائی کی سناتا ہوں اسے
خواب ادھورے ہیں جو دہراتا ہوں ان خوابوں کو
زخم پنہاں ہیں جو وہ زخم دکھاتا ہوں اسے
اس سے کہتا ہوں، تمنا کے لب و لہجے میں
اے مری جان مری لیلیٰ تابندہ جبیں
سنتا ہوں تو ہے پری پیکر و فرخندہ جمال
سنتا ہوں تو ہے مہ و مہر سے بھی بڑھ کے حسیں
یوں نہ ہو مجھ سے گریزاں کہ ابھی تک میں نے
جاننا تجھ کو کجا پاس سے دیکھا بھی نہیں
صبح اٹھ جاتا ہوں جب مُرغ اذاں دیتے ہیں
اور روٹی کے تعاقب میں نکل جاتا ہوں
شام کو ڈھور پلٹتے ہیں چراگاہوں سے جب
شب گزاری کے لیے میں بھی پلٹ آتا ہوں
یوں نہ ہو مجھ سے گریزاں مرا سرمایہ ابھی
خواب ہی خواب ہیں خوابوں کے سوا کچھ بھی نہیں
ملتوی کرتا رہا کل پہ تری دید کو میں

اور کرتا رہا اپنے لیے ہموار زمیں
آج لیتا ہوں جو ان سوختہ راتوں کا حساب
جن کو چھوڑ آیا ہوں ماضی کے دھندلکے میں کہیں
صرف نقصان نظر آتا ہے اس سودے میں
قطرہ قطرہ جو کریں جمع تو دریا بن جائے
ذرّہ ذرّہ جو بہم کرتا تو صحرا ہوتا
اپنی نادانی سے انجام سے غافل ہوکر
میں نے دن رات کیے جمع خسارہ بیٹھا
جانتا تجھ کو کجا پاس سے دیکھا بھی نہیں
اے مری جان مری لیلئ تابندہ جبیں
یوں نہ ہو مجھ سے گریزاں مرا سرمایہ ابھی
خواب ہی خواب ہیں خوابوں کے سوا کچھ بھی نہیں

۱۰ جنوری ۱۹۶۱

# میر ناصر حسین

چرخِ نیلی فام ازل سے ہے جفا جُو کینہ ساز
اس کی آنکھوں میں نہیں اچھے بُرے کا کچھ لحاظ
ہم سے ان کو چھین لیتا ہے جو ہیں بے حد مفید
جن کو کہنا چاہیے ہر قفلِ بستہ کی کلید
میر ناصؔر جن کو کل برسی تھی، ایسے شخص تھے
یہ جہانِ سفلہ پرور نیست ہو، چاہے رہے
کتبۂ ایام پر کندہ رہے گا ان کا نام
اور ہم کرتے رہیں گے ان کا یونہی احترام
ایک رات، ان ہی دنوں کی بات ہے، میں پارسال
گھر میں چھپ کر پڑھ رہا تھا مثنوی خواب و خیال
جانے کس کو یہ سنا کہتے ہوئے دیکھو تو ہے
آج اس دارالمحن سے میر ناصؔر اٹھ گئے
مَوت نے پھینکی عروسِ زندگانی پر کمند
بیٹھے بیٹھے دِل کی حرکت ہوگئی یک لخت بند
سُن کے گھونسہ سا لگا، دِل نے کہا اے آسماں!
اب کہاں سے لائے گا تو ایسی نادر ہستیاں!
مجھ کو کیا اس مَوت کا ہر شخص کو صدمہ ہوا
سب رسائل اور اخبارات نے ماتم کیا
کچھ نے ان کو رہنما و ہادی و رہبر لکھا

کچھ نے لکھا، قوم کی کشتی کے وہ تھے نا خدا
کچھ نے غم کا یوں کیا اظہار اب دِل ہے دو نیم
وہ گئے کیا ہوگئی ہے ملّتِ بیضاء یتیم
شہر میں جلسے ہوئے سب نے کیا یہ اعتراف
میؔر صاحب جو بھی تھے، پر آدمی تھے دِل کے صاف
ان کے مرنے سے غرض ہر سو صفِ ماتم بچھی
مدّتوں محسوس کی جاتی رہی ان کی کمی
دھوم سے سوئم ہوا، دسواں ہوا، چہلم ہوا
مختصر یہ ہے شرارہ تیرگی میں گم ہوا
اے خدا پسماندگاں کو کر عطا صبرِ جمیل
ضبط کی توفیق دے ان کو جو ہیں غم سے قتیل

میر ناصؔر کو مرے گو ہوگیا کل ایک سال
ذہن میں باقی ہیں اب تک ان کے سارے خطّ و خال
لانبا قد، کچھ پھیلی پھیلی ناک تھی، چہرہ طباق
دہری کاٹھی، چال میں تھا اک عجب سا طمطراق
آنکھیں چھوٹی چھوٹی جن سے جھانکتے تھے رست و خیز
بات کرتے تھے تو یوں لگتا تھا ہیں گرمِ ستیز
بلبلاتے تھے ہنسی کیا تھی مگر اک حُسن تھا
ان کی ہر اک بات میں، دلکش تھی ان کی ہر ادا
میں بھی ان کی بارگاہِ خوب میں تھا باریاب

اور اکثر ان کی باتوں سے ہوا ہوں فیض یاب
کہتے تھے میں آج کے اخلاق کی تصویر ہوں
آدمی کا خواب ہے یہ عہد، میں تعبیر ہوں
آج کی دنیا میں مجھ سا آدمی ہے کامیاب
صرف مجھ ایسوں کی ہوتی ہیں دعائیں مستجاب
آدمی معمولی خواندہ تھے، مگر بے حد ذہین
شور یا زرخیز ہے پہچانتے تھے ہر زمین
حلقۂ احباب میں شامل تھے ان کے بیشتر
مقتدر حکّام، ذی منصب سیاسی چارہ گر
شخصیت کوئی ہو اس کا ہو نہ ہو کچھ رابطہ
میرؔ صاحب سے براہ راست یا بالواسطہ
اس طرح ہوتا تھا جیسے دونوں ہوں شیر و شکر
سب پہ رکھتے تھے بڑی گہری محبت کی نظر
دعوتوں کا سلسلہ رہتا تھا گھر پر صبح و شام
اس قدر مخلص تھے خود کرتے تھے سارا اہتمام
قدر دانی میں نہ کی بھولے سے بھی کوئی کمی
دوستوں کے واسطے حاضر تھی ان کی جان بھی
مذہب و ملّت کی ان کے ہاں نہیں تھی کوئی قید
ہم نشینوں میں سبھی شامل تھے، راہلؔ، جانؔ، زیدؔ
شعر بھی کہتے تھے لیکن صرف اپنے واسطے
سنیے اک اک لفظ میں کیا کیا معانی ہیں چھپے

"آگ سے پکتا ہے کھانا بھاپ سے چلتی ہے ریل
بے وسیلے رچ نہیں سکتا کوئی دنیا کا کھیل
پیٹ سے بڑھ کر نہیں کوئی خدا، ایمان، دین
آدمی کے پاس گر پیسہ نہیں "کوڑی کے تین"
مختصر یہ ہے بہت سی خوبیوں کے شخص تھے
صلحِ کل مشرب رہا مرحوم کا جب تک جیے
ان کی اس نیت کا پھل یہ ہے کہ ان کے نور چشم
زندگی بھر جو رہے ان کے لیے اک وجہِ خشم
جن کی خاطر وہ بنے اکثر ملامت کا ہدف
جن کو دنیا یہ سمجھتی تھی کہ ہیں سب ناخلف
آج فضلِ ایزدی سے صاحبِ املاک ہیں
اچھے رتبوں پر ہیں فائز گو سراپا خاک ہیں
باپ کے نقشِ قدم پر چل رہے ہیں وہ بھی آج
وہ بھی اب پہچانتے ہیں اس زمانے کا مزاج

قاعدہ ہے آدمی کا رتبہ بڑھ جاتا ہے جب
تذکرہ ہوتا ہے اس کا ہر طرح کا روز و شب
بعض لوگوں کو دکھائی دیتا ہے مشرق جنوب
ڈھونڈتے ہیں مرنے والے میں اگر کچھ تو عیوب
آج کل احباب کے حلقے میں ہے افواہ گرم
اس اچانک موت کا چرچا تھا اک دنیا کی شرم
اصلیت یہ ہے انہوں نے خودکشی کی تھی مگر

ان کے لڑکوں نے اڑا دی دِل کے دورے کی خبر
خود کشی کی وجہ کچھ اوقاف ہیں جن کی رقوم
مؔیر صاحب کے تصرّف میں رہی تھیں بالعموم
ایسے ہی کچھ بے سر و پا اور بھی الزام ہیں
لیکن ایسی ساری خبریں مفسدوں کے کام ہیں
خلوت و جلوت میں دیکھا میں نے ان کو بارہا
مدّتوں ان کی رفاقت کا شرف حاصل رہا
زندگی تھی ان کی سب کے سامنے اک وا کتاب
لمحے لمحے کا کوئی مانگے تو مِل جائے حساب
رہ گئی یہ بات وہ بالکل فرشتہ تھے، نہیں
عام لوگوں میں جو ہیں کمزوریاں ان میں بھی تھیں
خود کہا کرتے تھے مکروہات کا پتلا ہوں میں
سب ہیں جیسے ویسا ہی اللہ کا اک بندہ ہوں میں
اب کہاں پیدا ہیں ایسی ہشت پہلو ہستیاں
اہلِ حرص و آز سے معمور ہیں گھر بستیاں
آیئے پھیلائیں ان کے واسطے دستِ دعا
گڑگڑا کر یوں کہیں، اے مالکِ روزِ جزا
عاجز و کمتر ہیں بندے، تو ہے دانا اور علیم
تجز ترے پہچانتا ہے کون راہِ مستقیم
میر ناصؔر سے اگر کوئی خطا سرزد ہوئی
ایک ہی اس کا سبب ہے، دور بینی کی کمی

آدمی پُتلا خطاؤں کا ہے تو ہے نکتہ ور
اُن کو بحر عفو کی گہرائیوں میں غرق کر
کتبۂ ایام پر کندہ ہو ان کا نیک نام
اور ہم کرتے رہیں ان کا ہمیشہ احترام
"آسماں ان کی لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزۂ نَو رستہ اس گھر کی نگہبانی کرے"

۱۳ اکتوبر ۱۹۶۰

# مامن

بہار بھی آ کے جا چکی تھی، خزاں بھی گلشن سے جا رہی ہے
مگر وہ اک برگِ نا دمیدہ جو شاخ کے بطن میں ابھی ہے
وہ ایک پتّی جو کل اُگے گی، وہ ایک غنچہ جو کل کھِلے گا
اسے خبر کیا کہ ایک چھوٹی سی، ایک نازک سی شاخِ گُل نے
نہ جانے کتنی صعوبتوں سے، ہزار طوفان سے گزر کے
کیا ہے تخلیق اِس ثمن بر کو، اور یہ ساز گار دنیا
جہاں تمھارے شگفتہ ہونٹوں میں کھلتے پھولوں کی تازگی ہے
جہاں تمہارے حسین قامت میں نرم شاخوں کا لوچ سا ہے
اسے بھی ہموار کرتے کرتے لہو ہوا کتنے گُل رُخوں کا
یہاں کی ہر مُشتِ خاک پھولوں کا عطر ہے، رُوحِ برگِ گُل ہے
یہ مامنِ عشقِ رفتگاں ہے، زمیں کو نفرت سے یوں نہ روندو!

ستمبر ۱۹۵۶

# کتبہ

دل ہے کہ اجاڑ کوئی بستی
ہر سمت مزار جا بہ جا ہیں
میں مرثیہ خواں نہیں کسی کا
لیکن وہ مزار لوح جس کی
شفاف ہے آئینہ کی مانند
کس کا ہے چلو نہ آؤ دیکھیں
ہَے ہَے کوئی طفلِ آرزو ہے
کم سِن ہے کلی ہے نَو دمیدہ!

۱۹ مئی ۱۹۶۱

# وقت کی کہانی

یہ سامنے جو عمارت ہے بارہ منزل کی
علم بلند ہے جس پر کسی سفارت کا
یہاں نشاں تھے کبھی خلجیوں کی عظمت کے
اور اس کے بعد تصرّف میں تغلقوں کے رہی
یونہی بدلتی گئی ہاتھ، یہ امانت تھی
ہر آنے والے زمانے کے پاسبانوں کی
ہمارے طفلی کے ایام بھی ہیں دفن یہاں
پکڑتے پھرتے تھے، شامائیں، گرگلیں، گلدُم
کبھی کلیلیں کیا کرتے تھے ہرن کی طرح
کبھی درختوں کی چھاؤں میں بیٹھے رہتے تھے
یونہی بلا کسی مقصد کے، بے خبر، پہروں
جھلتی دھوپ، خنک چاندنی تھی سب کے لیے
وہ یار کھوگئے گردابِ زیست میں سب آج
ہمارے پہلو میں جو بیٹھے تھے، جیسے صنم!

۱۲جنوری ۱۹۶۲

# بے تعلقی

شام ہوتی ہے سحر ہوتی ہے، یہ وقتِ رواں
جو کبھی سنگِ گراں بن کے مرے سر پہ گرا
راہ میں آیا کبھی میری ہمالہ بن کر
جو کبھی عقدہ بنا ایسا کہ حل ہی نہ ہوا
اشک بن کر میری آنکھوں سے کبھی ٹپکا ہے
جو کبھی خونِ جگر بن کے مژہ پر آیا
آج بے واسطہ یوں گزرا چلا جاتا ہے
جیسے میں کشمکشِ زیست میں شامل ہی نہیں!

۲۵ جنوری ۱۹۶۲

# ایک لڑکی کے نام

ہمارے بچّے، تمھارے بچّے
جو کل کی دنیا سے بے خبر ہیں
جو کل کی دنیا کے بال و پر ہیں
ہمارے دنیا سے اُن کی دنیا
حسین تر سے حسین ہو گی
بہشت کیا جو زمین ہو گی
ہماری آنکھوں سے جو نہاں ہے
وہ اُن پہ سب آشکار ہوگا
وہ اُن کی رہ کا غُبار ہوگا
ہمارے بچّے، تمھارے بچّے
نہ اجنبی ہوں گے ہم تھے جیسے
نہ پتّھروں کے صنم تھے جیسے
یہ کل کی دنیا کے جسم و جاں ہیں!

۲۸ جنوری ۱۹۶۲

# تسکین

اک محقق نے انسان کو بوزنہ جب کہا
میں وہیں سجدۂ شکر میں گر گیا
اپنی کوتاہیوں، خامیوں کے لیے
آفرینش سے اب تک جو شرمندہ تھا
آج وہ بوجھ، بارے ذرا کم ہوا

۳ فروری ۱۹۶۲

# کل کے بات

ایسے بیٹھے ادھر بھیا تھے دائیں جانب
ان کے نزدیک بڑی آپا شبانہ کو لیے
اپنی سسرال کے کچھ قصے، لطیفے، باتیں
یوں سناتی تھیں ہنسے پڑتے تھے سب
سامنے اماں وہیں کھولے پٹاری اپنی
منہ بھرے پان سے سمدھن کی انھیں باتوں پر
جھنجھلاتی تھیں کبھی طنز سے کچھ کہتی تھیں
ہم کو گھیرے ہوئے بیٹھی تھیں نعیمہ، شہناز
وقفہ وقفہ سے کبھی دونوں میں چشمک ہوتی
حسبِ معمول سنبھالے ہوئے خانہ داری
منجھلی آپا کبھی آتی تھیں کبھی جاتی تھیں
ہم سے دور ابّا اسی کمرے کے اک کونے میں
کاغذات اپنے اراضی کے لیے بیٹھے تھے
یک بیک شور ہوا ملک نیا ملک بنا
اور اک آن میں محفل ہوئی درہم برہم
آنکھ جو کھولی تو دیکھا کہ زمیں لال ہے سب
تقویت ذہن نے دی، ٹھیرو، نہیں خون نہیں
پان کی پیک ہے یہ اماں نے تھوکی ہوگی!

۲۳مارچ ۱۹۶۲

# لوگو اے لوگو

مری انتہائے محبّت مسرّت سوا اس کے کیا اور ہوگی
بجائے کوئی مسندِ عالیہ، تختِ طاؤس و زر مانگنے کے
بجائے کوئی سر برآوردہ پتّھر صفت شخصیت چاہنے کے
تمھاری معیت رفاقت، تگ و دو کا انداز مانگوں
یہ جمّ غفیر، ایک سیلِ رواں زندگی کا جو "لا" سے نکل کر
اسی "لا" میں پھر ڈوب جاتا ہے، یہ ریت ہے یونہی جاری
سمندر جو پھیلا ہے ہر چار جانب، افق سے افق تک
سمندر جو ہے آئینہ دارِ ہستی، جہادِ مسلسل، کشاکش
سمندر جو سفاک ہے اور طوفاں سے لبریز ہے، پُر جنوں ہے
سمندر جو بے باک ہے، جنم داتا ہے اور موت کا نغمۂ سرمدی ہے
یہ سیلِ رواں جو یونہی بہتا رہتا ہے اس سیل میں ڈوب جاؤں
میں جو اک قطرہ ہوں گہرائی گیرائی کا جزم کا اس کے بن جاؤں حصّہ
مجھے کوئی مکتی نہیں چاہیے کوئی نروان کی آرزو کوئی خواہش نہیں اب
کوئی سلسبیل اور کوثر، نجات و جزا، پُرسکوں کوئی لمحہ
نہیں، صرف امواج کی شورشِ رائیگاں چاہیے یہ اگر رائیگاں ہے؟

۲۷ اپریل ۱۹۶۲

# بنتِ لمحات

تمھارے لہجے میں جو گرمی و حلاوت ہے
اسے بھلا سا کوئی نام دو وفا کی جگہ
غنیم نور کا حملہ کہو اندھیروں پر
دیارِ درد میں آمد کہو مسیحا کی
رواں دواں ہوئے خوشبو کے قافلے ہر سُو
خلائے صبح میں گونجی سحر کی شہنائی
یہ ایک کہرہ سا، یہ دھند سی جو چھائی ہے
اِس التہاب میں، اس سُرمگیں اجالے میں
سوا تمھارے مجھے کچھ نظر نہیں آتا
حیات نام ہے یادوں کا، تلخ اور شیریں
بھلا کسی نے کبھی رنگ و بو کو پکڑا ہے
شفق کو قید میں رکھا، صبا کو بند کیا
ہر ایک لمحہ گریزاں ہے، جیسے دشمن ہے
نہ تم ملو گی نہ میں، ہم بھی دونوں لمحے ہیں
وہ لمحے جا کے جو واپس کبھی نہیں آتے!

۲۳ مئی ۱۹۶۲

# باز آمد - ایک مُنتاج

تتلیاں ناچتی ہیں
پھول سے پھول پہ یوں جاتی ہیں
جیسے اک بات ہے جو
کان میں کہنی ہے خاموشی سے
اور ہر پھول ہنسا پڑتا ہے سُن کر یہ بات

دھوپ میں تیزی نہیں
ایسے آتا ہے ہر اک جھونکا ہوا کا جیسے
دستِ شفقت ہے بڑی عمر کی محبوبہ کا
اور مرے شانوں کو اس طرح ہلا جاتا ہے
جیسے میں نیند میں ہوں

عورتیں چرخے لیے بیٹھی ہیں
کچھ کپاس اوٹتی ہیں
کچھ سلائی کے کسی کام میں مصروف ہیں یوں
جیسے یہ کام ہے دراصل ہر اک شے کی اساس
ایک سے ایک چہل کرتی ہے
کوئی کہتی ہے مری چوڑیاں کھنکیں تو کھنکھاری مری ساس
کوئی کہتی ہے بھری چاندنی آتی نہیں راس

رات کی بات سناتی ہے کوئی ہنس ہنس کر
بات کی بات سناتی ہے کوئی ہنس ہنس کر
لذّتِ وصل ہے آزار، کوئی کہتی ہے
میں تو بن جاتی ہوں بیمار، کوئی کہتی ہے
میں بھی گھس آتا ہوں اس شیش محل میں، دیکھو
سب ہنسی روک کے کہتی ہیں نکالو اس کو

اک پرندہ کسی اک پیڑ کی ٹہنی پہ چہکتا ہے کہیں
ایک گاتا ہوا یوں جاتا ہے دھرتی سے فلک کی جانب
پوری قوّت سے کوئی گیند اچھالے جیسے
اک پھدکتا ہے سرِ شاخ پہ جس طرح کوئی
آمدِ فصلِ بہاری کی خوشی میں ناچے
گوندنی بوجھ سے اپنے ہی جھکی پڑتی ہے
نازنیں جیسے ہے کوئی یہ بھری محفل میں
اور گل ہاتھ ہوئی ہیں پیلے
کوئلیں کوکتی ہیں
جامنیں پکّی ہیں، آموں پہ بہار آئی ہے
ارغنوں بجتا ہے یکجائی کا
نیم کے پیڑوں میں جھولے ہیں جدھر دیکھو ادھر
ساونی گاتی ہیں سب لڑکیاں آواز ملاکر ہرسُو
اور اس آواز سے گونج اٹھتی ہے بستی ساری
میں کبھی ایک کبھی دوسرے جھولے کے قریں جاتا ہوں
ایک ہی کم ہے، وہی چہرہ نہیں
آخرش پوچھ ہی لیتا ہوں کسی سے بڑھ کر
کیوں حبیبہ نہیں آئی اب تک؟
کھلکھلا پڑتی ہیں سب لڑکیاں سن کر یہ نام

لو یہ سپنے میں ہیں، اک کہتی ہے
باؤلی سپنا نہیں، شہر سے آئے ہیں ابھی
دوسری ٹوکتی ہے
بات سے بات نکل چلتی ہے
ٹھاٹ کی آئی تھی بارات، چنبیلی نے کہا
بینڈ باجا بھی تھا، دیپا بولی
اور دلہن پہ ہوا کتنا بکھیر
کچھ نہ کچھ کہتی رہیں سب ہی مگر میں نے صرف
اتنا پوچھا وہ ندی بہتی ہے اب بھی، کہ نہیں
جس سے وابستہ ہیں ہم اور یہ بستی ساری؟
کیوں نہیں بہتی، چنبیلی نے کہا
اور وہ برگد کا گھنا پیڑ کنارے اس کے؟
وہ بھی قائم ہے ابھی تک یونہی
وعدہ کرکے جو حبیبہؔ نہیں آتی تھی کبھی
آنکھیں دھوتا تھا ندی میں جاکر
اور برگد کی گھنی چھاؤں میں سوجاتا تھا

ماہ و سال آتے، چلے جاتے ہیں
فصل پک جاتی ہے، کٹ جاتی ہے
کوئی روتا نہیں اس موقع پر
حلقہ در حلقہ نہ آہن کو تپاکر ڈھالیں

کوئی زنجیر نہ ہو !
زیست در زیست کا یہ سلسلہ باقی نہ رہے !

بھیڑ ہے بچّوں کی چھوٹی سی گلی میں دیکھو
ایک نے گیند جو پھینکی تو لگی آ کے مجھے
میں نے جا پکڑا اسے، دیکھی ہوئی صورت تھی
کس کا ہے، میں نے کسی سے پوچھا ؟
یہ حبیبہ کا ہے، رمضانی قصائی بولا
بھولی صورت پہ ہنسی آگئی اس کی مجھ کو
وہ بھی ہنسنے لگا، ہم دونوں یونہی ہنستے رہے !
دیر تک ہنستے رہے!

تتلیاں ناچتی ہیں
پھول سے پھول پہ یوں جاتی ہیں
جیسے اک بات ہے جو
کان میں کہنی ہے خاموشی سے
اور ہر پھول ہنسا پڑتا ہے سن کر یہ بات !

۲۷ مئی ۱۹۶۲

# مشورہ

میں نہ شاکی ہوں خدا کا، نہ ستم کاروں کا
بالا دستوں کا، نہ اغیار صِفت یاروں کا
فلسفی جس نے کہا فن ہے زمانہ سازی
جنگ و اُلفت میں کوئی فعل بھلا ہے نہ بُرا
مدعا اتنا ہے انسان نہ ہارے بازی
ہم نشانہ ہیں انھیں کیچوؤں کا، جن کے لیے
زندگی قحبہ ہے ہر سانچے میں ڈھل جاتی ہے
اُس حسینہ کا نہ اخلاق، نہ کردار کوئی
برف ہے برف، ذرا دیر میں گل جاتی ہے
ہم جو پیدا ہوئے مرتے ہوئے اخلاق کے ساتھ
جس کی لاش آج بھی کاندھوں پہ لیے پھرتے ہیں
سوچتے رہتے ہیں، یہ بوجھ کہاں لے جائیں
لوگ کہتے ہیں نہ تُم بدلو، نہ دنیا بدلے
اور مر جاؤ انھیں قدروں کو سینے میں لیے
وقت مرہم ہے بڑا، گہرے سے گہرا گھاؤ
ایسے بھرتا ہے، جہاں دیدہ معالج جیسے
تُم جو اُٹھ جاؤ گے دنیا نہیں سُونی ہوگی!

یکم جون ۱۹۶۲

# احتساب

تو کیا تم نے یہ فیصلہ کر لیا، میں گنہ گار ہوں
چلو میں نے گردن جھکا دی، اٹھو میری مشکیں کسو
چوبِ خشک اور پُر خار سے باندھ کر تم مجھے ٹانگ دو
گشتنی ہوں تو جو بھی سزا چاہیے، دو مجھے
میں معلّم نہیں، درس و تدریس آتا نہیں کچھ مجھے
ایک سادہ سا انسان ہوں، یونہی بے مدعا، بے غرض
مرنے سے پہلے ایسی تمنا نہیں کوئی باقی مری
گر نہ پورا کرو تم زیاں کار ہو، سب ستم ساز ہو
ہاں مگر صرف اتنا بتا دو مجھے، یہ اساسِ جہاں
سنگِ بنیاد و ہر این و آں، رنگینی زندگی، ہر خوشی
کیا گناہوں پہ قائم نہیں، جن کا میں مرتکب آج ہوں؟
میں نے اِس آب و گِل، آفرینش کا جب جب تصور کیا
میں نے جب جب یہ سوچا کہاں سے یہ سب آگیا اور کیسے ہوا
ہر نئے موڑ پر مجھ کو شیطان و قابیل یاد آئے ہیں!

۳ جون ۱۹۶۲

# ایک احساس

غنودگی سی رہی طاری عمر بھر ہم پر
یہ آرزو ہی رہی تھوڑی دیر سو لیتے
خلش ملی ہے مجھے اور کچھ نہیں اب تک
ترے خیال سے اے کاش درد دھو لیتے
مرے عزیزو، مرے دوستو، گواہ رہو
برہ کی رات کٹی آمدِ سحر نہ ہوئی
شکستہ پا ہی سہی، ہم سفر رہا پھر بھی
امید ٹوٹی کئی بار منتشر نہ ہوئی
ہیولی کیسے بدلتا ہے وقت حیراں ہوں
فریب اور نہ کھائے نگاہ، ڈرتا ہوں
یہ زندگی بھی کوئی زندگی ہے پَل پَل میں
ہزار بار سنبھلتا ہوں اور مرتا ہوں
وہ لوگ جن کو مسافر نواز کہتے تھے
کہاں گئے کہ یہاں اجنبی ہیں ساتھی بھی
وہ سایہ دار شجر جو سنا تھا راہ میں ہیں
سب آندھیوں نے گرا ڈالے اب کہاں جائیں
یہ بوجھ اور نہیں اٹھتا کچھ سبیل کرو
چلو ہنسیں گے کہیں بیٹھ کر زمانے پر!

# ایک بات

کبھی دماغ میں آتی ہے بے سر و پا بات
یہ بات جب بھی کہی جاتی پھلجھڑی ہوتی
زمین چاند میں ہوتی، وہاں یہ ہوتی رسم
ہر اک کو اپنی جگہ اور کی پڑی ہوتی
روایتیں بھی نئی ہوتیں، فلسفے بھی نئے
زمین سینگ پہ گائے کے گر کھڑی ہوتی
وفا کا نام ستم ہوتا، غم کا راحتِ جاں
تمھاری ناک ذرا چھوٹی یا بڑی ہوتی

۴ جون ۱۹۶۲

# اُمید

آسماں کے دامن میں
شب کے تیرہ آنگن میں
دیکھ کر ستاروں کو
رات کی بہاروں کو
سوچتا ہی رہتا ہوں
اپنے جی میں کہتا ہوں
میری صبحِ فردا بھی شاید ایسی روشن ہے
تارے ماند پڑتے ہیں
وقت بہتا جاتا ہے
شب کے تیرہ آنگن میں
چاند مُسکراتا ہے
نُور کا فرستادہ
برف کی طرح ٹھنڈا
دیکھ کر یہ منظر میں
سوچتا ہی رہتا ہوں
اپنے جی میں کہتا ہوں
میری صبحِ فردا بھی شاید ایسی روشن ہے

رات بھیگ جاتی ہے
ڈوبتے ستاروں کا
حُسن ڈھلنے لگتا ہے
چاند برف کا تودا
جیسے گلنے لگتا ہے
دُور شرق میں کوئی
دردِ زہ سے روتا ہے
کوکھ سے اندھیرے کی
نُور پیدا ہوتا ہے
صبح جنم لیتی ہے
دیکھ کر یہ منظر میں
سوچتا ہی رہتا ہوں
مضمحل تھکی آنکھیں
بند کر کے کہتا ہوں
میری صبحِ فردا بھی شاید ایسی روشن ہے

# برندرا بن کی گوپی

تُم مرے ذہن میں یوں آتی ہو جیسے خوشبو
گیت جھرنوں کے، صبا، دُور کھنکتی چھاگل
بے خبر بہتی ہوئی ندیا، اُمنڈتی بدری
سات رنگوں کی دھنک، آنکھوں میں پھیلا کاجل
کُنج میں چھپ کے چہکتی ہوئی شاما کوئی
گُدگُدی، لوری، کوئی پیار میں بھیگا آنچل
جھیل ڈُوبی ہوئی جلووں میں اُبھرتے دِن کے
لاکھ طوفان اُٹھیں جس میں نہ جاگے ہلچل
تُم مری طفلی کا دیکھا ہوا اک خواب سا ہو
اک اُجالا ہو جو نظروں کو بھلا لگتا ہے
اک گھنی چھاؤں ہو بیٹھا ہوں جہاں میں پہروں
میں تمھیں جانتا ہوں، نام نہیں یاد آتا!

۱۳ جون ۱۹۶۲

# ایک خط

(رامش کے نام گرمیوں کی چھٹیوں میں باہر جانے پر)

جس دِن سے گئے ہو گھر سے بیٹے
ساکت ہے زمیں خموش و حیراں
ہر چیز ہے گرد و پیش میرے
یہ گھوڑا بھی ہو گیا ہے بے جاں
گاڑی بھی وہیں کھڑی ہے اب تک
ہر چیز کو ہے تمھارا ارماں
یہ بیل جو مرکھنے تھے اتنے
نادیدہ جہان کے یہ بَونے
جو واقعی آج ہیں کھلونے
یہ شیر، یہ گائے، دیو چینی
دیواریں، یہ جنتِ زمینی
جینے کو ترس گئے بچارے
اَگن ' سننے کی آرزو کے مارے
اب آرزومند ہیں تمھارے
سب چاہتے ہیں مسیحا آئے
اِن سب میں حیات دوڑ جائے!

۱۶ جون ۱۹۶۲

# بیٹے نے کہا

ایک شب خیز نے یہ سوچ کے اِس دُنیا کا
سلسلہ یوں ہے کہ جو باپ ہے بیٹا ہو وہی
اپنے ہمراہ لیا لختِ جگر کو اک رات
راہ ماری کے لیے چل پڑا تاریکی میں
دونوں چپ چاپ چلے جاتے تھے آگے پیچھے
جب نکل آئے بہت دُور تو اک سمت کہیں
باپ نے رُک کے کسی گھر کی طرف دیکھا، کہا
"وہ جو گھر ہے نا، دِیا رکھا ہے کھڑکی میں جہاں
میں نے اِس گھر کو کئی بار کیا ہے تاراج!"
سُن کے بیٹے نے کہا باپ سے، "لیکن بابا
پھر یہ کیوں ہے کہ اندھیرا ہے ہمارے گھر میں
اور اِس گھر میں ابھی تک بھی دِیا جلتا ہے؟"

# کرمِ کتابی

یہ میں نے مان لیا تیرا ذہنی سرمایہ
کثیر دولتِ بیدار ہے عزیزِ من!
یہ میں نے مان لیا تیری تشنگیِ علم
کچھ اور، اور بھی کچھ، اور جاننے کی لگن
لیے پھری ہے کتب خانوں میں تجھے دن رات
وہ کرم خوردہ کتابیں، متاعِ شعر و سخن
وہ قلمی نسخے، وہ بوسیدہ شاہ پارے جنھیں
کبھی ہوا لگی شاید، نہ روشنی کی کرن
لئیمِ وقت نے جن کو چھپا دیا تھا کہیں
وہ نادرات جنہیں کھا گئی نمی، سیلن
جنھیں ملی ہے اماں صرف بند قفلوں میں
وہ گنج ہائے گراں مایہ جانِ فکر و فن
تمام نوکِ زباں پر ہیں، یہ مجھے تسلیم
کیا ہے تو نے انھیں جزوِ روح و جزوِ تن
مگر مجھے ہوا محسوس تجھ سے مِل کر یوں
کہ تو وہ پیلئہ ریشم ہے جس نے اپنا بدن
لپیٹ رکھا ہے کوئے میں ان نوادر کے
یہی کتابیں بنی جارہی ہیں تیرا کفن

کتاب راہ نما ہے، نہ منزلِ مقصود
یہ صرف نقشِ قدم ہے گزرنے والوں کا
نئے نقوش جنھیں محو کرتے رہتے ہیں
ہمارے ذہنوں سے، ہر روز اک شگوفہ نیا
یہاں پہ کھلتا ہے، یہ رسم ہے یونہی تازا
اوسائرسؔ، نہ زئیسؔ، آج کوئی زندہ نہیں
وہ روزنامچہ مُردوں کا، وہ عمل نامہ
جسے خداؤں نے لکھا تھا کھو گیا ہے کہیں
منوسمرتی، نہ توریت، سب وہ ہنگامہ
بگولہ بن کے اٹھا تھا جو، سوگیا ہے کہیں!
وہ سارے اعلیٰ قوانین جن کو شمسؔ نے خود
کیا حوالے حمورابیؔ کے، جلال کے ساتھ
تمام دھنس گئے دلدل میں وقت کی، جس کو
قرار ہی نہیں، اک لمحہ اُڑتا جاتا ہے
یہ رحم کھاتا نہیں آئیسسؔ، نہ اِشترؔ پر
جنھوں نے چاہا محبت کو لازوال کریں
میں ڈھونڈتا ہوں کہیں نکسلا نہ پاٹلی پتر
موہن جودارو، کہیں قرطبہ، نہ غرناطہ
نہ نینوا ہے، نہ بابل، نہ آج اندرپرستھ
یہ سب ہیں میرے لیے گویا خواب کی باتیں
میں ڈھونڈتا ہوں کتابیں جو ان میں دفن ہوئیں

مگر یہ وقت مرے ہاتھ ہی نہیں آتا
خدا بدلتے ہیں اصنام ٹوٹ جاتے ہیں
تمام عہد و فرامین خوردہ سال ہوئے
اگر ہے زندہ کوئی وقت کی طرح یہ لوگ
یہ لوگ خامیاں جن کی ہیں تیرے دِل کی جلن
یہ لوگ جن کو خدا بننے کی نہیں خواہش
یہ لوگ جن کی شبِ ماہ ہے، نہ صبح، چمن
یہ لوگ جن کی کوئی شکل ہے، نہ تاریخیں
ہنسی میں ڈھال کے جیتے ہیں یونہی رنج و محن
یہ لوگ، کم نظر آتے ہیں جو کتابوں سے
یہ لوگ اپنی دعاؤں، امیدوں کا مدفن
خدائے حاضر و غائب کی ہیں یہ وہ بھیڑیں
جنھیں چراتے ہیں صدیوں سے رہبرانِ وطن
گزر رہے ہیں سبک گام تیری دنیا سے
جہاں تلاشِ معیشت ہے کربِ دار و رسن
نماز ایک کی ہے، کفر دوسرے کے لیے
کسی کی وجہ سکوں ہے کسی کے دِل کی چبھن
کسی کا رزق، کسی کے لیے پیالۂ زہر
جہاں زمیں نہیں اب تک کسی کا بھی مامن
یہ لوگ، جو ہیں ہر اک فن کا خام سرمایہ
انھیں سے باندھا ہے میں نے حیات کا دامن

یہ میں نے مان لیا علم ہے بڑی دولت
اگر کفن نہ بنے یہ تو کیا برائی ہے !

۲۸ جون ۱۹۶۲

# کوزہ گر

کہیں قومیت ہے کہیں ملک و ملّت کی زنجیر ہے
کہیں مذہبیت کہیں حریت، ہر قدم پر عناں گیر ہے
اگر میں یہ پردہ ہٹادوں جسے لفظِ ماضی سے تعبیر کرتے رہے ہیں
اگر میں حدودِ زمان و مکاں سب مٹا دوں
اگر میں یہ دیواریں جتنی کھڑی ہیں گرا دوں
تو ہر قید اٹھ جائے، یہ زندگی جو قفس ہے
یونہی دیکھتے دیکھتے تیلیاں سب بکھر جائیں اس کی
اور انسان اپنے صحیح روپ میں ہر جگہ دے دکھائی
کسی غار کے منہ پر بیٹھا، کسی سخت الجھن میں غلطاں
کہیں شعلہ دریافت کرنے کی خواہش میں پیچاں
کہیں زندگی کو نظام و تسلسل میں لانے کا خواہاں
جہاں کو حسیں دیکھنے کی تمنا میں کوشاں
زمیں دور تک ایسے پھیلی ہوئی ہے
کشادہ کوئی خوانِ نعمت ہے جیسے
جہاں کوئی پہرہ نہیں، کوئی تخصیص و تفریقِ انساں
یہ سب کی ہے سب کے لیے ہے یہاں سب ہیں مدعو!

میں اس شخص کو ڈھونڈتا ہوں جو بانیِ شر ہے
جو رشیوں، رسولوں کی محنت کو برباد کرتا رہا ہے
میں اس شخص کو ڈھونڈتا ہوں جو ہر دور میں بے محابا
نئے بھیس میں سامری بن کے آتا ہے اور موہتا ہے دلوں کو
اسے ڈھونڈتا ہوں میں جس نے ہر اک خوانِ نعمت پہ پہرے لگائے
زمیں کو زمیں سے الگ کردیا سینکڑوں نام دے کر
اجارہ کی بنیاد ڈالی، کیا جاری پروانۂ راہ داری
بجائے حسین اعلیٰ قدروں کے تاسیسِ عالم
رکھی مصلحت پر، مفادات پر، خود پرستی پہ ساری
اور انسان کو خام اشیاء میں تبدیل کر کے
بہت پہلے اس سے کہ انسان انسان بنتا
اسے ایک شطرنج کا چوبی مہرہ بنا کر
مقابل کھڑا کردیا ایک کو دوسرے کے

کہاں ہے وہ قوّت، وہ ہستی جو یوں عصر کی رُوح بن کر
فضاؤں کو مسموم کرتی ہے، لاشوں سے بھردیتی ہے خندقوں کو
میں للکارتا ہوں اسے وہ اگر اتنا ہی جادوگر ہے
تو سورج کو مشرق کے بدلے نکالے کبھی آکے مغرب سے اک لمحہ بھر کو
ہواؤں کی تاثیر بدلے، پہاڑوں کو لاوے میں تبدیل کر دے
سمندر سکھا دے، ہر اک جلتے صحرا کو زرخیز میداں بنادے
اصولِ مشیّت بدل دے، زمین آسمانوں کے سب سلسلے توڑ ڈالے
مگر میں اسے کیسے للکار سکتا ہوں، یہ تو خدا ہے

حیات و نمو کی وہ قوت، تغیر، جو خود سامری ہے
یہ وہ کوزہ گر ہے جو خود مسخ کرتا ہے چہرے بنا کر
یہ وہ کوزہ گر ہے اسی ایک مٹی کو ہر بار متھ کر
بنا کر نئے ظرف رکھتا ہے کچھ دیر شیشوں کے پیچھے سجا کر
انھیں خود ہی پھر توڑ دیتا ہے، سب ظرف کوزے قوانین اخلاق سارے

جہاں اتنی شکلیں بنائی بگاڑی ہیں یہ زندگی کا نیا بت بھی اک دن
فراموشگاری کے اس ڈھیر میں پھینک دے گا جہاں ایسی کتنی ہی چیزیں پڑی ہیں
کہ یہ چاک تو چل رہا ہے یونہی آفرینش سے، گردش میں ہے اور رہے گا!

۷ جولائی ۱۹۶۲

# قبر

عجم کے شہروں میں اک شہر کا ہے یہ قِصّہ
یہ رفت و بود کا اک سِلسلہ جو قائم ہے
بھنور میں جس کے ہر اک چیز ڈوب جاتی ہے
سُنا ہے اس میں کسی قصبہ کا رئیس بڑا
پھنسا کچھ ایسا کوئی چال کارگر نہ ہوئی
ہر ایک طبّی مددؔ، ہر دوا، علاج، غرض
وہ سب جو قبضۂ انسان و ممکنات میں تھا
کیا، تمام مسیحا قریب و دُور جو تھے
طلب کیے گئے، سب کو زرِ کثیر دیا
مگر خُدا کو جو منظور تھا وہ ہو کے رہا
اجل نے بیٹے سے محبوب باپ چھین لیا
خبر یہ پھیل گئی دُور، پاس پل بھر میں
ہر ایک روتا تھا زار و قطار سُن سُن کر
پسر کے تَن کا دِل پر اثر شدید ہوا
وہ سینہ پیٹ کے کہتا تھا بار بار، "پدر
چلے ہو ایسی جگہ چھوڑ کر ہمیں سب کو
جہاں نہ دوست، نہ ہمدم، نہ کوئی مونس ہے
اندھیری کوٹھری ہو گی، اکیلے رہنا ہے

نہ کھانا پانی جہاں ہے، نہ روشنی کا گزر
وہاں پہ جیسے بھی گزرے گی خود ہی سہنا ہے
ہر ایک چیز کو ترسو گے ہائے ہائے وہاں
کوئی مدد کو نہ آئے گا، ایسی دُنیا ہے"
غریب بھی کوئی شامل تھا اُس جنازے میں
اور اپنے نُورِ نظر کو بھی ساتھ لایا تھا
سُنی جو آہ و بُکا اُس نے کچھ نہیں سمجھا
پلٹ کے باپ سے پوچھا بہت ہی سادگی سے
ہمارے گھر لیے جاتے ہیں کیا انھیں بابا؟
۱۹ جولائی ۱۹۶۳

# اذیت پرست

میں بظاہر جو بہت سادہ ہوں، بے حس نظر آتا ہوں تمہیں
ایسا دریا ہوں جہاں سطح کے نیچے چپ چاپ
موجیں شوریدہ ہیں، طوفان اٹھا کرتے ہیں
ٹھیرا پانی ہوں، مگر اس میں بھنور پڑتے ہیں
زخم سب اپنے چھپائے ہیں ہنسی کے پیچھے
صرف اس واسطے شانوں پہ ردائے تہذیب
ڈالے رہتا ہوں کہ حیواں نہ کہے کوئی مجھے
وہ ثقافت جسے کہتے ہیں، اثاثہ، ورثہ
سالہا سال کی محنت ہے جو انسانوں کی
میرے اک فعل سے غارت نہ کہیں ہو جائے
ورنہ تم سامنے آتی ہو تو سر سے پا تک
دوڑ جاتی ہے کبھی آگ سی، تیزاب سا اک شعلہ سا
تم کو معلوم ہے اس دوَر میں میرے دن رات
صرف اس واسطے بامعنی ہیں تم سامنے ہو
تم کو معلوم ہے یہ گردشِ ایام مجھے
کیوں بھلی لگتی ہے، کیوں دیکھ کے تم کو آنکھیں
مسکرا اٹھتی ہیں، میں شاد نظر آتا ہوں
میں جو اس پھیلی ہوئی دنیا میں یوں جیتا تھا

جیسے یہ بستی نہیں، شہر ہے اک لاشوں کا
جس میں انساں نہیں، مُردے ہیں کفن پہنے ہوئے
اور ان مُردوں میں لب سوختہ، میں بھی ہوں کہیں
تم نے احساس دلایا نہیں، میں لاش نہیں
اپنی گفتار کی گرمی سے حرارت بخشی
منجمد خون کو دوڑا دیا شریانوں میں
کھینچ لائیں مجھے، تنہائی کی دنیا سے یہاں
میں الف لیلہ کا کردار نہیں ہوں کوئی
تم بھی افسانوی محبوبہ، نہیں اور نہ تھیں
پھر روایاتی ستم کیوں کیا تم نے مجھ پر؟
خود ہی وارفتہ ہوئیں، کھنچ گئیں خود ہی ایسے
جیسے میں واقعی اک لاش ہوں چلتی پھرتی
اب تمھیں دیکھ کے میں دِل سے دعا کرتا ہوں
لاش بن جاؤں میں، سچ مچ ہی، یہ بیگانہ روی
یہ نیا طرزِ وفا، تم نے جو سیکھا ہے ابھی
کچے شیشے کی طرح ٹوٹ کے ریزہ ہو جائے
اور تم مجھ سے ہر اک خوف کو ٹھکراتے ہوئے
چیخ کر ایسے لپٹ جاؤ، کلیجہ پھٹ جائے!

۲۱ جولائی ۱۹۶۲

# منکہ فُلاں ابنِ فُلاں

تُم مِلی ہو جس دِن سے
میرے کتنے ہی لمحے
ایسی فکر میں گزرے
کاروبار دُنیا کا
ایسے چلتا رہتا ہے
کچھ ہیں جو ستم کش ہیں
کچھ ہیں جو ستم راں ہیں
کوئی چاند کی جانب
چاہتا ہے اُڑ جائے
آسماں زمیں کا سب
ٹھیک فاصلہ جانے
کُچھ ہیں جو سمندر کی
موجِ بے کراں سے بھی
نام کو نہیں خائف
اور اُس میں غلطاں ہیں
اُس کی تھاہ پا جائیں
کُچھ ہیں جو ہمالہ کے
برف سے ڈھکے پردے
چاہتے ہیں اُٹھ جائیں

منتظر ہوں لیکن میں
اُس غریب پرور کا
آدمی کو جو سمجھے
کاش کوئی تو ناپے
غم کی انتہا کیا ہے؟

۲۱ جولائی ۱۹۶۲

# فاصلہ

ہوائیں لے گئیں وہ خاک بھی اُڑا کے جسے
کبھی تمھارے قدم چُھو گئے تھے اور مَیں نے
یہ جی سے چاہا تھا دامن میں باندھ لوں گا اُسے
سُنا تھا میں نے کبھی یوں ہوا ہے دُنیا میں
کہ آگ لینے گئے اور پیمبری پائی!
کبھی زمیں نے سمندر اُگل دیے لیکن
بھنور ہی لے گئے کشتی بچا کے طوفاں سے
میں سوچتا ہوں پیمبر نہیں اگر نہ سہی
کہ اتنا بوجھ اُٹھانے کی مُجھ میں تاب نہ تھی
مگر یہ کیوں نہ ہوا غم مِلا تھا دُوری کا
تو حوصلہ بھی مِلا ہوتا سنگ و آہن سا
مگر خُدا کو یہ سب سوچنے کا وقت کہاں؟

۲۶ جولائی ۱۹۶۲

# ساتویں دِن کے بعد

غرض نقشِ ثانی ہوا جب مکمل تو دیکھا خُدا نے
کہا خود سے ہی زیر لب مُسکرا کر کہ، اچھا ہے
اور آدمی کو جو تنہائی کا ایک احساس تھا مِٹ گیا
بوئے گُل کی طرح، چاند کی ضَو کی مانند، نغموں کی صورت
چلے دونوں گُل گشت کے واسطے اور باغِ جناں
آج تک جو فضول ایک تخلیق تھی، ایک جنگل تھا خود رَو
چمن ساز کی قوّتِ صانعہ کا کرشمہ بنا
مَوجِ تسنیم و کوثر بنی راحتِ جاں فزا
اور پھر یوں ہوا وقت جیسے گزرتا گیا
ایک احساس پھر سے اُبھرنے لگا دونوں ہیں اجنبی
پھر وہی پہلی تنہائی شدّت سے محسوس ہونے لگی
دونوں کو پھر کہیں سے یہ تحریک ملنے لگی، وہ شجر
جس کو چُھونے کی بالکل اجازت نہیں، آخرش ہے وہ کیا
اور یہ جاننے کے لیے دونوں بے چین اِتنے ہوئے
سخت تنبیہ کے بعد بھی چھپ کے ممنوعہ پھل کھا لیا
زلزلہ سا اُٹھا، کھاتے ہی دونوں کے ہوش جاتے رہے
اور جب آنکھ کھولی تو دیکھا کہ آغوشِ جنت نہیں
پاؤں سے تا جبیں، دونوں عریاں ہیں، چاروں طرف ہے زمیں

دَوڑ کر جسم پتّوں سے ڈھانپے، لگے سوچنے کیا کریں
ایسے دِن ڈھل گیا، رات نے لے لیا دونوں کو اپنی آغوش میں
آسمانوں سے دیکھا خُدا نے، کہا مسکرا کر کہ 'اچھا ہے'
اور عرش سے رُوحِ انسان میں آ گیا، دُوسرا ساتواں دِن ہوا!!

یکم اگست ۱۹۶۲

# بے چارگی

ہزار بار ہوا یوں کہ جب امید گئی
گلوں سے رابطہ ٹوٹا، نہ خار اپنے رہے
گماں گزرنے لگا ہم کھڑے ہیں صحرا میں
فریب کھانے کی جا رہ گئی، نہ سپنے رہے
نظر اُٹھا کے کبھی دیکھ لیتے تھے اُوپر
نہ جانے کون سے اعمال کی سزا ہے کہ آج
یہ واہمہ بھی گیا، سر پہ آسماں ہے کوئی

۴ اگست ۱۹۶۲

# خُود فریبی

رفتگاں بچھڑے نہیں، وقفہ ہے اک تھوڑا سا
وصل اور ہجر کے مابین، ابھی ثانیہ بعد
جس کو گر سوچیے بَن جاتا ہے صدیوں کا فراق
اُن سے مِل جائیں گے ہم جن کی مُلاقات ہے سعد
حشر کچھ دُور نہیں، وقت ہے کوندے کی لپک
اور یہ دُوری، یہ اک کرب سا بے حدّ و حساب
دائمی وصل میں، قُربت میں، بدل جائے گا
یوں بھی بہلاتے ہیں وارفتہ طبیعت جی کو
ایسا ہوتا ہے کہ غم یوں بھی غلط کرتے ہیں

۵ اگست ۱۹۶۲

# دو پربت

نہ میں ہی کرتا ہوں شکوہ کبھی تغافل کا
نہ بے نیازی کی وہ مجھ سے وجہ پوچھتے ہیں
کچھ ایسا رہتا ہے انداز جب بھی ملتے ہیں
نگاہیں کہتی ہیں ٹھہرو، قدم مُصر کہ چلیں
اُنھیں بھی کام نہیں کوئی، ویسے عُجلت ہے
مُجھے بھی ڈھیر سے ہیں کام، ویسے فرصت ہے
یونہی گزرتے چلے جا رہے ہیں لیل و نہار
ہمارا اُن کا یہی سلسلہ ہے برسوں سے!

۱۵ دسمبر ۱۹۶۲

# نادیدہ

یہ بات جاننے کو
میں کتنا مضطرب تھا
پردے کے پیچھے کیا ہے
لیکن رخِ زلیخا
آنکھوں نے جونہی دیکھا
شوقِ شکیب پیما
اک دُوسرا جو پردا
حائل تھا درمیاں وہ
اُس کو ہٹانے فوراً
دیوانہ وار لپکا!

۴ مئی ۱۹۶۲

# دوسرا سوال

شاباش، جواب ٹھیک ہے تمہارا
دانستہ ہوا، کہ بے اِرادہ
ہم ہی نے معاشرت کی بنیاد
لالچ پہ اُٹھائی، خوف پر رکھی ہے
اعمال بھلے ہوئے تو پاؤ جنّت
اعمال بُرے ہوئے تو پھر جہنّم
اعمال بھلے ہیں گر تو حوریں
اعمال بُرے، زقوم و حنظل
بنیے کی کتاب ہے یہ دُنیا
اور سُود ہے نیکیوں کا عُقبٰی
ایک اور سوال اب بتاؤ
کیوں ایک کے بعد ایک منسوخ
ہوتی رہیں مذہبی کتابیں
کیوں آدمی جانور ہے اب تک؟
۳ اگست ۱۹۶۲

# نیند کی پریاں

خیال بھی نہیں لا سکتا اب اُنھیں واپس
دُھلی دُھلی سی جبینیں، کِھلا کِھلا سا چمن
تمام عارض و رخسار و لب کا، باتوں میں
نہ کوئی حرف تسلّی کا اور نہ وعدہ کوئی
کہیں کسی جگہ ملنے کا ایک ہی انداز
ہم اپنے آپ میں بیٹھے ہیں چھُپ کے ڈھونڈو ہمیں!

۲۸ اپریل ۱۹۶۲

# معمول

ہر روز بدل جاتے جینے کے تقاضے، دِن رات
یوں آتے ہیں پیرہن بدل بدل کے جیسے یہ کوئی
نو وارد اجنبی ہے، پہلی بار آیا ہے یہاں
خوشنودی ہے اِس کی صرف میرا مرنا جینا
ہر روز سحر کو شام کر دیتا ہوں اس کوشش میں
یہ بوجھ، حیات نے جو رکھ دیا ہے مُجھ پہ، سر سے نہ گرے
ہر روز میں خود کو توڑتا ہوں جیسے میں کوئی
بے رُوح و مزاج ایک شے ہوں کچّی مٹّی کی بنی!

۲۰ اپریل ۱۹۶۵

# تفاوت

ہم کتنا روئے تھے جب اک دن سوچا تھا ہم مر جائیں گے
اور ہم سے ہر نعمت کی لذّت کا احساس جدا ہوجائے گا
چھوٹی چھوٹی چیزیں، جیسے شہد کی مکھّی کی بھِن بھِن
چڑیوں کی چُوں چُوں، کوّوں کا ایک اک تنکا چننا
نیم کی سب سے اونچی شاخ پہ جاکر رکھ دینا اور گھونسلہ بُننا
سڑکیں کوٹنے والے انجن کی چھک چھک بچّوں کا ڈھول اُڑانا
آدھے ننگے مزدوروں کو پیاز سے روٹی کھاتے دیکھے جانا
یہ سب لایعنی، بیکار مشاغل بیٹھے بیٹھے ایک دَم چھِن جائیں گے
ہم کتنا روئے تھے جب، پہلی بار یہ خطرہ اندر جاگا تھا
اس گردش کرنے والی دھرتی سے رشتہ ٹوٹے گا ہم جامد ہوجائیں گے
لیکن کب سے لب ساکت ہیں دِل کی ہنگامہ آرائی کی
برسوں سے آواز نہیں آئی اور اس مرگِ مسلسل پر
اِن کم مایہ آنکھوں سے اک قطرہ آنسو بھی تو نہیں ٹپکا!

۶ اگست ۱۹۶۵

# نراج

خوب چلاؤ گلا پھاڑو سب
پنبہ درگوش ہے زیست
ہم بندھے بیٹھے ہیں خود اپنی ہی تاویلوں میں
زور سے بولے تو ناموسِ وفا جائے گی
لب ہلائے تو ہر اک کہنہ روایت، رشتے
سالہا سال کی تاریخ کے تابندہ سنہری اوراق
یوں بکھر جائیں گے اک پرزہ مِلے گا نہ کہیں
خواجہ نے ایسی بہت باتیں اُڑا رکھی ہیں
خود کو محصور کیے بیٹھا ہے اک گنبد میں
جیسے یہ شیشے کا انسان ہے بے روح و صدا
ہم مگر خواجہ نہیں، ڈر ہمیں کس بات کا ہو
ذرّہ جب ٹوٹا تھا تخلیق ہوئی تھی یہ زمیں
پنبہ درگوش ہے زیست
سانس کی نالی کو اک دھونکنی سمجھو، چیخو
اتنا چلاؤ کہ اک شور سے بھر جائے فضا
گونج الفاظ کی کانوں میں دھواں سا بن جائے
اک دھنی روئی سی بن جائیں عقائد سارے
فلسفے، مذہب و اخلاق، سیاست، سارے

ایسے گُتھ جائیں ہر اک اپنی حقیقت کھو دے
ایسا اک شور بپا کر دو کوئی بات بھی واضح نہ رہے
ذرّہ جب ٹوٹا تھا تخلیقِ زمیں سے پہلے
ابتری پھیلی تھی، واضح نہ تھی کچھ بھی، ہر شے
اک دُھنی روئی کی مانند اُڑی پھرتی تھی
خود کو کم مایہ نہ سمجھو، اٹھو توڑو یہ سکوت
پھر نئے دَور کا آغاز ہو تاریکی سے !

۲۹ اگست ۱۹۶۵

# سبزۂ بیگانہ

حسب نسب ہے نہ تاریخ و جائے پیدائش
کہاں سے آیا تھا، مذہب نہ ولدیت معلوم
مقامی چھوٹے سے خیراتی اسپتال میں وہ
کہیں سے لایا گیا تھا وہاں یہ ہے مرقوم
مریض راتوں کو چلاتا ہے، "مرے اندر
اسیر زخمی پرندہ ہے اک، نکالو اسے،
گلو گرفتہ ہے یہ حبس دم ہے خائف ہے
ستم رسیدہ ہے، مظلوم ہے، بچا لو اسے"
مریض چیختا ہے، درد سے کراہتا ہے
یہ ویت نام، کبھی ڈومنیکن، کبھی کشمیر
زرِ کثیر، سیہ قومیں، خام معدنیات
کثیف تیل کے چشمے، عوام، استحصال
زمیں کی موت، بہائم، فضائی جنگ، ستم
اجارہ داری، سبک گام دِل رُبا، اطفال
سرود و نغمہ، ادب، شعر، امن، بربادی
جنازہ عشق کا، دف کی صدائیں، مُردہ خیال
ترقی، علم کے گہوارے، روح کا مدفن
خدا کا قتل، عیاں زیرِ ناف زہرہ جمال

تمام رات، یہ بے ربط باتیں کرتا ہے
مریض سخت پریشانی کا سبب ہے یہاں
غرض کہ جو تھا شکایت کا ایک دفتر تھا
نتیجہ یہ ہے اسی روز منتقل کر کے
اسے اک اور شفا خانے کو روانہ کیا
سنا گیا ہے وہاں نفسیات کے ماہر
طبیب حاذق و نبّاض ڈاکٹر کتنے
طلب کیے گئے اور سب نے اتفاق کیا
یہ کوئی ذہنی مرض ہے، مریض نے شاید
کبھی پرندہ کوئی پالا ہوگا لیکن وہ
عدم توجہی یا اتفاق سے یونہی
بچارہ مر گیا، اس مَوت کا اثر ہے یہ
عجیب چیز ہے تحتِ شعور انساں کا
یہ اور کچھ نہیں، احساسِ جرم ہے جس نے
دل و دماغ پہ قبضہ کیا ہے اس درجہ
مریض قاتل و مجرم سمجھتا ہے خود کو!
کسی کی رائے تھی، پس ماندہ قوم کا اک فرد
مریض ہوگا، اسی واسطے یہ قومیں
غریب کے لیے اک ٹیبو بن گئیں افسوس
کوئی یہ کہتا تھا یہ اصل میں ہے حبِّ وطن
مریض چاہتا تھا، ہم کفیل ہوں اپنے

کسی بھی قوم کے آگے نہ ہاتھ پھیلائیں
یہیں پہ تیل کے چشمے ہیں، وہ کریں دریافت!
گمان کچھ کو تھا یہ شخص کوئی شاعر ہے
جو چاہتا تھا جہاں گردی میں گزارے وقت
حسین عورتیں مائل ہوں لطف و عیش رہے
قلم کے زور سے شہرت ملے زمانے میں
زرِ کثیر بھی ہاتھ آئے اس بہانے سے
مگر غریب کی سب کوششیں گئیں ناکام
شکستِ پیہم و احساسِ نارسائی نے
یہ حال کردیا، مجروح ہوگئے اعصاب
غرض کہ نکتہ رسی میں گزر گیا سب وقت
وہ چیختا ہی رہا درد کی دوا نہ ملی
نشست بعد نشست اور معائنے شب و روز
انھیں میں وقت گزرتا گیا، شفا نہ ملی
پھر ایک شام وہاں سرمہ در گلو آئی
جو اس کے واسطے گویا طبیبِ حاذق تھی
کسی نے پھر نہ سنی درد سے بھری آواز
کراہتا تھا جو خاموش ہوگیا وہ ساز

برس گزرگئے اس واقعہ کو، ماضی کی
اندھیری گود نے کب کا چھپا لیا اس کو

مگر سُنا ہے شفا خانے کے در و دیوار
وہ گرد و پیش جہاں سے کبھی وہ گزرا تھا
خرابے، بستیاں، جنگل، اُجاڑ راہگذار
اسی کی چیخ کو دہرائے جا رہے ہیں ابھی
"کوئی مداوا کرو ظالمو مرے اندر
اسیر زخمی پرندہ ہے اک نکالو اسے
گلو گرفتہ ہے یہ حبس دم ہے خائف ہے
ستم رسیدہ ہے مظلوم ہے بچا لو اسے"

۲۹ ستمبر ۱۹۶۵

# بیداد

کہیں بھی کندہ نہیں میری آہ میری فغاں
نہ تیرے قہقہے، جھنکار چوڑیوں کی، خرام
نہ سانحے، نہ حوادث، جنھوں نے روحوں کو
لہولہان کیا، آگ میں جلایا تمام
نہ داد خواہ کوئی ہے نہ داد گر کوئی
فضا میں گونج رہا ہے فقط خدا کا نام

۱۴ جون ۱۹۶۶

# رابطہ

تمھارے شہر میں رونق بہت ہے، چاروں طرف
نئے مکان، دفاتر، دُکانیں لاتعداد
بنے ہیں ایسے کہ گویا زمیں سے پھوٹے ہیں
ہما ہمی کی نگر باسیوں کی عُمر زیاد
حسیں بہت ہیں مگر اُن میں کوئی تُم سا نہیں
جو اجنبی رہے، تنہائی دُور کر جائے
جواں بہت ہیں مگر اُن میں کوئی مُجھ سا نہیں
تمھارا ہوتے ہوئے، تُم سے بھی گزر جائے

۱۹ جون ۱۹۶۶

# مفاہمت

جب اس کا بوسہ لیتا تھا سگرٹ کی بُو نتھنوں میں گھُس جاتی تھی
میں تمباکو نوشی کو اک عیب سمجھتا آیا ہوں
لیکن اب میں عادی ہوں، یہ میری ذات کا حصّہ ہے
وہ بھی میرے دانتوں کی بدرنگی سے مانوس ہے، ان کی عادی ہے
جب ہم دونوں ملتے ہیں، لفظوں سے بیگانہ سے ہو جاتے ہیں
کمرے میں کچھ سانسیں اور پسینے کی بُو، تنہائی رہ جاتی ہے!
ہم دونوں شاید مُردہ ہیں، احساس کا چشمہ سوکھا ہے
یا پھر شاید ایسا ہے یہ افسانہ بوسیدہ ہے
دردِ زِہ سے زیست یونہی ہلکان تڑپتی رہتی ہے
نئے مسیحا آتے ہیں اور سولی پر چڑھ جاتے ہیں
اک مَیلا انسان صفوں کو چیر کے آگے بڑھتا ہے اور منبر سے چلاّتا ہے
ہم مصلوب کے وارث ہیں یہ خون ہمارا ورثہ ہے
اور وہ سب آدرش، وہ سب جو وجہ ملامت ٹھیرا تھا
اس مَیلے شخص کے گہرے معدے میں کھُپ جاتا ہے
پھر تفسیروں اور تاویلوں کی شکل میں باہر آتا ہے
یہ تاویلیں مجبوروں کا اک موہوم سہارا ہیں
یا شاید سب کا سہارا ہیں
یونہی میں آدرش انسان کا جویا ہوں

سب ہی سپنے دیکھتے ہیں خوابوں میں ہوا میں اڑتے ہیں
پھر اک منزل آتی ہے جب پھوٹ پھوٹ کر روتے ہیں
شاخوں کی طرح ٹوٹتے ہیں
اک روحِ جان و دِل کو جو دنیا میں سب سے بڑھ کر ہے پا لیتے ہیں
پھر اس سے نفرت کرتے ہیں گو پھر بھی محبّت کرتے ہیں!

میں اس سے نفرت کرتا ہوں وہ مجھ کو نیچ سمجھتی ہے
لیکن جب ہم مِلتے ہیں تنہائی میں تاریکی میں
دونوں ایسے ہو جاتے ہیں جیسے آغشتہ مٹّی ہیں
نفرت ضم ہو جاتی ہے اک سنّاٹا رہ جاتا ہے
سنّاٹا تخلیقِ زمیں کے بعد جو ہر سُو طاری تھا
ہم دونوں ٹوٹتے رہتے ہیں جیسے ہم کچّی شاخیں ہیں
خوابوں کا ذِکر نہیں کرتے دونوں نے کبھی جو دیکھے تھے
خوشیوں کا ذکر نہیں کرتے جو کب کی سپردِ خاک ہوئیں
بس دونوں ٹوٹتے رہتے ہیں
میں بادہ نوشی پر مائل ہوں، وہ سگرٹ پیتی رہتی ہے
اک سنّاٹے کی چادر میں ہم دونوں لپٹے جاتے ہیں
ہم دونوں ٹوٹتے رہتے ہیں جیسے ہم کچّی شاخیں ہیں!

۱۴ مئی ۱۹۶۷

# بُزدِل

کوئی کارواں سا گزرتا چلا جا رہا ہے
ابھی رُک گیا دفعتاً شہر کی تنگ گلیوں میں جا کر
وہ پردے کے پیچھے بھری پھولوں کی ٹوکری سی دھری ہے
کہیں صحن میں زیر دامن کوئی جوت سی جل رہی ہے
کہیں ایک نغمہ سا کہتا ہے، 'اللہ ٹھہرو! سنو تو!
یہی پردہ داری تو سب کچھ ہے، اِس طرح دامن نہ کھینچو!'
قفس تو نہیں ہے کہیں بھی مگر ویسے محبوس ہیں ہم
یہ آداب ہیں سارے ہر ایسے قدغن سے مانوس ہیں ہم
مگر میں نے خود سے کہا مت الجھنا بہت کام ہیں زندگی میں
زیاں جی کا ہے ایسی درماندگی میں

کوئی کارواں سا گزرتا چلا جا رہا ہے
مرے دونوں ہاتھوں میں چہرہ ہے اک ایسی لڑکی کا جس کا تموّل
بلا کچھ کہے پوچھتا ہے مسلسل تمھاری ذہانت
اس اک لطفِ گفتار تک ہے کہ اِس سے کبھی اور آگے بڑھے گی؟
بتاؤ مُجھے، کر سکو گے، مرے دین و دِل، جسم و جاں کی حفاظت؟
سراسیمہ ہو کر میں چاروں طرف دیکھتا ہوں
چمکتی ہوئی اُس کی پیشانی کو چُوم کر اُس سے کہتا ہوں، اے جانِ راحت

وہ دیکھو، وہ تنہا ستارہ جو ہے آسماں کی بلندی پہ روشن
علامیہ ہے وہ ہماری ہی خوشیوں کا، اُس کی ضمانت
یہ لمحات ہیں جن میں ہم دونوں بہتے چلے جا رہے ہیں
مجھے اپنے ماضی سے آواز آتی ہے اکثر، 'بھگوڑے ٹھہر جا'
مگر اپنے الفاظ کھا کر میں چُپ ہو گیا اور پلٹا نہیں اُس طرف پھر
کوئی کیوں اعادہ کرے اپنے کمزور قدموں کا آخر؟

کوئی کارواں سا گزرتا چلا جا رہا ہے
مرے پاس اک نازنیں بیٹھی کچھ کہہ کے خود زیر لب ہنس رہی ہے
بڑی مدھ بھری رات ہے، موتیے کی مہک اُس کے جُوڑے میں یوں بس گئی ہے
کہ جیسے یہ بالوں کا گچھا نہیں، پھول ہیں ادھ کھلے، سوئے جاگے
اچانک وہ جھک جاتی ہے بے کہے اور کچھ میرے آگے
اور اپنے لبوں کو مرے ہونٹوں پر ایسے رکھ دیتی ہے
جیسے یہ تھا ابھی میرے دِل کا تقاضا
عذاب و گنہ کا تصور مرے ذہن سے یوں چمٹ جاتا ہے جیسے یہ کھنکھجورا ہے کوئی
مجھے جسم اک سُوکھی لکڑی کا کُندہ نظر آنے لگتا ہے، جس کو
جہنّم کی گہرائی میں پھینکا جائے گا، جس کی طوالت ہے ستر برس کی مُسافت
بدن ایک پژمردہ پتّی سی بن کر سمٹ جاتا ہے، دفعتاً میں
بہانہ بنا کر نکل آتا ہوں، ناگہانی تھی جیسے کوئی سر پہ آفت
یہ محسوس کرتا ہوں میں، تیز قدموں سے چلتے ہوئے، کر رہا ہوں ملامت
کسے؟ خود کو؟ حالات کو یا کسی اور کو، ذہن میں کچھ نہیں اب!

کوئی کارواں سا گزرتا چلا جا رہا ہے

مرے ہاتھ میں ایک موباف ہے، چند اُلجھے ہوئے بال ہیں ایک عورت کے سر کے

کہیں تھوڑے مسلے ہوئے پھول بھی ہوں گے جن کو حفاظت سے رکھا ہے میں نے!

میں اب سوچتا ہوں کسی نے مری راہ روکی، نہ دامن ہی پکڑا، نہ بانہوں میں جکڑا

میں اب سوچتا ہوں وہ الفاظ تھے سارے جن میں کہیں کوئی شدت نہیں تھی

وہ منہ دیکھی باتیں تھیں جن میں گھنی چھاؤں جیسی محبت نہیں تھی

میں اب سوچتا ہوں، مگر سوچ سے گھاؤ کیسے بھرے گا، یہ سب داغ میں کیا کروں گا؟

نہیں! میں انھیں، جن کے دامن پہ میرا لہو ہے، انھیں سب کو میں آج رُسوا کروں گا

۱۴ جولائی ۱۹۶۷

# میری آواز

ملائکہ مری آواز سُن رہے ہو تُم؟
سُنی ہے پہلے بھی تُم نے ضرور یہ آواز
بہت لطیف تھی، شیریں تھی، اس میں نرمی تھی
شگفتگی تھی، یقیں تھا، بلند حوصلگی تھی
کھنک تھی اس میں، توانائی اور گرمی تھی
یہ آج خشک ہے، بے جان اور بے رس ہے
تھکی تھکی سی ہے، مجرُوح اور بے بس ہے

ملائکہ مری آواز سُن رہے ہو تُم؟
خُدا نے چھین لیں بیساکھیاں بھی انساں سے
پیمبر اب نہیں آتے، زمین بانجھ ہوئی
تمام سلسلے تہذیب و ضبط کے جو تھے
وہ سارے ٹوٹ گئے، زندگی تڑپتی ہے
اک ایسے درد سے جو دردِ زہ نہیں شاید!
ملائکہ دلِ ایذا طلب نہیں ہارا
مگر مشین کی معیاد ہے، کبھی نہ کبھی
اک ایسا وقت تو آتا ہے جب نہ ہو یارا
کسی بھی بات کا، در باز ہی نہ ہو کوئی

غنیمِ وقت بھی ہے سامری صفت گویا
تمام کُہنہ مسائل ہیں بُوں کے تُوں پھر بھی
ہر ایک شخص ہے مصروف یاوہ گوئی میں
اندھیرگردی کو کہنے لگے ہیں آزادی

مَیں رونا چاہتا ہوں، کِس پہ روؤں لیکن میں؟
اس ایک بات پہ ظالم ہے سرخرو، مظلوم
جواب مانگنے جائے تو اور رُسوا ہو
فساد اور بڑھے، ہو اگر بِنا معلوم
اس ایک بات پہ مقتل بنا ہے شہر کا شہر
مگر بیان سے بڑھ کر کوئی سبیل نہیں
کوئی غریب کا حاجت روا، کفیل نہیں
کسی کے سامنے معصوم کی اپیل نہیں
سخنوروں پہ روؤں جن کے سامنے اس وقت
تمام مسئلے بے جان ہیں سِوا اس کے
جو چائے خانوں سے چھوٹیں تو بُھوکی آنکھوں سے
زنانِ شہر کے پستان ناپیں یا اپنے
اکیلے بیٹھے ہوئے زیر ناف بال گِنیں

ملائکہ مری آواز سُن رہے ہو تُم؟
سُنی تھی پہلے بھی تُم نے ضرور یہ آواز

مگر وہ پہلی سی معصومیت نہیں ہے آج
تمام کرب زمانے کا بھر گیا اس میں
جو زہر زیست میں ہے، سب اُتر گیا اس میں!

۱۹ اپریل ۱۹۶۸

# درد کی حد سے پرے

درد کی حد سے پرے کوئی نہیں جا سکتا
درد کی حد سے پرے، سوچ لو تم، کچھ بھی نہیں
ایک سناٹا ہے، احساس کی، ادراک کی مَوت
یہ کُرہ، گھومتی پھرتی یہ ستم کوش زمیں
خاک اور آب کا اک گولا ہے، بے رونق سا
آؤ چھپ جائیں، چلو مَوت کے ڈر سے بھاگیں
تُم مری بانہوں میں، مَیں زلفوں میں چھپ جاؤں یہیں
اور اُس درد کا اظہار کریں
زندگی جس سے عبارت ہے تمام
درد کی حد سے پرے، سوچ لو تم، کچھ بھی نہیں
گرمیِ عشق، یہ بوسوں کی حرارت، یہ سگند
جو پسینے میں ہے، یہ جھرجھری جو تم نے ابھی
سینے کو چھونے سے لی، سب یہ سمو لینے کی بھوک
جسم کے ٹوٹنے، اک نشہ میں گھل جانے کا رَس
رنگ میں، نغموں میں، اور لمس میں ڈھلنے کی ہوس
سال، صدیاں، یہ قرن، ماہ، یہ لمحے، یہ نفس
کیف، بہجت، خوشی، تسکین، مسرّت، سب کچھ
سب یہ اس واسطے ہے، درد ہے ساتھی ہر وقت

درد پیمانہ ہے ہر چیز کا اس دُنیا میں
زیست اک واہمہ ہے، ذات کے ہونے کا گُماں
درد کی حد سے پرے کچھ بھی نہیں جس کا نشاں
درد کی حد سے پرے، سوچ لو تم، کچھ بھی نہیں
ایک سناٹا ہے، احساس کی، ادراک کی موت
درد کی حد سے پرے کچھ بھی نہیں، جان کہیں
درد کی حد سے پرے کوئی گیا بھی تو نہیں!

۱۶ مئی ۱۹۶۸

# جِگولو

زمیں اپنے محور پہ گردش میں ہے حسبِ دستور یونہی
برق کے قمقمے جگمگانے لگے شہر میں، لالٹینوں کے بدلے
پکّی سڑکوں کا اک جال سا بچھ گیا، بگّیوں کی جگہ موٹریں آگئیں
مشرقی پیرہن کی جگہ کوٹ پتلون اب عام ہے ہر طرف، ہر جگہ
بیٹھنے، اُٹھنے، کھانے، پہننے کے دیرینہ آداب و اطوار سب اُٹھ گئے
اور اعدادِ مردم شماری بتاتے ہیں آبادی پہلے سے کچھ دس گنی ہو گئی
گلیوں، بازاروں، سڑکوں پہ میلا لگا رہتا ہے رات دن، ہر گھڑی
ہاجرہ اپنی کھڑکی میں بیٹھی مگر صبح سے شام تک، رات تک
وفا نام کی چیز کو ڈھونڈتی رہتی ہے اپنی آنکھوں سے اس بھیڑ میں
اس ستم جو کی ہے منتظر جس نے اک روز آ کر بہت پیار سے کان میں کچھ کہا
اپنی چاہت کا ایسا بھلاوا دیا، ہاجرہ نے اسے اپنا سب دے دیا
(ہاجرہ کی ذرا ناک لمبی ہے، چہرے پہ چیچک کے کچھ داغ ہیں اور قد چھوٹا ہے)
اور جب باپ کی جائداد اور ورثہ سے محروم کر دی گئی، ایک دن دفعتاً
عشقِ صادق کا پُتلا کچھ اس طرح غائب ہوا جیسے اُس کا کبھی کچھ نشاں ہی نہ تھا!

۱۰ جولائی ۱۹۶۸

# زندگی کا وقفہ

رات سناٹے کی چادر میں پڑی ہے لپٹی
بتیاں سڑکوں کی سب جاگ رہی ہیں جیسے
دیکھنا چاہتی ہیں شہر میں کیا ہوتا ہے
میں ہمیشہ کی طرح، ہونٹوں میں سگرٹ کو دبائے
سونے سے پہلے خیالات میں کھویا ہوا ہوں
دن میں کیا کچھ کیا، اک جائزہ لیتا ہے ضمیر
ایک سادہ سا ورق نامۂ اعمال ہے سب
کچھ نہیں لکھا، بجز اس کے پسے جاؤ یونہی
کچھ نہیں لکھا، بس اک اتنا کہ انساں کا نصیب
گیلی، گوندھی ہوئی مٹی کا ہے اک تودہ سا
دن میں سو شکلیں بنا کرتی ہیں اس مٹی سے
کچھ نہیں لکھا، بس اک اتنا کہ چیونٹی دَل ہے
جوق در جوق جو انسان نظر آتے ہیں
دانہ لے کر کسی دیوار پہ چڑھنا، گرنا
اور پھر چڑھنا، چڑھے جانا یونہی شام و سحر
کچھ نہیں لکھا، بس اتنا کہ پسے جاؤ یونہی
اور اندوہ، تاسف، خوشی آلام، نشاط

خود کو سو ناموں سے بہلاتے رہو، چلتے رہو
سانس رُک جائے جہاں، سمجھو وہیں منزل ہے
اور اس دوڑ سے تھک جاؤ تو سگرٹ پی لو!

۲۵ ستمبر ۱۹۶۸

# شیشہ کا آدمی

اٹھاؤ ہاتھ کہ دستِ دعا بلند کریں
ہماری عمر کا اک اور دن تمام ہوا
خدا کا شکر بجا لائیں آج کے دن بھی
نہ کوئی واقعہ گزرا نہ ایسا کام ہوا
زباں سے کلمہ حق راست کچھ کہا جاتا
ضمیر جاگتا اور اپنا امتحاں ہوتا
خدا کا شکر بجا لائیں آج کا دن بھی
اسی طرح سے کٹا، منہ اندھیرے اٹھ بیٹھے
پیالی چائے کی پی، خبریں دیکھیں، ناشتہ پر
ثبوت بیٹھے بصیرت کا اپنی دیتے رہے
بخیر و خوبی پلٹ آئے جیسے شام ہوئی
اور اگلے روز کا موہوم خوف دِل میں لیے
ڈرے ڈرے سے ذرا بال پڑ نہ جائے کہیں
لیے دیے یونہی بستر میں جا کے لیٹ گئے

یکم دسمبر ۱۹۶۸

# فصل ۷

## نیا آہنگ، اشاعت ۱۹۷۷

انتساب!

میری زندگی کے حادثوں میں سب سے بڑا حادثہ امجد، شہلا، شاداب اور احلم --جو تین مہینے بعد ہونے والی تھی -- کا موٹر کا حادثہ ہے۔ ان کے بچ جانے کو میں ان کی زندگی کا نیا آہنگ سمجھتا ہوں۔ یہ کتاب، نیا آہنگ، میں ان کی نئی زندگی کے نام معنون کرتا ہوں۔

اخترالایمان

پیش لفظ: اخترالایمان

مطبوعہ: رخشندہ کتاب گھر، بمبئی

# پکنک

سماں سہانا تھا، ٹھنڈی ہوا کے جھونکوں سے
بدن کو تازگی مِلتی تھی، روح میں جیسے
اِضافہ ہوتا سا محسوس ہو رہا تھا مجھے
فَضا میں اُڑتے ہوئے مست ابر کے ٹکڑے
یہ لگ رہا تھا بہاروں کے ہیں فرستادے
خیال آیا کہ موسم کا لطف لیں سب دوست
مرے تو جاتے ہیں جینے کو، آج کھُل کے جئیں
عظیم شہر کی آلودہ اس فَضا سے پرے
کہیں بھی مِل کے چلیں، ساتھ بیٹھیں، کھائیں پئیں
مرا پڑوسی، بڑا پیارا آدمی تھا، اُسے
گلی میں آن کے آواز دی، "غلام رسُول"
معاً مجھے یاد آیا میرا پیارا ہمسایہ
اب اِس جہاں میں کہاں، بن چُکا ہے وقت کی دھُول
جو پچھلے سال اچانک بھڑک اُٹھے تھے یہاں
وہ فرقہ واری فسادات کھا گئے اُس کو

# میں -- ایک سیّارہ

میں کہاں جاؤں گا اس رات کے بعد
تم سے اس تشنہ ملاقات کے بعد
کوئی بھی میرا گرو، پیر، برہمن، ملا
راہ دکھلائے گا آفات کے بعد
یا سیاسی کسی رہبر کی عنایات کے بعد
کوئی بُت، کوئی خدا، کوئی عقیدہ لے کر
ڈھیر سی گردشِ حالات کے بعد
میں کہیں بیٹھ رہوں گا تھک کر

کتنے ہیں جینے کی بے تھاہ لگن ہے جن میں
اپنے ذہنوں میں پری خانے سجا رکھے ہیں
سینکڑوں قلعے بنا رکھے ہیں
پکتے لاوے کی طرح شورشِ جذبات کے بعد
عزمِ قلزم لیے موجوں کی طرح اٹھتے ہیں
اور اجاروں کے سواحل سے جو ٹکراتے ہیں
اداروں سے جو بھڑ جاتے ہیں
کچے شیشوں کی طرح ٹوٹ کے رہ جاتے ہیں
اس فراوانیِ نغمات کے بعد

زندگی کیسے کریں گے یہ بُھلا دیں یکسر
اور اک دوسرے میں درد کا درماں ڈھونڈیں
جینے کا ساماں ڈھونڈیں
اور کیا چاہیے الطاف کی سوغات کے بعد

اس جہاں کا یہ نیَم ہے کہ بڑے چھوٹوں کو
ہضم کر جائیں بنا لیں انھیں خوراک اپنی
بنا لیں انھیں پوشاک اپنی
کتنے ظلمات ہیں ظلمات کے بعد

جس نے آواز اٹھائی وہ ہوا نذرِ ستم
جو مسیحائی کو آیا رسَن و دار مِلی
ہر نیا دن نئے آفات کا مظہر ٹھہرا
صبحِ خوں گشتہ مِلی شامِ سرافگار مِلی
اب کہاں جائیں گے ہم قبلۂ حاجات کے بعد

دورِ جمہور میں کیا کیا ہوئی بیداد لکھیں
کوئی حقیقت تو کہیں :
بادشاہوں کے سے انداز میں کچھ لوگوں نے
حکم بھیجا ہے بدل ڈالوں میں اندازِ فغاں
طرزِ تحریر و بیاں

رسمِ خط اپنی زباں
اور کیا باقی ہے اس طرفہ کرامات کے بعد
عقل دشمن ہے بڑی چھین کے مہتاب کی حور
دے گئی اک لق و دق دشت سا بے برگ و طیور
اب کہیں کچھ بھی نہیں ایک تری ذات کے بعد
حلقہ در حلقہ سوالات کے بعد
پھر وہی صحرا سا اک پھیلا پڑا ہے آگے
اک ہمالہ سا کھڑا ہے آگے
زندگی کیسے کریں جینے کا انداز ہو کیا؟
جس کا انجام خوش آیند ہے آغاز ہو کیا؟
ہم کہاں جائیں گے اس رات کے بعد!
غم کہاں جائیں گے اس رات کے بعد!

۱۰ جنوری ۱۹۷۰ء

## مُداوا

یہ جو ہے اک چٹان سی، دریا میں پھینک دیں
دریا کے موتی وسعتِ صحرا میں پھینک دیں
صحرا کی ساری ریت کو بستی پہ ڈال دیں
اور اپنے دِل سے ہر غمِ فردا نکال دیں
سب اپنے اپنے جھنڈے نصب کر دیں اِس جگہ
گر ہم کبھی پلٹ کے یہاں آئے اور اِس
صحرا کی زندہ ریت نے بستی کو کھا لیا
سب اپنے جھنڈے ہر جگہ لہراتے پائیں گے
ہم اُن کی نیچے پُرکھوں کی قبریں بنائیں گے!

۲۲ اگست ۱۹۷۰

# عروس البلاد

وسیع شہر میں اک چیخ کیا سنائی دے
بسوں کے شور میں ریلوں کی گڑگڑاہٹ میں
چہل پہل میں بھڑوں جیسی بھنبھناہٹ میں
کسی کو پکڑو سرِ راہ مار دو چاہے
کسی عفیفہ کی عصمت اتار دو چاہے!
وسیع شہر میں اک چیخ کیا سنائی دے!

عظیم شہر بڑے کاموں کے لیے ہیں میاں
وزیرِ اعلیٰ کی تقریر، لیڈروں کے جلوس
سیاستوں کے مظاہر، خلوص بہر خلوص
یہ رت جگوں کی جگہ، ناؤ نوش کا گڑھ ہے
یہ تم سے کس نے کہا علم و ہوش کا گڑھ ہے

ابھی ابھی شہ قفقاز آئے ہیں دیکھو
معززینِ عروس البلاد سب مِل کر
سپاس نامہ انھیں اس طرح کریں گے پیش
کہ جیسے دِل کی کلی پھول ہوگئی کھِل کر
پھر اس کے بعد کسی بینک کے بڑے کرتا

کوئی سفیر کسی دیش کے نئے مکھیا
مشیر صنعتی منصوبہ بندیوں کے لیے
جشن ثقافتی آئینہ سازیوں کے لیے
بڑے پلان، بڑی یوجنا، بڑی باتیں
ضیافتیں، بڑے ہوٹل، بڑی بڑی گھاتیں!
عظیم شہر بڑے کاموں کے لیے ہے میاں!

یہاں مزار ہیں ان کے بھی جن کے نام نہیں
سنہری شہر کی تسخیر کرنے آئے تھے
انھیں شکم سے بہت دور آگے جانا تھا
وہ اس جہان کی تعمیر کرنے آئے تھے!
بڑے دماغ تھے، طبّاع تھے، ذہین تھے سب
مگر سیاستِ دنیا میں کمترین تھے سب
عظیم شہر بڑے کاموں کے لیے ہیں میاں

شکستِ دل کوئی راکٹ ہے جو دکھائی دے
عظیم شہر میں اک چیخ کیا سنائی دے!

۱۱ ستمبر ۱۹۷۰

# قدرِ مشترک

شہر سب ایک سے ہوتے ہیں، کہیں
قحبہ خانے ہیں بہت، اور کہیں
رہ نما ڈھیر سے یا لوگ جرائم پیشہ
مختصر یہ ہے کہ بے چاری یہ اللہ کی زمیں
اپنی گردش کے علاوہ بھی ہے مجبور بہت

۱۵ جولائی ۱۹۷۱

# نظم کی تلاش

وہ احساسِ زیاں ہے، جو کوئی کانٹا ہو جیسے، یوں کھٹکتا ہے
تبرّک جان کر میں نے لیا جو زندگی سے ایک صدقہ تھا
کہ ہم بے مایہ لوگوں کی نظراس کو نہ لگ جائے
کوئی اس پر نہ حرف آئے!
مرے سب مہرباں لیّام فربہ گائیں یا گیہوں کی بالیں ہیں
جنھیں میں نے مقفّل کر لیا گودام میں اپنے
اور اب دہلیز پر بیٹھا کفِ افسوس ملتا ہوں
لئیمِ نیک خُو کی طرح سو پہلو بدلتا ہوں
متاعِ رائیگاں ہے خرقۂ و پوشاکِ نورانی
بہت بے چین کرتی ہے مجھے میری تن آسانی
تفکّر جو بھٹکتی مشک بُو کا ایک جھونکا تھا
تخیّل جو کوئی آوارہ بادل تھا اُڑا جاتا تھا بے پروا
اُسے میں نے سماجی برتری کی دوڑ میں جانے کہاں چھوڑا؟
یہ، ایسے اور کتنے ہی ملامت خیز اندیشے
بسااوقات ایسے گھیر لیتے ہیں مجھے آ کر
کہ میں آوارہ بادل مشک بُو کے رفتہ جھونکے کے تعاقب میں نکلتا ہوں
یونہی بے سمت چلتا ہوں
بسوں کے تیل سے مسموم ہر گنجان آبادی میں جاتا ہوں

مسلسل چیونٹیوں کی فوج سی جو برقی ریلوں کے سٹیشن پر
نظر آتی ہے اس میں کود جاتا ہوں
عبادت گاہوں، چالوں، اسپتالوں، قحبہ خانوں میں
میں اس آوارہ بادل، مشک بو کی کھوج کرتا ہوں
مگر مجھ کو بجز درماندہ انسانوں کے کچھ بھی تو نہیں مِلتا
جو میری طرح لایعنی تگ و دو سے پریشاں ہیں
جو میری طرح زندانِ شبانہ روز کے مجبور قیدی ہیں
جو سب اک دوسرے کا رزق ہیں اور زہر ہیں دونوں
میں ان سب کے لیے ان کی دعائے مغفرت کو ہاتھ اٹھاتا ہوں
اور اپنی روح کے ہر کرب کو تسکین دیتا ہوں
تھپک کر مختلف ناموں سے، پہلو میں سُلاتا ہوں
خدا کی برتری کے گیت گاتا ہوں
اور اس ناآفریدہ نظم کی بے سمت سی اک جستجو میں چل نکلتا ہوں!

۲۱ اکتوبر ۱۹۷۱

# آثار قدیمہ

برتن، سکّے، مہریں
بے نام خداؤں کے بُت ٹوٹے پھوٹے
مٹّی کے ڈھیروں میں پوشیدہ چکّی چولھے
کُند اوزار زمینیں جن سے کھودی جاتی ہوں گی
کچھ ہتھیار جنھیں استعمال کیا کرتے ہوں گے مہلک حیوانوں پر
کیا بس اتنا ہی ورثہ ہے میرا
انسان یہاں سے جب آگے بڑھتا ہے کیا مرجاتا ہے؟

شاہسواروں کے گھوڑوں کی ٹاپوں سے اٹھنے والی گرد تو کب کی بیٹھ گئی ہے
کلچر کا پرچم لے کر چلنے والے شاعر اور مورّخ اپنی اپنی گور میں چپ لیٹے ہیں
ریشم اور کتاں، مہ پاروں کی آرائش کے ساماں کی اب چاہ نہیں کچھ
سوداگر اپنے اپنے ملکوں کی یہ مصنوعات نہیں لے جاتے
مہلک انساں کُش ہتھیاروں کا سودا کرتے ہیں
برق صفت طیاروں کی ایجاد بھی کام نہیں آئی کچھ
دِلّی سے لاہور کے بازاروں کا فاصلہ پہلے سے کچھ اور بڑھا ہے
عشق کی سب راہیں ویران ہوئیں اب ہر جا خاک اُڑتی ہے
جابر شاہوں کے تابوت ان کی قبروں میں گل کر خاک ہوگئے سب
لیکن ان کی روحیں دوسرے جسموں میں در آئی ہیں

کوچہ کوچہ قاتل مشعل لے کر گھوم رہے ہیں
گیسوں اور مہلک ہتھیاروں کی فیکٹریاں عاشق کی آنکھوں کی صورت جاگ رہی ہیں
خوش قامت بانکے چھیلا، سب ایک مجسّم شہوت بنتے جاتے ہیں
اور حسینوں کے اندام بھی فضلے کے ڈبّوں کی صورت کھلے ہوئے ہیں
ہم کو زندہ رہنا ہے، جب تک موت نہیں آتی اک زہر پیے جانا ہے
آؤ چلو کتّوں کا دربار سجائیں کوّوں کی بارات نکالیں!

۲۵ اکتوبر ۱۹۷۱

# میرا دوست - ابوالہول

دھواں دھار تقریر جس نے ابھی کی تھی وہ آدمی ہے
جو لفظوں کے پُل باندھتا ہے
اُبھرتے ہوئے نوجوانوں کو وعدوں کی افیون دے کر
اسی پُل پہ لاتا ہے اور غرق کر کے
پلٹ جاتا ہے حسبِ دستور آرام گہ کو

یہ دنیا تو ان شعلہ سامان لوگوں نے آپس میں تقسیم کر لی
جو ہتھیار کی شکل میں رنج و غم ڈھالتے ہیں
یا گولہ بارود کے کارخانوں کے مالک ہیں
یا پھر ثناخواں ہیں اُن کے
ہمارے لیے صرف نعرے بچے ہیں
صنعتی دَور کے کج کلاہوں کی داد و دہش روح پرور ہو یا جان لیوا
مگر زندہ باد، آفریں، مرحبا کے سوا کچھ نہیں پاس اپنے
یہ سب جانتا ہے ہماری شجاعت کی پرواز کیا ہے
ہماری جواں مردی اک صوبہ جاتی تعصّب سے
یا فرقہ واری فسادات سے آگے کچھ بھی نہیں ہے
فتوحاتِ اسکندری ہم نے تختی پہ لکھ کر مٹا دی ہیں کب کی
ہمارے بہادر زمیں کے تلے سو رہے ہیں

عجائب گھروں میں لٹکتی ہیں تلواریں اُن کی
اور اُن کے زرّیں لبادوں کو گھُن کھا گیا ہے
زرہ بکتروں پر کلونس آ گئی ہے
یہ سب جانتا ہے ہماری تگ و تاز کیا ہے
ہمارے شکم گر ہمارے سروں پر نہ ہوتے
اور چہروں میں اعضائے جنسی
تو ہم اچھے انسان بنتے
ہمارے گھروں کے کم و بیش سب عقبی دروازے پیہم کھُلے ہیں
ہمارے لہو میں ہرے لال پیلے بہت سارے پرچم گھُلے ہیں
کہیں سے مگر حق کی آواز آتی نہیں ہے
ہماری زباں دِل کی ساتھی نہیں ہے
ہمارے لیے کھوکھلا لفظ جمہوریت ہے، تقاریر ہیں لیڈروں کی
ہمارے لیے روزناموں کے صفحات ہیں، اشتہارات ہیں نیم جنسی
ہمارے لیے دیوتاؤں کے بُت ہیں، خدا کے فرامین ہیں اور عقبیٰ
جو بدرنگ ہے حال کی طرح اور کورے لٹھے کی بُو سے بھری ہے
ہمارے لیے صرف روٹی کی جدّ و جہد
عورتوں کے برہنہ بدن کی تمنّا سے آگے کہیں کچھ نہیں ہے
ہماری رگوں میں جو تیزاب ہے اس کی شدّت کبھی کم نہ ہو گی!

۲۴ فروری ۱۹۷۱

# پیمان

اِس سے پہلے کہ گویائی طاقت گنوا دے
سامعہ، شامّہ، لمس، احساس کھو دیں
مہرباں مہرباں نہ رہیں، رُوٹھ جائیں
بصارت بدل جائے، بے نُور آنکھیں ڈبو دیں
اس سے پہلے کہ ہم سے یہ سب ہم سفر چھوٹ جائیں
درد کے سارے رِشتے، تواں ناتواں، ٹُوٹ جائیں
ہم یہ پیمان کر لیں، یہی رابطے، واسطے، والہانہ
بے سروپا، بلا ربط کے، احمقانہ
ہم یونہی جاری رکھیں گے، یہ عشق مرنے نہ دیں گے
تیرگی کے بھیانک کنویں میں اُترنے نہ دیں گے!

۷ ستمبر ۱۹۷۲

# راہِ فرار

اِدھر سے نہ جاؤ
اِدھر راہ میں ایک بوڑھا کھڑا ہے
جو پیشانیوں اور چہروں
پہ ایسی بھبھوت ایک مَل دے گا سب جھرّیاں پھٹ پڑیں گی
سیہ، مار جیسے، چمکتے ہوئے کالے بالوں
پہ ایسی سپیدی اُمنڈ آئے گی کچھ تدارک نہیں جس کا کوئی
کوئی راستہ اور ڈھونڈو
کہ اس پیر فرتوت کی تیز نظروں سے بچ کر
نکل جائیں اور اس کی زد میں نہ آئیں کبھی ہم

اِدھر سے نہ جاؤ
اِدھر میں نے اک شخص کو جاتے دیکھا ہے اکثر
جوانوں کو جو راہ میں روک لیتا ہے، ان سے
وہیں باتیں کرتا ہے مِل کر
جو سقراط کرتا تھا یونان کے من چلوں سے
یقیناً اسے ایک دن زہر پینا پڑے گا!

اِدھر سے نہ جاؤ
اِدھر روشنی ہے
کہیں آؤ چھپ جائیں جا کر تمام آفتوں سے
مجھے ایک تہہ خانہ معلوم ہے خوش نما سا
جو شاہانِ دہلی نے بنوایا تھا اس غرض سے
کہ ابدالیوں، نادری فوج کی دسترس سے
بچیں اور بیٹھے رہیں سارے ہنگاموں کی زد سے ہٹ کر
یہ دراصل میراث ہے آپ کی، میری، سب کی
سلاطینِ دہلی سے پہلے کسی اور نے اس کی بنیاد رکھی تھی لیکن
وہ اب قبل ِتاریخ کی بات ہے، کون جانے

اِدھر سے نہ جاؤ
اِدھر شاہ نادؔر نہیں آج کوئی بھی لیکن
وہی قتلِ عام آج بھی ہو رہا ہے
یہ میراث ہے آپ کی، میری، سب کی
یہ سوغات بیرونی حاکم ہمیں دے گئے ہیں
چلو سامنے کے اندھیرے میں گھس کر
اتر جائیں تہہ خانے کی خامشی میں
یہ سب کھڑکیاں بند کر دیں
کوئی چیخنے بین کرنے کی آواز ہم تک نہ آئے
کوئی خون کی چھینٹ دامن پہ آکر نہ بیٹھے

کبھی تم نے گانجا پیا ہے؟
کوئی بھنگ کا شوق، کوئی جڑی بوٹی کھائی
نہ کوکین افیون کچھ بھی!
کبھی کوئی نشہ نہیں تم نے چکھا
نہ اغلام امرد پرستی سے رشتہ رہا ہے
کوئی تجربہ بھی نہیں زندگی کا؟

فسادات دیکھے تھے تقسیم کے وقت تم نے
ہوا میں اُچھلتے ہوئے ڈنٹھلوں کی طرح شیر خواروں کو دیکھا تھا کٹتے
اور پستاں بریدہ جواں لڑکیاں تم نے دیکھی تھیں کیا بین کرتے؟
نہیں یہ تو نشہ نہیں، تجربہ بھی نہیں ایسا کوئی
یہ اک سانحہ ہے
فراموشگاری کا احسان مانو
یہ سب کل کی باتیں ہیں، بوسیدہ باتیں
جنھیں بھول جانا ہے بہتر
فراموشگاری بھی
اک نعمتِ بے بہا ہے

اِدھر سے نہ جاؤ
کوئی راہ میں روک لے گا

نیا کوئی خطرہ، نیا مسئلہ کوئی جس کو
نہ سوچا نہ سمجھا نہ احساس ہے جس کا اب تک

کوئی ایسی صورت نکالو
یہ سب آفتیں اپنا دامن نہ پکڑیں
کوئی اور راہِ فرار ایسی ڈھونڈو
کہ ہم زندگی کے جہنّم کو جنّت سمجھ لیں!

۵ نومبر ۱۹۷۲

# مُناجات

آشفتہ خاطری مری مٹی میں ہے مِلی
تم یونہی مجھ کو دیکھ کے آزردہ ہو گئے
ہر لمحہ قبر ہے گئے لمحے کی، ہر نفس
پہلے نفس کی گور ہے، افسردہ ہو گئے
کارِ جہاں ڈھکا ہے مناظر کے حُسن سے
افسونِ جدلیات سے غم مُردہ ہو گئے
یوں سمجھو ساز باز ہے اک موت سے حیات
شر قوّتِ نمو کا محرّک ہے، سادگی
اک ماندگی کی شکل ہے، یونہی چلے چلیں
بے پایاں ممکنات کا یہ بحرِ بے کنار
ہم جس میں تیرتے ہیں، خُدائے عظیم ہے
مظہر ہے یا خُدا کا، چلو سر بہ سجدہ ہوں

اے ربِّ لا یزال کوئی راہِ مستقیم
مجھ کو نہ بخش دینا، یونہی بے قرار رکھ
لا کے محیط میرا مرض آگہی نہیں
اک تشنگی ہے، میرا مرض لاعلاج کر
پھیلا دے اور آگ زمیں پر مرے لیے

تو دہر کا مزاج ہے میرا مزاج کر
منعم، غنیم، قافلہ سالار، اشتہاء
کچھ اِس طرح کے اور بھی الفاظ دے مجھے
مفلوج کر کے میرے قویٰ، میرے ولولے
پھر حوصلہ دے، ہمّتِ پرواز دے مجھے
آبِ حیات زہر بنا دے مرے لیے
یہ زہر اس کے بعد رگوں میں اُتار دے
دِن، اس کی برکتیں، جسے جی چاہے بخش دے
دائم تڑپ مجھے، خلشِ انتظار دے
۱۵ مارچ ۱۹۷۳

# مَیں -- تمھاری ایک تخلیق

میں پیمبر نہیں
دیوتا بھی نہیں
دوسروں کے لیے جان دیتے ہیں وہ
سولی پاتے ہیں وہ
دِل دہی، چارہ سازی کے تاوان میں
نامُرادی کی راہوں سے جاتے ہیں وہ
مَیں تو پروردہ ہوں ایسی تہذیب کا
جس میں کہتے ہیں کچھ اور کرتے ہیں کچھ
شر پسندوں کی آماجگہ
امن کی قمریاں جس میں کرتب دکھانے میں مصروف ہیں
مَیں ربڑ کا بنا ایسا بوا ہوں جو
دیکھتا، سنتا، محسوس کرتا ہے سب
پیٹ میں جس کے سب زہر ہی زہر ہے
پیٹ میرا کبھی گر دباؤ گے تم
جس قدر زہر ہے
سب الٹ دوں گا تم سب کے چہروں پہ مَیں

۱۵ اپریل ۱۹۷۳

# جلا وطن

یہ ہم اپنے کاندھوں پہ خود اپنی لاشیں اُٹھائے کہاں جا رہے ہیں
کوئی شہرِ نو، کوئی موعودہ جنّت بنائی گئی ہے کہیں پر کہ ہم کو
نکالا مِلا ہے، یونہی صرف معمول ہیں، ہم پہ تاریخ نشتر چلاتی ہے اپنا
نہاں خانۂ دوش و امروز میں قید کر کے، گلا گھونٹ کر مار دے گی
نہ فریاد جس کی، نہ داد و ستائش، کوئی محتسب ہے، نہ منصف ہے کوئی
مکافات، کفّارہ، سود و زیاں، بانجھ الفاظ ہیں سب سراسر
ہر اک بیتا لمحہ ہماری نئی قبر ہے جس میں ہم سو گئے اپنا ماضی گلے سے لگائے
مجاور ہیں ہم، اپنے ہی نوحہ خواں ہیں، خود اپنی ہی قبروں پہ بیٹھے ہیں مشعل جلائے
گدائی کا کاسہ لیے ہاتھ میں، اپنے ہی اشک چُنتے ہیں اور اس میں بھرتے ہیں ایسے
کہ جیسے یہی اپنا مقسوم تھا، زندگی کا یہی کہنہ دستور ہے اور رہے گا!

۱۰ دسمبر ۱۹۷۳

# گُریز

رابطہ جسم و جاں میں کتنا ہے
رشتہ اس دِل ستاں سے کیسا ہے
کیا ہے وہ، زہر ہے کہ آبِ حیات
بارہا جس کو پی کے دیکھا ہے
کیوں نہیں لکھتے ان حقائق پر
جن کا دامن لہو سے بھیگا ہے
یہ ہیں اور ایسی ڈھیر سی باتیں
جن سے گزرے، چھوا ہے، چکھا ہے
ہم فراموش کرتے رہتے ہیں
آپ ہی خود سے ڈرتے رہتے ہیں

۲۰ دسمبر ۱۹۷۳

# متاعِ رائگاں

یہ دردِ زندگی کس کی امانت ہے کسے دے دوں
کوئی وارث نہیں اس کا، متاعِ رائگاں ہے یہ
مسیحا اب نہ آئیں گے، یہی نشتر رگِ جاں میں
خلش بنتا رہے گا، میری سانسوں میں نہاں ہے یہ
خُدایا ہم سے پہلے لوگ بھی جو اس زمیں پر تھے
یونہی پامال ہوتے تھے، جو اس کے بعد آئیں گے
امیدِ صبح کے خنجر سے زخمی ہو کے جائیں گے؟
(کہاں جا کر رُکے گا قافلہ ان سوگواروں کا)
یہ پھر بھی تیرے بندے ہیں، تری ہی حمد گائیں گے
انھیں آنکھیں تو دے دی ہیں، بصارت بھی انھیں دیدے
تجھے سب ڈھونڈتے ہیں اس طرح اندھے ہیں سب جیسے
اسی کورے ورق پر کچھ عبارت بھی انھیں دیدے
کھڑا ہے منہ کیے مشرق کی جانب، کوئی مغرب کی
(مری تصویر میں ان چیختے رنگوں کی ایسی کیا ضرورت تھی)
خُدایا بخش دے ان بے گناہوں کے گناہوں کو
یہ معنی ڈھونڈتے ہیں، کشمکش میں رات اور دِن کی
حقیقت کو سمجھنا چاہتے ہیں سال اور سِن کی
یہ سب مجبور ہیں، ان پر درِ توبہ کھلا رکھنا

یہ دُنیا خوف اور لالچ پہ جس کی نیو رکھی ہے
اسی مٹی سے پھوٹے ہیں، اسی دھرتی کے پالے ہیں
اُجالا بھی یہی ہیں اس زمیں کا اور اندھیرا بھی
یہی شہ کار ہیں تیرا، یہی پاؤں کے چھالے ہیں
(یہ سب کے سب لباسِ فاخرہ میں میلی بھیڑیں ہیں)
الٰہ العالمیں اِن کی خطا سے دَر گزر کرنا
بہت معذور ہیں یہ خود نگر اپنی جبلّت سے
مقدّر اِن کا ہے شام و سحر کو روز سَر کرنا
مساعی اِن کی سیم و زر کے ڈھیروں میں بدل دینا
ترے پاس آئیں، موتی کے محل محنت کا پھل دینا

۲۵ جون ۱۹۷۴

# تادیب

دوسروں کو سدھارنے مت جاؤ
اپنی اصلاح پر نظر رکھو
لوگ کیا کر رہے ہیں، چھوڑو انھیں
اپنے افعال کی خبر رکھو
سرزنش اپنی خوب کرتے رہو
ایک شہدا جہاں میں کم ہوگا!

۲۸ جون ۱۹۷۴

# نیا آہنگ

کراماً کاتبین اعمال نامہ لکھ کے لے جائیں
دکھائیں خالق کون و مکاں کو اور سمجھائیں
معانی اور لفظوں میں وہ رشتہ اب نہیں باقی
لغت الفاظ کا اک ڈھیر ہے، لفظوں پہ مت جانا
نیا آہنگ ہوتا ہے مرتب لفظ و معنی کا
مرے حق میں ابھی کچھ فیصلہ صادر نہ فرمانا
میں جس دن آؤں گا تازہ لغت ہمراہ لاؤں گا

۲۲ جولائی ۱۹۷۴ء

# مرگِ نغمات

ہم اسی شہر کی دیواروں سے باتیں کر کے
جیتے رہتے تھے، ہر اک خشت مہک اُٹھتی تھی
جب دریچے سے کوئی حرفِ تسلّی، کوئی بات
یوں اُترتی تھی وحی آتی ہو جیسے، آواز
اک کھنکتا ہوا چشمہ تھا، بہت رنگوں کا!
اور ترسی ہوئی دیدار کی پیاسی آنکھیں
اُٹھ کے جھک جاتی تھیں اظہارِ تشکّر میں، فضا
جیسے ہو جاتی تھی اک ثانیہ کو صرفِ سجود!
آج کیا بات ہے، سناٹا ہے کیوں چاروں طرف؟
کیوں مُجھے بُوئے کفن آتی ہے دیواروں سے؟

۳۰ جولائی ۱۹۷۴

# ایک کیفیت

وحی اُترتی تھی جیسے پیمبروں کے لیے
ترا خیال مرے ذہن پر اُترتا ہے
ہر ایک سمت اُجالا سا پھیل جاتا ہے
خود اپنے آپ پہ بھی یہ گماں گزرتا ہے
زمین ہوں میں، سمندر کی تہہ سے اُبھرا ہوں!

۱۲ اگست ۱۹۷۴

# لطیفہ

یہ سوچتے ہی رہے ہم کہ زندگی کیا ہے
کوئی صحیفہ ہے پروردگار کا لکھا
کوئی معمہ ہے، یا حرفِ الفت و راحت
جمال گاہ، کہ مقتل ہے آرزوؤں کا
کوئی حبیبہ ہے، قحبہ ہے، کون ہے، کیا ہے
کوئی لطیفہ ہے، سُننے کا یا سُنانے کا
جواب پانے کی باری جب اپنی آئے گی
تو کیا تماشا ہے، اُس وقت ہم نہ ہوں گے یہاں!

# کالے سفید پروں والا پرندہ
# اور میری ایک شام

جب دن ڈھل جاتا ہے، سورج دھرتی کی اوٹ میں ہو جاتا ہے
اور بھڑوں کے چھتے جیسی بھِن بھِن
بازاروں کی گرمی، افراتفری
موٹر، بس، برقی ریلوں کا ہنگامہ تھم جاتا ہے
چائے خانوں ناچ گھروں سے کم سن لڑکے
اپنے ہم سن معشوقوں کو
جن کی جنسی خواہش وقت سے پہلے جاگ اٹھی ہے
لے کر جا چکتے ہیں
بڑھتی پھیلتی، اونچی ہمالہ جیسی تعمیروں پر خاموشی چھا جاتی ہے
تھیٹر تفریح گاہوں میں تالے پڑ جاتے ہیں
اور بظاہر دنیا سو جاتی ہے
میں اپنے کمرے میں بیٹھا سوچا کرتا ہوں
کتوں کی دم ٹیڑھی کیوں ہوتی ہے
یہ چتکبری دنیا جس کا کوئی بھی کردار نہیں ہے
کوئی فلسفہ، کوئی پائندہ اقدار نہیں، معیار نہیں ہے
اس پر اہلِ دانش، وِدوان، فلسفی

موٹی موٹی ادق کتابیں کیوں لکھا کرتے ہیں؟
فرقت کی ماں نے شوہر کے مرنے پر کتنا کہرام مچایا تھا
لیکن عدت کے دن پورے ہونے سے اک ہفتہ پہلے
نیلم کے ماموں کے ساتھ بدایوں جا پہنچی تھی
بی بی کی صحنک، کونڈے، فاتحہ خوانی
جنگ صفین، جمل اور بدر کے قصوں
سیرت نبوی، ترک دنیا اور مولوی صاحب کے حلوے مانڈے میں کیا رشتہ ہے؟

دن تو اڑ جاتے ہیں
یہ سب کالے پر والے بگلے ہیں
جو ہنستے کھیلتے لمحوں کو
اپنے پنکھوں میں موند کے آنکھوں سے اوجھل ہو جاتے ہیں
راحت جیسے خواب ہے ایسے انسانوں کا
جن کی اُمیدوں کے دامن میں پیوند لگے ہیں
جامہ ایک طرف سیتے ہیں دوسری جانب پھٹ جاتا ہے
یہ دنیا لمحہ لمحہ جیتی ہے
مریم اب کپڑے سیتی ہے
آنکھوں کی بینائی ساتھ نہیں دیتی اب
اور غضنفر
جو رومال میں لڈو باندھ کے اس کے گھر میں پھینکا کرتا تھا
اور اس کی آنکھوں کی توصیف میں غزلیں لکھوا کر لایا کرتا تھا

اُس نے اور کہیں شادی کر لی ہے
اب اپنی لکڑی کی ٹال پہ بیٹھا
اپنی کج رائی اور جوانی کے قصّے دہرایا کرتا ہے
ٹال سے اٹھ کر جب گھر میں آتا ہے
بیٹی پر قدغن رکھتا ہے
نئے زمانے کی اولاد اب ویسی نہیں رہ گئی
بدکاری بڑھتی جاتی ہے
جو دن بیت گئے کتنے اچھّے تھے!

برگد کے نیچے بیٹھو یا سولی چڑھ جاؤ
بھینسے لڑنے سے باز نہیں آئیں گے
مَوت سے ہم نے ایک تعاوّن کر رکھا ہے
سڑکوں پر سے ہر لمحہ اک میت جاتی ہے
پس منظر میں کیا ہوتا ہے، نظر کہاں جاتی ہے
سامنے جو کچھ ہے رنگوں آوازوں چہروں کا میلا ہے!

گرگل اُڑ کر وہ پلکھن پر جا بیٹھی
پیپل میں توتے نے بچّے دے رکھّے ہیں
گلدم جو پکڑی تھی کل بے چاری مر گئی
نجمہ کے بیلے میں کتنی کلیاں آئیں ہیں
پھولوں کی خوشبو سے کیا کیا یاد آتا ہے

یہ جب کا قصہ ہے سڑکوں پر نئی نئی بجلی آئی تھی
اور مجھے سینے میں دِل ہونے کا احساس ہوا تھا
عید کے دن ہم نے لٹھے کی شلواریں سلوائی تھیں
اور سویّوں کا زردہ ہمسائے میں بھجوایا تھا
سب نیچے بیٹھک میں بیٹھے تھے
میں اُوپر کے کمرے میں بیٹھا
کھڑکی سے زینب کے گھر میں پھولوں کے گچھے پھینک رہا تھا
کل زینب کا گھر نیلام ہو رہا ہے
سرکاری تحویل میں تھا اک مدّت سے!

شاید پت جھڑ کا موسم آ پہنچا
پتوں کے گرنے کی آواز مسلسل آتی ہے
چیچک کا ٹیکہ بیماری کو روکے رکھتا ہے
ضبطِ تولید، اسقاط وغیرہ
انسانی آبادی کو بڑھنے سے روکیں گے
بندر نے جب سے دو ٹانگوں پر چلنا سیکھا
اس کے ذہن نے حرکت میں آنا سیکھا ہے
پتوں کے گرنے کی آواز مسلسل آتی ہے
سڑکوں پر روز نئے چہرے ملتے ہیں
موت سے ہم نے ایک تعاون کر رکھا ہے
پس منظر میں نظر کہاں جاتی ہے

پھولوں کی خوشبو سے کیا کیا یاد آتا ہے
چوک میں جس دن پھول پڑے سڑتے تھے
خونی دروازے پر شہزادوں کی پھانسی کا اعلان ہوا تھا
یہ دنیا لمحہ لمحہ جیتی ہے
دلّی کی گلیاں ویسی ہی آباد شاد ہیں سب
دن تو کالے پر والے بگلے ہیں
جو سب لمحوں کو
اپنے پنکھوں میں موند کے آنکھوں سے اوجھل ہو جاتے ہیں
چاروں جانب رنگ رنگ کے جھنڈے اُڑتے ہیں
سب کی جیبوں میں انسانوں کے دُکھ درد کا درماں
خوشیوں کا نسخہ بندھا پڑا ہے
لیکن ایسا کیوں ہے
جب نسخہ کھلتا ہے
۱۸۷۵ جاتا ہے
۱۹۴۷ آجاتا ہے

۸ نومبر ۱۹۷۵

# فصل ۸

## سر و ساماں، اشاعت ۱۹۸۳

(ہندی رسم الخط میں اطہر فاروقی کی ترتیب کردہ 'سر و ساماں' سارانش پبلیکیشنز، دہلی نے ۱۹۹۶ میں چھاپی۔ اسی نام سے اردو کتاب کا چربہ، بغیر اجازت، المسلم پبلشرز، کراچی نے ۱۹۹۲ میں چھاپا۔ 'سر و ساماں' میں ۱۹۸۳ تک کی سب نظمیں شامل ہیں، مگر اس فصل میں صرف وہ نظمیں درج ہیں جو 'نیا آہنگ' کے بعد لکھی گئیں)

سُلطانہ کے نام

جو زندگی کے تمام کرب، صعوبتوں اور مشکلوں میں میری برابر کی شریک ہے

پیش لفظ: اخترالایمان

مطبوعہ: رخشندہ کتاب گھر، بمبئ

# ترقی کی رفتار

سحر گاہ اٹھتا ہوں جب رات کا بوجھ شانوں پہ لے کر
تو جی چاہتا ہے کہ گزری ہوئی کل سے رشتہ نہ ہوتا
فراموشگاری تعلق کی سب ڈوریاں کاٹ دیتی
گئی رات جب ٹوٹ کر اپنے بستر میں سوتا
پُرانے قفس سے نئے کالبد میں چلا جاتا اُڑ کر
ملوّث فضا شہر کی چھوڑ جاتا بہت پیچھے اپنے
نیا دن اُبھرتا کسی گیت گاتے پرندے کی آواز کے ساتھ مِل کر
نکل جاتا پگڈنڈیوں پر جہاں میرے نقشِ قدم اب بھی ہوں گے
کُھلے کچے رستے جو خوشبو سے جنگل کی مہکے ہوئے ہوں
جہاں ایک سبزے کی چادر ہو پھیلی ہوئی دوُر حدِ نظر تک
ہر اک سمت خود رو گلوں پر سبک تتلیاں ناچتی ہوں
کنول جوہڑوں میں
خزاں دیدہ اشجار جن میں نئی کونپلیں پھوٹتی ہوں
سرِ شام بیری کے پیڑوں میں چڑیوں کا جھالا
وہی تیتروں کی صدا ، کال کلچی کی آواز ، شاما کا نغما
ہر اک راہ کے موڑ پر شور غوغائیوں کا
ہرے، ٹھنڈے، شیشم کے پتوں سے چھنتی ہوئی ہوک سی فاختہ کی
گھنے کانس کے پھولے جنگل میں اڑتی بیوں کی قطاریں
وہیں کیکروں میں نئے گھونسلوں کی جگہ ڈھونڈتیں

سُبکسار موجِ ہوا زعفراں کی مہک بانٹتی
افق سے افق تک کوئی ایسا منظر نہ ہو
جو کھٹکتا ہو دِل میں!
مگر کانس کا پھولا جنگل، بیوں کی قطاریں
بھرے، لہلہاتے ہوئے کھیت، اُٹھتی بہاریں
بٹیروں کے دَل، چوکڑی بھرتی ہرنوں کی ڈاریں
کہاں ہیں یہ منظر؟
یہاں تو مجھے ہر طرف کارخانے
دھوئیں کے بگولے نظر آ رہے ہیں

یکم اگست ۱۹۷۷

# توکّل

آسمانوں سے مدد آئیگی، امید رکھو
فتح و نصرت کے لیے صبر کی تسبیح پڑھو
اپنے سب کام، ہر اک بات خُدا پر چھوڑو
سیڑھیاں درد کی بس اُترو چڑھو، اُترو چڑھو
عزم فالج زدہ ہیں گر نہ ہوں طالع بیدار
زیست ہے بند گلی چاہے جدھر، جیسے بڑھو
ایسا کچھ ہوتا ہے محسوس بہت بار مگر
ذہن سرکش ہے، بھلا ہار کہاں مانتا ہے

۱۳ دسمبر ۱۹۷۷

# ایک جامِد تصویر

یہ درس گاہ کوئی ہے جہاں کھڑی ہو تم
اندھیرے اور اُجالے کے درمیاں، تنہا
تمھارے ذہن میں کیا ہے، مجھے نہیں معلوم
مگر مجھے ہے فقط ایک ہی گماں، تنہا
جو راہ روکے کھڑی ہو تو ہے ملال تمھیں
اس ایک بات کا پہنچا ہے جس سے رنج مجھے
مرے خلوص کا احساس ہو گیا ہے تمھیں
اور اب تمھاری یہی ایک صرف کوشش ہے
کہ اپنی شیریں زبانی سے اندمال کرو
وہ زخم بھر دو لگا ہوگا جو مجھے شاید!
جو دی تھی تم نے اذیت، وہ مَیں نے لوٹا دی
تمھارے لب نہ کُھلے تھے کہ مَیں پلٹ آیا
قدم تو بڑھتے رہے شرق، غرب، شمال، جنوب
کہاں کہاں لیے پھرتے رہے مرے حالات
مسافتوں کی گراں باریاں لیے سر پر
تمام عُمر چلا، دن کوئی تھا میری نہ رات
مگر یہ مَیں نہیں، ہمزاد تھا مرا شاید
کہ مَیں تو، راہ جہاں میری تم نے روکی تھی
وہیں کھڑا ہوں، گنہ گار کی طرح، چُپ چاپ!

۲۳ دسمبر ۱۹۷۷

# تضاد

میں کھڑکی کے نیچے کھڑا ہوا تھا
تم شاید کمرے میں سوئی ہوئی تھیں
چاند فضا میں دھیرے دھیرے تیر رہا تھا
دن کی چیخیں سناٹے میں کھوئی ہوئی تھیں
ہوٹل کے اک کمرے سے کل جب اک لڑکا
اپنی محبوبہ کی بانہوں میں بانہیں ڈالے نکلا
مجھ کو وہ پھیکا سا منظر یاد آیا

۲۹ اکتوبر ۱۹۷۸

# حمّام باد گرد

ہمارے درد کی کلیاں تو غنچے بن گئیں بادِ بہاری نے
انھیں ایسا نکھارا ہے کہ ہر شاخِ تمنا سے
مہک آتی ہے بوئے مشک و عود و خوں کے جلنے کی
ہماری کوششیں سب بار آور ہوگئیں الحمدللہ اب وہ دن آیا
صلیبوں، زہر کے پیالوں، قلم زد سر ہوئے جو ان کو حرزِ جاں بنائے ہم
نئی سمتوں کی جانب جادہ پیما ہیں
ہماری مضطرب روحیں
بدلتے موسموں کا جامہ پہنے شدّتِ احساس کے دوزخ میں رقصاں ہیں

بہت دن سے کوئی جشنِ بہاراں ہی نہیں ہم نے منایا کیا قیامت ہے
ضروری تو نہیں سب گورکن شامل ہوں اس جشنِ بہاراں میں
وہ دانا سب، طنابیں ہیں زمیں کی جن کے ہاتھوں میں
انھیں فرصت کہاں ہے گول یا چوکور دفتر سے نکلنے کی
اگر میلادِ آدم کی صحیح تاریخ کا اب تک تعیّن ہوگیا ہوتا
تو اس کی جائے پیدائش بھی اب تک مِل گئی ہوتی
بہانہ جشنِ گُل پوشی منانے کا نکل آتا
اور ایسا شان دار اک مقبرہ بنواتے دنیا دیکھتی برسوں
مجاور تو بہت ہیں نام اخباروں میں چھپتے ہیں
جو حقِ آدمیت کے لیے سب سے زیادہ جوش دکھلاتا

اسی کو سونپ دیتے مقبرہ کی کار فرمائی
مگر میلادِ آدم کی صحیح تاریخ اب تک مِل نہیں پائی!

ہمارے عجز کی تاریخ کا پہلا ورق جس نے لکھا ہوگا
وہ پتھر ہوگیا ہوگا
اور اس کے بعد سے اب تک کوئی حاتم نہیں آیا
جو اپنے تیر سے حمام کے پنجرے کے طوطے کی
چمکتی آنکھ میں اک تیر کو پیوست کر دیتا
جو پتھر بن گئے ہیں ان کو پھر سے زندگی دیتا

کبھی تم نے مسیحا کے نئے نائب کو دیکھا ہے؟
وہ جس کے ڈھیر سارے ہاتھ ہیں ان اپنے ہاتھوں سے
کسی کو ایسا دستاویز دیتا ہے جلی حرفوں میں جس پر 'امن' لکھا ہے
اسی لمحے کسی کو دوسرے ہاتھوں سے سامانِ جدل کی پیش کش بھی ہے!
ہم آخر سر بسجدہ کیوں نہیں ہوتے؟
ہمارے عجز کی تاریخ تو لکھی گئی، جس نے
لکھی ہوگی بہت پیشانیوں کو واژگوں پا کر
یہ فتویٰ دے دیا ہوگا
خدائے عصر کو سجدہ کرو، سجدہ روا ہے یہ!

تو یوں ہے صاحبو جو صور پھونکا جائے گا قبروں سے نکلیں گے
وہ عاشق بھی جنھوں نے اس زمیں کو جنت الفردوس کی صورت میں دیکھا تھا

پریشاں حال، سینہ چاک، چہرے درد آلودہ!
وہ دانا بھی طنابیں ہیں زمیں کی جن کے ہاتھوں میں
سب اپنی سرگرانی کو اٹھائے اپنے کاندھوں پر
وہ آقا بھی بغل میں جن کے ننگی عورتیں ہوں گی
وہ خادم بھی نگاہیں جن کی دھرتی میں گڑی ہوں گی
مگر ہاتھوں میں جامِ ارغوانی اور شرابِ ناب کی کشتی سجی ہو گی
پیمبر اور مشائخ بھی
صحیفے اور کتابیں اپنی تھامے اپنے ہاتھوں میں
خدا کے سامنے جب پیش ہوں گے، ہنس کے ان سب سے کہے گا وہ
مجھے معلوم تھا تم جو کرو گے، میں فرشتوں سے بھی کہتا تھا
"میں وہ سب جانتا ہوں تم نہیں جس سے ابھی واقف
چلو اک بار پھر دنیا میں جاؤ ایک موقع اور دیتا ہوں
مگر اس بار کچھ تھوڑا سا قدغن ہے
غلط سمجھے ہو، ضبطِ نفس کو تم سے نہیں کہتا
اشارہ ضبطِ تولید اور کم آبادی کی جانب ہے

۲۹ جنوری ۱۹۷۹

# دِن کا سفر

اگر چاہتے ہو بھرم آدمی کا اسی طرح قائم رہے جیسے تم چاہتے ہو
اگر چاہتے ہو کہ دن عافیت سے گزر جائے سارا
یہ دُنیا تمھیں ایسی جنّت نظر آئے جس کا بدل ہی نہیں ہے
تگ و دَو شب و روز کی، ساعتیں سوانگ بھرتی ہوئیں، ہر نظارا
خُدائے وجود و عدم، نیک و بد کی کرامات کا ایسا مظہر ہو، محسوس ہر شے
کہ جی چاہے اس رُت بدلتی ہوئی رنگ بھُومی میں آئیں دوبارہ
سویرے سویرے نہ اخبار پڑھنا!

۱۷ فروری ۱۹۷۹

# گونگی عورت

کیوں حیرت سے تکتی ہے ایک اک چہرے کو
کیا تجھ کو شکوہ ہے تیری گویائی کی طاقت
چھین کے قدرت نے بے انصافی کی ہے؟
کیا تجھ کو احساس ہے تیرے پاس اگر گفتار کی نعمت ہوتی
تو اس چاروں جانب پھیلی ہتھیاروں کی دُنیا
سینے دہلا دینے والے طیاروں کی انساں کش آوازیں
آوازیں جن میں انساں کی روح شبانہ روز دبی جاتی ہے
محشر خیز آوازیں کل پُرزوں کی جن سے نفسی نفسی کا عالم پیدا ہو کر
دن پر دن عفریت کی صورت بڑھتا میں جاتا ہے
اِن آوازوں کی ہیبت ناکی پر واویلا کرتی
تُو آواز اٹھاتی اس فاشی اور تعصّب پھیلانے والے عنصر کو بڑھتا پا کر
جو حُبّ الوطنی کے نام پہ انساں کُش ہوتا جاتا ہے
تو ان رجحانات کی خوب مذمّت کرتی
ان سے لڑتی جو اس دنیا کو پیچھے لے جانے میں کوشاں ہیں
'مذہب اور تہذیب'
'ثقافت' اور 'ترقی' کہہ کر رجعت پرور ہو جاتے ہیں
لے میں تجھ کو اپنی گویائی دیتا ہوں!
یہ میرے کام نہیں آئی کچھ

میں ایسا بزدل ہوں جو ہر بے انصافی کو چپکے چپکے سہتا ہے
جس نے 'مقتل' اور 'قاتل' دونوں دیکھے ہیں
لیکن دانائی کہہ کر
اپنی گویائی کو گونگا کر رکھا ہے!

۴ مارچ ۱۹۷۹

# پھر غزل خوانی کرو

مدّتیں گزریں، زمانہ ہو گیا
یار کو مہماں کرو
راحتِ جاں کا کوئی ساماں کرو
رسمِ دلداری نبھانے کا یہی موسم تو ہے
جب خزاں دیدہ بہاریں پھر جواں ہونے کی خواہش میں پلٹ کر آئیں گی
جب پُرانے گھاؤ سب
مندمل ہو جائیں گے
جیسے بے معنی شرارت تھی ہوا جو کچھ نہ تھا
ہم سے گر پوچھو تو سچ کچھ بھی نہیں
اس کی آنکھوں کے تبسّم کے سوا
خواب گر، عیسیٰ نفس کے اک تکلّم کے سوا
جسم کے بے ساختہ دھیمے ترنّم کے سوا
آبلوں پر اپنا نشتر جب رکھے جرّاحِ وقت
مضمحل اعصاب میں بجلی سی دوڑانے لگے
تب کہو جینے کا امکاں ہو گیا
عظمتِ انساں یہی تو ہے چھپا لے زخم سب
خون سے تر ہو جو دامن، گُل بدامانی کہے
آرزو کی جلوہ سامانی کہے
گوہر افشانی کہے دشنام کو

ہر خلش کو مایۂ جانی کہے
خواہشِ راحت مرض ہے، اس کا درماں چاہیے
خود کو بہلاؤ کہ بس اگلے برس اگلے برس
رسمِ غم خواری نبھانے کا یہی موسم تو ہے
دِل کو سمجھاؤ کہ بس اگلے برس اگلے برس
مکتبِ غم اس لیے ہی تو کھُلا ہے، سیکھ لیں
کس نہاں خانے میں رکھیں وہ ہزیمت خوردگی
جس کو لا فانی کہیں
روح فرسا اب کوئی منظر نہیں
عظمتِ انساں یہی تو ہے دہانِ زخم کو
گل بنا کر پیش کر دے ہر نمائش گاہ میں
کوئی موسم ہو، غزل خوانی ہمارا شیوۂ اجداد ہے
پھر غزل خوانی کرو
ہے تاسّف چارہ گر کو اب ہمارے حال پر
اب اسے بھی چارہ سازی آ گئی
دِل نوازی آ گئی
وہ علی گڑھ ہو کہ لندن، شہر سب یکساں ہیں آج
بالا دستو اپنے بے پایاں کرم کی پھر فراوانی کرو
ہے پھر اس معمورے میں قحطِ غمِ الفت بہت
دو ستم کو پھر ہوا، پھر غم کی ارزانی کرو
پھر غزل خوانی کرو
مدتیں گزریں، زمانہ ہو گیا

۶ دسمبر ۱۹۷۹

# ڈاسنہ سٹیشن کا مسافر

"کون سا سٹیشن ہے؟،،
ڈاسنہ ہے صاحب جی
آپ کو اترنا ہے؟،،
"جی نہیں، نہیں"، لیکن
ڈاسنہ تو تھا ہی وہ
میرے ساتھ قیصؔر تھی
یہ بڑی بڑی آنکھیں
اک تلاش میں کھوئی
رات بھر نہیں سوئی
جب میں اس کو پہنچانے
اس اجاڑ بستی میں
ساتھ لے کے آیا تھا
میں نے ان سے پھر پوچھا
آپ مستقل شاید
ڈاسنہ میں رہتے ہیں؟
"جی یہاں پہ کچھ میری
سُوت کی دکانیں ہیں
کچھ طعام خانے ہیں"
میں سُنا کیا بیٹھا

بولتا رہا وہ شخص
"کچھ زمین داری ہے
میرے باپ دادا نے
کچھ مکان چھوڑے تھے
ان کو بیچ کر میں نے
کاروبار کھولا ہے
اس حقیر بستی میں
کون آ کے رہتا تھا
لیکن اب یہی بستی
بمبئی ہے دلّی ہے
قیمتیں زمینوں کی
اتنی بڑھ گئی صاحب
جیسے خواب کی باتیں
اک زمین ہی کیا ہے
کھانے پینے کی چیزیں
عام جینے کی چیزیں
بھاؤ دس گنے ہیں اب"
بولتا رہا وہ شخص
"اس قدر گرانی ہے
آگ لگ گئی جیسے
آسمان حد ہے بس"
میں نے چونک کر پوچھا

آسماں محل تھا اک
سیّدوں کی بستی میں
"آسمان ہی نہیں صاحب
اب محل کہاں ہوگا؟"
ہنس پڑا یہ کہہ کر وہ
میرے ذہن میں اُس کی
بات پے بہ پے گونجی
"اب محل کہاں ہوگا"
اس دیار میں شاید
قیصؔر اب نہیں رہتی
وہ بڑی بڑی آنکھیں
اب نہ دیکھ پاؤں گا
ملک کا یہ بٹوارا
لے گیا کہاں اس کو
دیوڑھی کا سنّاٹا
اور ہماری سرگوشی
"مجھ سے کتنے چھوٹے ہو"
میں نے کچھ کہا تھا پھر
اس نے کچھ کہا تھا پھر
ہے رقم کہاں وہ سب
درد کی گراں جانی
میری شعلہ افشانی

اس کی جلوہ سامانی
ہے رقم کہاں وہ اب
کربِ زیست سب میرا
گفتگو کا ڈھب میرا
اس کا ہاتھ ہاتھوں میں
لے کے جب میں کہتا تھا
اب چھڑاؤ تو جانوں
رسمِ بے وفائی کو
آج معتبر مانوں
اس کو لے کے باہوں میں
جھک کے اس کے چہرے پہ
بھینچ کر کہا تھا یہ
بولو کیسے نکلو گی
میری دسترس سے تم
میرے اس قفس سے تم

بھورے بادلوں کا دَل
دُور اُڑتا جاتا ہے
پیڑ پر کہیں بیٹھا
اک پرند گاتا ہے
"چل چل" اک گلہری کی
کان میں کھنکتی ہے

ریل چلنے لگتی ہے
راہ کے درختوں کی
چھاؤں ڈھلنے لگتی ہے
"مجھ سے کتنے چھوٹے ہو"
اور مری گراں گوشی
دیوڑھی کا سناٹا
اور ہماری سرگوشی
ہے رقم کہاں وہ سب؟

دُور اس پرندے نے
اپنا گیت دہرایا
"آج ہم نے اپنا دِل
خوں کیا ہوا دیکھا
گم کیا ہوا پایا"

۱۶ دسمبر ۱۹۷۹

# جیونی -- ایک طویل نظم (ناتمام)

## (ا) ورُود

اس جہانِ گل و بُلبل و زاغ میں
اُتری ہند کے چھوٹے سے گاؤں میں
ایک کاتک کی ٹھٹھری ہوئی رات میں
شب کے پہلے پہر، تاروں کی چھاؤں میں
پھونس کے ایک چھپّر میں پیدا ہوا
حسبِ دستور، کچھ دیر رویا کیا
اور پھر جیسے جی کو قرار آگیا
جیسے دارالمحن سازگار آگیا

# (۲) مہایُدھ

میں نے اتنے برس چیونٹی کی طرح
رینگ کر زندگی کے گزارے ہیں یوں
جیسے ہر گام پر ایک دیوار تھی
ایک گھمسان کا رن تھا، پیکار تھی
میں نہتا کھڑا تھا، جہاں کوئی بھی
میرا مونس، نہ جرگہ کا انسان تھا
وار اتنے ہوئے، جسم ہلکان تھا
اس مہا یدھ میں سب ہی جاتا رہا
ایک شعلہ تھا اندر جو باقی بچا
اب وہ سامنت ہوں میں جو آوارہ ہے
مارکنڈے ہوں، میں جو وجود و عدم
کے خلا میں بھٹکتا ہے اک عمر سے
جو زمیں کی طرح کب سے گردش میں ہے

# (۳) تلاش کی پہلی اُڑان

رزق کی جستجو لے گئی سُو بہ سُو
جسم کی آرزو لے گئی سُو بہ سُو
اور جب خوانِ نعمت سجایا گیا
ایک گل پیرہن ڈھونڈ لایا گیا
دفعتاً تب یہ احساس پیدا ہوا
گوشت اور پوست کی ایک چرخی ہوں میں
ایک پہیہ ہوں میں، گشت کرتا ہوا
اشتہا مِٹ گئی پیٹ کی، جسم کی
رُوح پیاسی تھی ویسی ہی پیاسی رہی
میرے عزمِ سفر نے مجھے کیا دیا
شرق سے غرب تک ایک پھیلا ہوا فاصلہ، فاصلہ!

# (۴) پھیلاؤ

جب مرے جسم سے کونپلیں پھوٹ کر
دھیرے دھیرے تناور شجر بن گئیں
اور پھل پھول دینے لگیں، تب مجھے
ایک احساسِ گیرائی ایسا ہوا
جیسے جو بھی زمیں پر ہے سب میرا ہے
اس کے غم، اس کی خوشیاں بھی سب میری ہیں
اس کی تنہائیاں، بے بسی، کرب، سب
جو بھی اس کا مقدر ہے سب میرا ہے
صرف میری وجہ سے ہے، خالق ہوں میں
ہر کم و بیش کا، جیسے میں ہوں زمیں
اور جیسے کہ میں خود ہی دہقان ہوں

# (۵) بچّوں کو کھیلنے دو

مدرسے آج بھی تازہ و گرم ہیں
صحنِ مکتب میں اطفال کا شور ہے
پَر وہ اُستادِ شعلہ بیاں مر گیا
جس نے دیوارِ مکتب پہ لکھوایا تھا
"عام انسان بھیڑوں کا وہ گلّہ ہے
جس کو چرواہے ہر حال میں چاہییں
خون اور نسل ہی معتبر جنس ہے"
اور وہ طفلِ مکتب ابھی زندہ ہے
جو ٹھٹھرتے ہوئے کُتّے کے پلّے کو
پیرہن میں چھپا لایا تھا راہ سے

# (۶) سچ کا جنگل

پیر و مرشد، گرو، رہنما، سب کے سب
مشعلیں ہاتھ میں تھامے آگے جو تھے
جانے کس گام پر سب الگ ہو گئے
سچ کا جنگل ہے چاروں طرف اور میں
خود سے بیزار، ایسی جگہ ہوں کھڑا
چاروں جانب سے راہیں جہاں آن کر
ایسے مِلتی ہیں، اک جال سا بُن گیا
اور اس جال میں ان گنت مکھیاں
پھنس گئیں، بھنبھناتی ہیں پھِر بھی مگر
کوئی صورت نہیں ان کے چھٹکارے کی

# (۷) کوہِ ندا کا بُلاوا

یا اخی! یا اخی! یا اخی! یا اخی!
پَو پھٹے، دن ڈھلے، رات کی تیرگی
روزِ روشن کے بہتے ہوئے نُور سے
میں یہ آواز، یہ نغمۂ سرمدی
میں بُلاوا، یہ نزدیک اور دُور سے
آج تک روزِ اوّل سے سنتا رہا
آج بھی میرے کانوں میں ہے یہ صدا
"یا اخی! یا اخی! یا اخی! یا اخی!
آ بھی جا، آ بھی جا، آ بھی جا، آ بھی جا"

# (۸) مکاں لا مکاں

کس نے فانوس ٹھنڈے کیے، کون تھا؟
کیسی آہٹ تھی، سیدھے کرو شمع داں
خادمو، سُست خُو مردکو، زنگیو
خانہ زادو، ابھی کون تھا یہ یہاں؟
زر خریدو، ہواخواہو، دیکھو، بڑھو
چاپ قدموں کی کیسی تھی، یہ سائے سے
طاق و محراب و منبر پہ رقصاں تھے کیا
کون تھا جس نے فانوس ٹھنڈے کیے
شہر کے در مقفل کرو، روک لو
چھان ڈالو، گلی کوچے، بازار، کیا؟
صرف راکب ہے، مرکب کبھی کا گیا؟

# (۹) اتمامِ سفر سے پہلے کا پڑاؤ

ارضِ سبز و سیہ، ابیض و سُرخ سے
میں گزرتا ہوا جاؤں گا، کوئی ہے؟
کوئی ہے ہم سفر میرا، کوئی نہیں
اس مُسافت میں رہ رہ کے لپٹی تھی جو
میں نے وہ خاک بھی پاؤں سے جھاڑ دی
جو تمھارا تھا، میں نے تمھیں دے دیا
اور جو جس کا ہو مجھ سے لے لے ابھی
کل نہ کہنا مری بات میں کھوٹ تھا
کل نہ کہنا مری ذات آلودہ تھی

# جب گھڑی بند تھی

وقت سے بے خبر بھی رہو
صبح تو آئے گی
شام تو جائے گی
شام اور صبح کے بین جو رنج ہیں
اور خوشیاں ہیں جو
خودبخود ساتھ ہو جائیں گے
جب گھڑی بند تھی
کیا سبک رو پرندوں کا اُڑنا معطّل ہوا
بحرِ ذخار کی موجہ سُست رَو
موجہ تیز خو
کیا کبھی ایک لمحہ کو غافل ہوئی
جب گھڑی بند ہو گی تو کیا
دردِ گیتی بھی سو جائے گا؟
ہم سوادِ وطن سے کہیں دُور ہوں
درد سے چُور ہوں
یا سوادِ وطن ہی میں رنجور ہوں
جب گھڑی بند ہو گی تو کیا بیتنے والے پل
چھاؤں پا کر، کہیں سب ٹھہر جائیں گے
وقت سے پہلے مر جائیں گے!

۱۹۸۱

# راستہ کا سوال

میں جب آیا، راہگذر نے پوچھا
اتنے سال کہاں تھے؟
موٹے موٹے سے لگتے ہو
مستقبل کو محفوظ بنانے کی کوشش میں سرگرداں تھے؟
کنپٹیوں کے بال بھی سب کھچڑی ہونے کو آئے ہیں
اتنی محنت کی ہے، کیا کچھ جوڑا؟
سرکاری عمّال نے کیا کیا فردِ جرم لگائی اس محنت کے حاصل پر؟
شہرت کی بے حد خواہش تھی تم کو
کتنے زینے باقی ہیں اب آخری سیڑھی تک جانے کو؟
شہر کے رُتبے والے لوگوں میں آتے جاتے ہو؟
داد و تحسین ضروری ہے اس انتھک محنت کی
کیا کوئی گل رُو بھی تم پر مرتا ہے
یا ایسے ہی دن کی رات کیا کرتے ہو؟
سناٹے سے بات کیا کرتے ہو؟
وہ گھر جس میں جینے کا آغاز کیا تھا
کیا اس گھر کی سیلن، دیواروں کی بُو ذہن میں اب تک باقی ہے؟
اور وہ گھر جس میں تم اب رہتے ہو
اس کے غرفے اور دریچے حسبِ عادت وا رکھتے ہو؟

کیا ان غرفوں اور دریچوں سے تم کو ایسی آوازیں آتی ہیں
جن سے ظاہر ہو دنیا میں بے حد بے چینی ہے؟
کیا ان غرفوں اور دریچوں سے بارود کی بُو
بے بس اور نہتے لوگوں پر بم گرنے کی آوازیں آتی ہیں؟
ماؤں کے رونے، بچّوں کے چلّانے، باپ اور بھائی کے قتل کا چرچا سننے میں آتا ہے؟
جس میں تم رہتے ہو، یہ گھر کتنی اونچائی پر ہے؟
کیا اس گھر سے بیروت کی گلیوں میں بکھری لاشیں دیکھی جا سکتی ہیں؟
کیا تم اب تک حبّ الوطنی کے قائل ہو؟
وہ اعلیٰ حکّام جو ملکوں ملکوں مسندِ اعلیٰ پر بیٹھے ہیں
ان کی ذہنی حالت پر کچھ شک نہیں ہوتا تم کو؟
راہگذر نے اتنی باتیں پوچھیں، میں گھبرا کر بھاگا
راہ کی دوسری جانب ایک گڈھا تھا
بے دھیانی میں ٹھوکر کھا کر اس میں پھسلا
بعد میں مجھ پر اور دنیا پر کیا گزری، یہ آپ بتائیں!

۱۹ جنوری ۱۹۸۳

# دِلّی کی گلیاں (تین منظر)

## پہلا منظر

سن انیس سو اڑتیس ہے
سردی کی ٹھٹھری راتیں ہیں
رات کے کوئی آٹھ بجے ہیں
آج یہ سب گزری باتیں ہیں
موری دروازے کے باہر
نشے میں دھت فوجی گورے
انگریزی سرکار کے چھورے
تانگے والوں کو پیٹ رہے ہیں
تانگے والے گھبرا گھبرا کر
اِدھر اُدھر سب بھاگ رہے ہیں
اور سپاہی آنکھ چُرا کر
دوسری جانب دیکھ رہے ہیں
چلتے چلتے راہ میں رُک کر
میں یہ منظر دیکھ رہا ہوں

## دوسرا منظر

فتح پوری مسجد کے آگے
چاندنی چوک کا لمبا رستہ
لال قلعہ تک لے جاتا ہے

ہاتھ میں تھامے اپنا بستہ
میں مکتب کی سمت رواں ہوں

شاہجہاں کے لال قلعہ پر
گوروں کا پہرا بیٹھا ہے
چاندنی چوک میں دائیں بائیں
گلیوں، کوچوں، بازاروں میں
بجلی کے کھمبوں پر ہر سُو
ڈھیروں لڑکے چڑھے ہوئے ہیں
اور تاروں کو کاٹ رہے ہیں
پولیس گولی چلا رہی ہے

چلتے چلتے راہ میں رُک کر
میں یہ منظر دیکھ رہا ہوں

## تیسرا منظر

گورے لندن چلے گئے ہیں
مانگیں پوری ہو گئیں آج
نیتا، راہ نما سب خوش ہیں
ملک نے پایا ہے سوراج
لال قلعہ پر آزادی کا

سہ رنگا پرچم لہرایا
دِلّی کی گلیوں میں سب نے
آزادی کا جشن منایا
لیکن ایکا ایکی جیسے
پردہ اُٹھا، منظر بدلا
دھند سی چھائی ہے ہر جانب
جو کچھ ہے، سب گدلا گدلا
کوئی نہیں سنتا ہے کسی کی
ہو گئے لوگ اچانک بہرے
ریلوں میں بے سر کی لاشیں
سڑکوں پر بے دھڑ کے چہرے
ہریجن بستی کی کٹیا میں
خون سے لت پت لہو لہان
کٹیا جیسے اک شمشان
گاندھی جی کی لاش پڑی ہے
آزادی کچھ دور کھڑی ہے

۲۷ جنوری ۱۹۸۲

# حُسن پَرست

جیسے تم بیٹھیں تھیں، اُس طرح نہ بیٹھی ہوتیں
گر میں اُس روز اچانک نہ وہاں آ جاتا
وقفہ وقفہ سے تمھارا وہ مجھے دیکھنے کا
بے تعلق سا، تعلق بھرا، انداز نہ گر بھا جاتا
ایک اسی حادثہ کے ہونے سے اس لمحہ تک
میں یہی سوچتا رہتا ہوں شبانہ امروز
میرے جینے کا بھی انداز الگ کچھ ہوتا
تم بھی شاید کبھی تو بچے نہ پیدا کرتیں

۲۵ جنوری ۱۹۸۳

# بے نام جذبہ

میں اچھی اچھی نظمیں لکھوں
ایسی نظمیں جن کی کوئی مثال نہیں ہے
ایسی خواہش اکثر دِل میں پیدا ہوتی ہے
کیوں، اس کا کوئی تسلّی بخش جواب نہیں ہے
جو میں آپ کو دے دوں!

جب میں نے چلنا سیکھا تھا اس وقت کے سارے رستے
تعمیریں گھر آنگن بستی کے چوراہے
باتیں کرنے کا انداز بیان و لہجہ
لوگ اچھے اچھے، چاہے اَن چاہے
سب کچھ بدلا بدلا ہے اپنے ماضی سے کٹا کٹا ہے
کیوں، اس کا کوئی تسلّی بخش جواب نہیں ہے
جو میں آپ کو دے دوں!

پیارے پیارے بچّے آپس میں لڑتے بھڑتے
رات اور دن کی بانہوں میں بانہیں ڈالے
مرتے دم تک ساتھ نبھانے کا وعدہ کرتے
خونِ دِل سے مستقبل کی تعبیریں لکھتے
شانہ سے شانہ جوڑے بڑھتے جاتے ہیں

لیکن جب روٹی کی جہد میں
کٹتی ملتی راہوں پر ٹکراتے ہیں
دشمن ہو جاتے ہیں
کیوں، اس کا کوئی تسلی بخش جواب نہیں ہے
جو میں آپ کو دے دوں

طالبِ علم، مدرّس، مکتب کی دیواروں میں گھر کر بیٹھے
سقراط، ارسطو، رومی اور فلاطون کو پڑھتے ہیں
گوتم، عیسیٰؑ اور محمدؐ کا چرچا کرتے ہیں
اپنی تخلیقات کے صفحوں پر موتی سے جڑتے ہیں
آدرش انسان، اعلیٰ قدروں کو نصب العین بناتے ہیں
لیکن جب مکتب سے باہر جاتے ہیں
چانکیہ، میکاولی
یا ان کے بھائی بندوں کی راہ پہ چلنے لگتے ہں

کیوں، اس کا کوئی تسلی بخش جواب نہیں ہے
جو میں آپ کو دے دوں!

۲۰ جنوری ۱۹۸۳

# تحلیل

میری ماں اب مٹی کے ڈھیر کے نیچے سوتی ہے
اس کے جملے، اس کی باتیں، جب وہ زندہ تھی، کتنا برہم کرتی تھیں
میری روشن طبعی، اس کی جہالت
ہم دونوں کے بین اک دیوار تھی جیسے
"رات کو خوشبو کا جھونکا آئے، ذکر نہ کرنا
پیروں کی سواری جاتی ہے"
"دن میں بگولوں کی زد میں مت آنا
سائے کا اثر ہو جاتا ہے
"بارش، پانی میں گھر سے باہر جانا تو چوکس رہنا
بجلی گر پڑتی ہے، تو پہلوٹی کا بیٹا ہے"
"جب تو میرے پیٹ میں تھا، میں نے اک سپنا دیکھا تھا
گود میں اپنی سانپ لیے بیٹھی ہوں۔ تیری عمر بڑی لمبی ہے
لوگ محبت کر کے بھی تجھ سے ڈرتے رہیں گے!"
میری ماں اب ڈھیروں مَن مٹی کے نیچے سوتی ہے
سانپ سے میں بے حد خائف ہوں
ماں کی باتوں سے گھبرا کر میں نے اپنا سارا زہر اگل ڈالا ہے
لیکن جب سے سب کو معلوم ہوا ہے میرے اندر کوئی زہر نہیں
اکثر لوگ مجھے احمق کہتے ہیں

۲۰ جنوری ۱۹۸۳

# نشاۃ ثانیہ

موسموں کے بدلنے کا منظر تو پیچھے کہیں رہ گیا
کھیت کی منڈیر پر چھاؤں میں شیشموں کی
بھرے کنڈ میں!
جامنوں کے گھنے جھُنڈ میں
کوئلوں اور پپیہوں کی آواز کے شور میں
امڈے جذبات کے زور میں
وقت یوں بہہ گیا جیسے آنسو کا قطرہ تھا، بے مایہ سا
قہقہہ تھا جو پھولوں کی خوشبو میں گھُل مِل گیا
کتنے کردار ہیں سامنے
ہنستے روتے ہوئے
زندگی کی کشاکش میں الجھے ہوئے
عشق کرتے ہوئے، آہیں بھرتے ہوئے
جانِ راحت پہ ہر آن مرتے ہوئے
بے خبر ساری دُنیا سے اک دوسرے کو سنبھالے ہوئے
ہاتھوں کو چومتے، بوسے آنکھوں کو دیتے ہوئے
بہتے جاتے ہیں موجِ رواں کی طرح
ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ہوئے
ایک دیکھی ہوئی فلم کا ایسا منظر ہے یہ
جس کے کردار اب گویا افسانہ ہیں

فلم بوسیدہ اتنی ہے، چلتے ہوئے ٹوٹ جاتی ہے، پھر جوڑتا ہوں اسے
جوڑ کر پھر چلاتا ہوں، خوش ہوتا ہوں
گاہے روتا ہوں مَیں
اک بہت خوبصورت سی رنگین تصویر ہے
کتنے لمحات میرے بھی اس فلم میں بند ہیں
وہ جو دھندلا سا چہرہ نظر آرہا ہے تمھیں
پیڑ کی آڑ میں
وہ، جہاں سادہ کپڑوں میں
اک مہ جبیں ہنس رہی ہے کھڑی
اس کے بائیں طرف، میں ہوں وہ
اتنی دِلکش کہانی ہے، جی چاہتا ہے کہ پھر سے بَنا لوں
پر وہ چہرے جو اس فلم کی جان ہیں
وہ کہاں ہیں؟
انھیں کس طرح
کیسے لاؤں گا میں؟

۴ فروری ۱۹۸۳

# کہاں تک . . .

ہر نئی راہ سے مَیں پوچھتا ہوں
اے مری صبحِ سفر، شامِ حیات
تو مرا ساتھ کہاں تک دے گی؟
کیا ٹھہر جائے گی اک موڑ پہ کچھ گام کے بعد
اور میں شام و سحر، جیسے ہیں گردش میں یونہی
سرگرانی بھی رہی، چلتا رہوں گا پھر بھی
اے مری راہِ نجات و ظلمات
تو مرا ساتھ کہاں تک دے گی؟

عظمتِ صبح اندھیروں نے نِگل لی ہے مگر
قصرِ امّید میں پھیلا ہے اُجالا پھر بھی
چاند گہنا گیا افکار کا، حالات زبوں، دہر ملول
گِرد اس کے ہے مگر نُور کا ہالہ پھر بھی
کون سے موڑ پہ چھوڑے گی مجھے کچھ تو بتا
اے مری گرمیِ جذبات کہاں تک جاؤں
میں ترے ساتھ کہاں تک جاؤں
تو مرا ساتھ کہاں تک دے گی؟

۱۰ جنوری ۱۹۸۴

# کربلا

بہت سے لوگ تھے اب جن کے نام یاد نہیں
جو یاد ہے تو ہرے نیم کی گھنی چھاؤں
نبولیوں سے پٹا فرش، کوئلوں کی صدا
جو یاد ہے تو کوئی اونگھتا ہوا گاؤں
بہت سی اٹھتی بہاروں کو بازوؤں میں لیے
جو یاد ہے تو کئی شہر، جبر، واویلا
بلند چمنیاں مصروف کارخانوں کی
بَلا کی طرح دھواں رات دن سے لپٹا ہوا
بِھڑوں کے چھتے کی صورت نئے مکانوں کی
ہر ایک لمحے کا حاصل ہے ایک پچھتاوا
بہت سے لوگ تھے اب جن کا ساتھ یاد نہیں
کریں جو بات تو کانوں میں شہد گھل جائے
جو چپ رہیں تو سرِ کوہسار کا منظر
چلیں تو تختِ رواں پر حیات سی رقصاں
پلٹ کے دیکھیں بڑے اعتبار کا منظر
تمام شعلۂ گل، برق و جلوہ، رامش و رنگ
تمام صحنِ چمن میں بہار کا منظر
ہم ان کو کون سی منزل پہ رہ میں چھوڑ آئے

بہت سے دھاگے تھے کچھ پائیدار کچھ بودے
سبب تو یاد نہیں آج سب کو توڑ آئے
بڑے عذاب کی راہوں سے ہو کے آئے ہیں
جو یاد رہتا بھی کیا، ایسا حافظہ تو نہیں
تمام نالہ و شیون تھا تشنگی تھی وہاں
جہاں سے گزرے ہیں یہ دشتِ کربلا تو نہیں

۲۹ جون ۱۹۸۵

# صبحِ کاذب

قلب پر، چشمِ بینا پہ، گفتار پر
سُننے، محسوس کرنے پہ، اظہار پر
بے حسی ثبت ہے، درد کے شہر میں
گرد کے، مرد نامرد کے شہر میں
مُردنی ثبت ہے، بے رُخی ثبت ہے
بُود نابُود سے، سُود بے سُود سے
شعلہ و دُود سے، دَورِ نمرود سے
جب مُجھے کوئی شکوہ شکایت نہیں
کیا ہوا میری آواز کیوں بند ہے

۲۹ جون ۱۹۸۵

منبر پہ کھڑے لوگو
ہیروں سے جڑے لوگو
سونے سے مڑھے لوگو
ہر ضابطہ سے باہر
ہاتھی سے بڑے لوگو
کُچھ ایسی بنا ڈالو
آلام بھری دُنیا
رہنے کی جگہ ہو جائے
کہنے کی جگہ ہو جائے
حالات پہ قابُو ہے
انسان فقط شر ہے
شیطان سے بڑھ کر ہے
یہ تہمتیں ہٹ جائیں

۲۹ اکتوبر ۱۹۸۶

# اور اَب سوچتے ہیں

دُور تھی منزل مقصود مگر چلتے رہے
ہفت خواں طے کیے، ظلمات سے گزرے بھٹکے
وسعتِ دشتِ تمنا میں، سراسیمہ، زبوں، آبلہ پا
رات دن چلتے رہے ایک لگن دل میں لیے
راہ کی گرد چھٹے، کرب سے مِل جائے نجات
دُور تھی منزل مقصود مگر چلتے رہے
عمر کے موڑ پر آئے تو کشش و پیچ میں ہیں
اور اب سوچتے ہیں منزلِ مقصود تھی کیا

۲۱ مارچ ۱۹۸۸

# گُریز پا

ہوا میں سرمستیاں گھلی تھیں، لہو میں نغمے بھرے ہوئے تھے
گلوں کی خوشبو کے موسموں کا زمانہ کتنا بھلا بھلا تھا
زمیں پہ رکھتے تھے پاؤں ایسے، ہمیں نے تخلیق کی تھی جیسے
رفیق جاں بخش قہقہے تھے، فضا میں نشہ مِلا ہوا تھا
مدارتیں، میٹھی میٹھی چہلیں، صنم تھے مہر و وفا مجسّم
دھنک میں جھولے پڑے ہوئے تھے، تمام منظر سجا سجا تھا
خبر نہیں تھی دوا کی بُو باس بھی ہے شامل رفاقتوں میں
تمام گل پوش موسموں کا زمانہ اتنا گُریزپا تھا
پڑا تھا میں سینہ چاک آگے، لہو میں ڈوبا ہوا تھا نشتر
کھڑا تھا جرّاح سانس روکے، زمانہ کچھ دیر تھم گیا تھا
یہ روز و شب ہیں، یہ ماندگی ہے تو کیا بھروسا کریں کسی کا
وہ دِل ہی سب منحصر تھا جس پر، ہوا نشانہ شکستگی کا

۲۳ ستمبر ۱۹۸۸

# خواب کا سفر

سکوں طلب دل و جاں اور زمانہ پُر آشوب
تلاش کیا تھی مِلا کیا، جہانِ فتنہ شعار
پلٹ کے جائیں تو کیسے، ہے ایک طرفہ سفر
کھڑی ہے راہ کو روکے انیت کی دیوار
قدم بڑھائیں تو کس سمت، ایک خوف و ہراس
محاصرہ کیے بیٹھا ہے ذہن کا، افکار
شکست خوردہ، عمل ایک فعلِ سوختہ جاں
وہ دور بین کہاں ہے جو گرد کے اس پار
جو ہونے والا ہے وہ دیکھ لے، بتا بھی دے
ہم اپنے تن میں سمٹ جائیں یا کریں اظہار
بلند حوصلہ ہم ہیں، شکست کیوں مانیں
یہ ممکنات کی دنیا ہے راستے ہیں ہزار
اس انتشار میں، اس گومگو کے عالم میں
وہ یاد آتے ہیں، خوش کن، تمام باغ و بہار
سکوں نواز، خرد مند، لالہ زار سے لوگ
بھلے بھلے سے، جہاں ساز، بردبار سے لوگ

۱۱ اکتوبر ۱۹۸۸

# کارنامہ

عظیم کام کروں کوئی، ایک دن سوچا
کہ رہتی دُنیا میں اپنا بھی نام رہ جائے
مگر وہ کام ہو کیا ذہن میں نہیں آیا
پیمبری تو زیاں جان کا ہے، دعویٰ کیا
تو جانے سُولی پہ چڑھنا ہو یا چلیں آرے
کہ زندہ آگ کی لپٹوں کی نذر ہونا پڑے
خیال آیا فنونِ لطیفہ ڈھیروں ہیں
صنم تراشی ہے، نغمہ گری کہ نقاشی
یہ سب ہی دائمی شہرت کا اک وسیلہ ہیں
مگر نہ لفظوں پہ قدرت، نہ رنگ قابُو میں
پھر ایک ذریعہ سیاست ہے نام پانے کا
علاوہ نام کے، مہرے بنا کے لوگوں کو
بساطِ ارض پہ شطرنج کھیل سکتے ہیں
مگر یہ فن بھی مری دسترس سے باہر تھا
پھر اور کیا ہو، بہت کُچھ خیال دوڑایا
علاوہ ان کے مُجھے اور کُچھ نہیں سُوجھا

زمانے بعد سمندر کنارے بیٹھا تھا
عظیم شئے ہے سمندر بھی میرے دِل نے کہا
وہ کیا طریقہ ہو میں اس کا بھاگ بَن جاؤں
سمجھ میں آیا نہیں کوئی راستہ بھی جب
تو جھنجھلا کے سمندر میں کر دیا پیشاب

۱۹ اکتوبر ۱۹۸۸

# کفّارہ

اس جہاں میں بارہا آیا ہوں میں
طے نہیں پایا ابھی تک کیا ہوں میں
رینگتے پھرنا زمیں پر اور کبھی پرواز میں
جلوہ گر ہوتا رہا ہوں مختلف انداز میں
خار و خس میں سبزہ و گُل میں کبھی
برگِ نے میں سرو و سنبل میں کبھی
خاک سے اُٹھ کر بگولوں میں اڑا پھرتا رہا
مینہ بَن کر بادلوں سے خاک پر برسا کیا
وسعتِ صحرا میں سورج کی تپش سہتا رہا
پانیوں میں تیز رَو دریاؤں کے بہتا رہا
ہرطرح کے رنگ میں رمتا رہا، آیا گیا
ہر نئی صورت میں میری ذات جاں افزا ہوئی
آدمی کی شکل میں آیا، زمیں رُسوا ہوئی

۱۰ مئی ۱۹۸۹

# باز گشت

کہیں تو کچھ ہوا ہے یہ تبسّم میں جو خفگی ہے
کوئی لڑکا ہی ہوگا جس کی باتوں کا خیال آیا
عجب سا، بے تکا سا، نابلد رسمِ جوانی سے، لگاوٹ سے
تمھیں دیکھا تھا جس نے اور چہرے پر سوال آیا
سوالوں سے بھری دنیا ہے یہ ناراض مت ہونا
نہ چاہو تو مقدرسوز کی دمساز مت ہونا
کہیں ایسا نہ ہو پُروائی بن کر آج اُڑ جاؤ
مگر جب جب خیال آئے تو سوچو اور پچھتاؤ
کہ اس پہلی نظر میں جو طلب تھی، جیسی گرمی تھی
عجب سی نارسائی تھی، تمازت خیز نرمی تھی
وہ کیفیت، وہ لاچاری کہیں تم نے نہیں پائی
وہ پہلی شدّتِ احساس کیوں مڑ کر نہیں آئی
تمہارے جسم کو یوں دوسری آغوش مِل جائے
مگر اک تشنگی سی زندگی بھر تم کو تڑپائے

۲۵ جون ۱۹۸۹

# ڈھلان

وہ پیچھے رہ گیا سب جس نے دِل کو گُدگُدایا تھا
ہنسے جانا یونہی بے بات، قربت ہم نشینوں کی
دوپٹوں میں دھنک کے رنگ، چاہت مہ جبینوں کی
کھنک سے چوڑیوں کی بے طرح سرشار ہو جانا
پسِ پردہ کسی کی نقرئی آواز کا بیمار ہو جانا
بھٹکنا چاندنی راتوں میں سڑکوں پر جگرکاوی
بلا وعدہ کسی کا منتظر رہنا، کم آگاہی
کسی کی بے لگاوٹ بات کو معنی دیے جانا
کسی کا ذکر سن کر دِل میں ڈھیروں وسوسے لانا
کنول کے پھول، نیلوفر کے پودے دیکھ کر دِل کا
مچلنا بے طرح سے اور قابو سے نکل جانا
اُترنا بے خطر تالاب کے سُن، گہرے پانی میں
مزہ لینا ہر اک سے چھیڑ میں اک سرگرانی میں
کسی کے باغ میں چوری سے گھس کر جامنیں کھانا
بہانے سے، گھروں سے دوستوں کے، اُن کو بلوانا
برستے پانیوں میں بھیگنا، نادانیاں کرنا
ہوائے شوق میں اُڑنا خیالِ خام پر مرنا
وہ سب طفلانہ باتیں، واقعے الھڑ جوانی کے
بس اک یہ سلسلے ہیں آج اک بیتی کہانی کے

نکل آئے خیابانوں سے دلکش وادیوں سے مرغزاروں سے

وہ خوشبو زار، میلے، مسکنِ گل رہ گئے پیچھے
نہ پہلے تھا نہ اب معلوم کیا جانے ہے کیا آگے
یہ رخشِ عمر تو رَو میں ہے کب جانے کہاں ٹھہرے

۱۶ جولائی ۱۹۸۹

# خمیر

گلاب کیکر پہ کب اُگے گا
کہ خار دونوں میں مُشترک ہے
مَیں کِس طرح سوچنے لگا ہوں
مُجھے رفیقوں پہ کتنا شک ہے
یہ آدمیّت عجیب شئے ہے
سرشت میں کون سا نمک ہے
کہ آگ، پانی، ہوا، یہ مٹّی
تو ہر بشر کا ہے تانا بانا
کہاں غلط ہو گیا مرکّب
نہ ہم ہی سمجھے، نہ تم نے جانا
غریب کے ٹوٹے پھوٹے گھر میں
ہوا تولّد تو شاہ زادہ
بلند مسند کے گھر پیادہ
ولی کے گھر میں حرام زادہ

۱۵ جولائی ۱۹۸۹

# اچانک

پیل تن پیڑ جب گر گئے
وسوسوں نے بہت سخت یلغار کی
اب کہاں ایسی چھاؤں ملے گی ہمیں
راستہ روک کر بولی کم ہمتی
بے دِلی سی مسلط ہوئی ذہن پر
دن پہ چھانے لگی رات کی ماندگی
یونہی بے سمت چلتا رہا میں کہ لو
آگئی سامنے دفعتاً وہ گلی
جس کی دِل بستگی کو بہت چاہ تھی
دوسری سمت جس کے نئی راہ تھی

۲۵ جولائی ۱۹۸۹

# اپاہج گاڑی کا آدمی

کچھ ایسے ہیں جو زندگی کو مہ و سال سے ناپتے ہیں
گوشت سے، ساگ سے، دال سے ناپتے ہیں
خط و خال سے، گیسوؤں کی مہک، چال سے ناپتے ہیں
صعوبت سے، جنجال سے ناپتے ہیں
یا اپنے اعمال سے ناپتے ہیں
مگر ہم اسے عزمِ پامال سے ناپتے ہیں

یہ لمحہ جو گزرا مرے خون کی اس میں سُرخی ملی ہے؟
مرے آنسوؤں کا نمک اس کی لذّت میں شامل ہوا ہے؟
پسینے سے گرداب ساحل ہوا ہے؟
یہ لا کا سفر لا رہے گا کہ کچھ اس کا حاصل ہوا ہے
کہ جیسی تھی برسوں سے ویسی ہی تشنہ دِلی ہے؟

میں کب سے زمیں پر زمیں کی طرح چل رہا ہوں
یہ دیوانہ اندھا سفر کب کہاں جا کے چھوڑے گا مُجھ کو؟
میں اس زندگی کی بہت سی بہاریں غذا کی طرح کھا چکا ہوں
پہن اوڑھ کر پیرہن کی طرح پھاڑ دی ہیں

میں ریشم کا کیڑا ہوں، کویے میں چھپ جاتا ہوں ڈر کے مارے
اسی کویے کو کھاتا رہتا ہوں اور کاٹ کر اس سے آتا ہوں باہر
اور اپنے جینے کا مقصد، سبب جاننا چاہتا ہوں
مِرا دِل خدا کی رضا ڈھونڈتا پھر رہا ہے
مِرا جسم لذات کی جستجو میں لگا ہے
گذر گاہِ شام و سحر پر کہیں ایک دن میں اگا تھا
نباتات کی طرح جیتا ہوں اس کارگاہِ جہاں میں
نہ احساس، ایمان، ایقان کوئی
نہ دنیا میں شامل، نہ خود اپنی پہچان کوئی
گنہ اور جہنّم، ثواب اور جنّت؟
یہ کیوں ہے کہ بے مُزد کچھ بھی نہیں مِل سکا ہے
نہ کل مِل سکے گا
اساطیر، فرماں رواؤں کے احکام اور صوفیا کی کرامت کے قصّے
پیمبر کی دِل سوزیوں کے مظاہر
قلم بند ہیں سب!
انھیں ہم نے تعویذ کی طرح اپنے گلوں میں حمائل کیا ہے
انھیں ہم نے تہہ خانوں کی کوٹھری میں مقفل کیا ہے
جہاں لڑکھڑاتے ہیں ان کی مدد لے کے چلتے ہیں آگے
مگر راستوں کا تعیّن نہیں ہے!

میں بکھرا ہوا آدمی ہوں
مری ذہنی بیماریوں کا سبب یہ زمیں ہے

# اپاہج گاڑی کا آدمی

کچھ ایسے ہیں جو زندگی کو مہ و سال سے ناپتے ہیں
گوشت سے، ساگ سے، دال سے ناپتے ہیں
خط و خال سے، گیسوؤں کی مہک، چال سے ناپتے ہیں
صعوبت سے، جنجال سے ناپتے ہیں
یا اپنے اعمال سے ناپتے ہیں
مگر ہم اسے عزمِ پامال سے ناپتے ہیں

یہ لمحہ جو گزرا مرے خون کی اس میں سُرخی ملی ہے؟
مرے آنسوؤں کا نمک اس کی لذّت میں شامل ہوا ہے؟
پسینے سے گرداب ساحل ہوا ہے؟
یہ لا کا سفر لا رہے گا کہ کچھ اس کا حاصل ہوا ہے
کہ جیسی تھی برسوں سے ویسی ہی تشنہ دِلی ہے؟

میں کب سے زمیں پر زمیں کی طرح چل رہا ہوں
یہ دیوانہ اندھا سفر کب کہاں جا کے چھوڑے گا مُجھ کو؟
میں اس زندگی کی بہت سی بہاریں غذا کی طرح کھا چکا ہوں
پہن اوڑھ کر پیرہن کی طرح پھاڑ دی ہیں

میں ریشم کا کیڑا ہوں، کویے میں چھپ جاتا ہوں ڈر کے مارے
اسی کویے کو کھاتا رہتا ہوں اور کاٹ کر اس سے آتا ہوں باہر
اور اپنے جینے کا مقصد، سبب جاننا چاہتا ہوں
مِرا دِل خدا کی رضا ڈھونڈتا پھِر رہا ہے
مِرا جسم لذّت کی جستجو میں لگا ہے
گذر گاہِ شام و سحر پر کہیں ایک دن میں اگا تھا
نباتات کی طرح جیتا ہوں اس کارگاہِ جہاں میں
نہ احساس، ایمان، ایقان کوئی
نہ دنیا میں شامل، نہ خود اپنی پہچان کوئی
گنہ اور جہنّم، ثواب اور جنّت؟
یہ کیوں ہے کہ بے مُزد کچھ بھی نہیں مِل سکا ہے
نہ کل مِل سکے گا
اساطیر، فرماں رواؤں کے احکام اور صوفیا کی کرامت کے قصّے
پیمبر کی دِل سوزیوں کے مظاہر
قلم بند ہیں سب!
انھیں ہم نے تعویذ کی طرح اپنے گلوں میں حمائل کیا ہے
انھیں ہم نے تہہ خانوں کی کوٹھری میں مقفل کیا ہے
جہاں لڑکھڑاتے ہیں ان کی مدد لے کے چلتے ہیں آگے
مگر راستوں کا تعیّن نہیں ہے!

میں بکھرا ہوا آدمی ہوں
مری ذہنی بیماریوں کا سبب یہ زمیں ہے

مَیں اُس دن سے ڈرتا ہوں جب برف ساری پگھل کر
اس غرق کردے!
نئے آسمانی حوادث
صفر میں بدل دیں
یا آدمی اپنے اعمال سے خود
اسے اک کہانی بنا دے!
زمیں شورہ پشتوں کی آماجگہ بن گئی ہے

خدا ایک ہے یوں تو واوین میں صاف لِکھا ہوا ہے
مگر زیرِ واوین بھی چھوٹی چھوٹی بہت تختیاں ہیں
جلی حرف جن کے بہت اُمتوں کا پتہ دے رہے ہیں
جو یہ تختیاں اپنی گردن میں لٹکائے
زنار پہنے ہوئے، کوئی تسبیح تھامے
اپنی گردِ سفر کے دھندلکے میں لپٹے چلے جا رہے ہیں
زیتون کی شاخ، تُلسی کے پتّے
ہوا میں اُڑے جا رہے ہیں
چیونٹوں کی قطاریں قرن در قرن
مختلف پیچ در پیچ راہوں سے گزری چلی جا رہی ہیں
سینکڑوں سَر کٹے دھڑ بہت راستوں پر پڑے ہیں
ہَوَن ہو رہے ہیں
یگیہ کے منتروں کی صدا
آگ میں جلنے والی سامگری کی بہت تیز بُو

ہر طرف پھیل کر بس گئی ہے ہوا میں
اور واوین کی قید میں جو خدا ہے
لا مکاں سے
جو ہوتا ہے، ہوتا رہے گا
بیٹھا چُپ چاپ سب دیکھتا ہے

ہم بھی کیوں نہ خدا کی طرح یونہی چپ سادھ لیں
پیڑ پودوں کی مانند جیتے رہیں
ذبح ہوتے رہیں!
وہ دعائیں جو بارود کی بُو میں بس کر
بھٹکتی ہوئی زیرِ عرشِ بریں پھر رہی ہیں
انھیں بھول جائیں
زندگی کو خدا کی عطا جان کر ذہن ماؤف کر لیں
یاوہ گوئی میں یا ذہنی ہزیان میں خود کو مصروف کر لیں
ان میں مِل جائیں جو زندگی کو
گوشت سے، ساگ سے، دال سے ناپتے ہیں
مہ و سال سے ناپتے ہیں
اپنا ہی خون پینے لگے ہیں
چاک دامانیاں غم سے سینے لگے ہیں

۲۳ جولائی ۱۹۸۹

# عذاب

یہ جسم میرا نہیں ہے، تمام عمر مجھے
یہی خلش رہی، اور جسم ہے اگر میرا
تو روح میری نہیں، قید کر دیا ہے اسے
کسی اک ایسے بدن میں جو ہے قفس اس کا
یہ سال اور مہینے، یہ دن گئے لمحات
اک ایسے کرب میں گزرے جو بے ثمر نکلا
مگر یہ میرا مقدر ہے اپنے آپ کو میں
عذابِ جاں سہی، اس سے چھڑا نہیں سکتا

۲۸ جولائی ۱۹۸۹

# نہ مرنے والا آدمی

یہ مٹی بوئے خوں آتی ہے جس کے لالہ و گل سے
یہی میری زمیں ہے میرا مولد میرا مدفن ہے
میں وہ قابیل ہوں جو لاش کاندھے پر لیے پھرتا ہے بھائی کی
ثمود و عاد کا وہ فرد ہوں جس پر فلک نے سنگ باری کی
میں وہ تاریخ کا پہلا ورق ہوں دست برد و جہدِ عالم سے
اچانک بچ گیا، سب کچھ رقم ہے ایک صفحے پر
میں لاشوں پر چلا ہوں خون کے دریا سے گزرا ہوں
مرا ورثہ ہے آنسو، بیکسی کی مَوت، بالادست کا نشتر
میں نوحہ خواں ہوں آبائی مزاروں کا مجاور ہوں
بہاروں کو کفن دیتا ہے جو وہ گورکن ہوں میں

۳ اگست ۱۹۸۹

# میری گھڑی

کمبخت گھڑی نے جان لے لی
ٹِک ٹِک سے عذاب میں ہے جینا
جب دیکھو نظر کے سامنے ہے موجود
احساسِ زیاں نے چین چھینا
یوں سمجھو وبال ہو گیا ہے
ہر لمحہ، گزرتا سال اور مہینا
ہے ذہن پہ یوں سوار جیسے
بے رحم طلسم کی حسینا
رہ رہ کے دِلا رہی ہے احساس
لمحات کا بے کراں سفینا
اک موجِ ستم کی نذر ہوگا
ہر پَل کو سمجھ لے اک دفینا
یہ پَل نہیں آئے گا پلٹ کر
کھو جائے گا ہاتھ سے نگینا
لاحول ولا، ہٹاؤ جان چھوڑو
بخشو ہمیں، پھینک دو گھڑی کو

۸ اگست ۱۹۸۹

# مکافات

عدم وجود کے مابین فاصلہ ہے بہت
یہ فاصلہ ہمیں اک روز طے تو کرنا ہے
وہ کشتِ گل ہو کہ ہم بوئیں راہ میں کانٹے
کوئی بھی فعل ہو پر ایک دن تو مرنا ہے
ہمارے پیچھے ہیں وہ بھی ہمیں عزیز ہیں جو
اسی طرف سے انھیں ایک دن گزرنا ہے
صبا بُریدہ بھی گل ہیں وفا گزیدہ بھی دِل
یہ بات ذہن میں رکھنی ہے اور ڈرنا ہے
کسی نے پہلے لگائے تھے سایہ دار شجر
انھیں کی چھاؤں میں بیٹھے ہیں آج ہم آکر

۱۲ اگست ۱۹۸۹

# ارضِ ناکس

کہاں لے جائیں گے پاؤں
کہاں جائیں گے اپنے آپ سے ہم بھاگ کر آخر
زمیں تو گول ہے، واپس یہیں آ جائیں گے اک دن
سرے جو زندگی کے کھو گئے ہیں اک اندھیرے میں
وہ مِل جائیں اگر آغاز اور انجام کیا ہو گا؟
مگر یہ ماورائی سلسلے گر چھوڑ دیں کچھ دن
یہ مابعدالطبعیاتی خلا کے اس طرف کی ساری دانائی
اسے رکھ دیں تجوری میں
تو شاید خون کے بحران سے آسودگی پا لیں
جہاں ہم دوڑتے ہیں پَو پھٹے سے ڈوبتے دن تک
غذا کی جستجو میں، چھاؤں میں آسودگی پانے
خزانوں کے لیے جس کا کلیجہ چیر دیتے ہیں
جھلستی دھوپ سے، بارش سے بچنے اور ستانے
بُجھانے پیاس اپنی جس کا سینہ چاک کرتے ہیں
زمیں جو سب کا مامن ہے
یہ گویا ارضِ ناکس ہے
اسے قحبہ سمجھ کر لوگ استعمال کرتے ہیں

کوئی والی نہیں، وارث نہیں اس کا
کوئی مجنوں نہیں، عاشق نہیں اس کا

بتانِ خوب رُو کی مدح میں اشعار کہنا بھی
خدا کی حمد کرنا ہے
سحر کا نور ہے ان کی جبینوں میں
شفق کی دِل ربائی ہے
قد و قامت میں پوشیدہ
بڑی شانِ خدائی ہے
لبِ لعلیں، یہ زلفیں
تبسّم بے خطا سا، موہنی باتیں
دبی آواز میں ہنسنا
چمن سازی دروں خانہ
مگر افسوس یہ شیشہ گری، یہ آبگینوں کی حسیں جھلمل
ملوّث ہے یہ سب ان زہر آلودہ بخاروں سے
بڑے صنعت گھروں سے جو نکل کر پھیل جاتے ہیں ہواؤں میں
ردائے دُود بن کر بام و در کو ڈھانپ لیتے ہیں
خوشی کی جستجو میں جو ہلاکت خیزیاں ایجاد کرتے ہیں
ہماری حرکتیں مذموم ہیں اور گفتگو بھی عامیانہ ہے
مگر تہذیب تو ایسا لبادہ ہے جسے لے کر
زباں پر پہنا جاتا ہے، بدن پر اوڑھا جاتا ہے
تمدن تو حسیں تعمیر کی چھت میں ہے، دیواروں میں، در میں ہے

رہائش کی سبھی آسائشوں میں جلوہ گر ہے وہ
مگر وہ خوف جس کے سائے میں سب جی رہے ہیں ہم
بہت سی زہر آلودہ مساعی کا نتیجہ ہے
زمیں پر ناسزا لوگوں کا قبضہ ہے
یہ ان کے دام میں ہے جن کے نطفے میں خرابی ہے
یہ وہ ہیں جن کے سر سجدے میں ہیں، نیّت دغا میں ہے
قسم کھاتا ہوں چڑھتے دن کی اس کی زیست پرور ان شعاعوں کی
تھکے ہارے بدن میں ایک بجلی سی جو بھرتی ہیں
قسم کھاتا ہوں اس انبوہ کے اُس کرب کی جو رات دن بے چین رکھتا ہے
انھیں دوڑائے پھرتا ہے زمیں کی وسعتوں میں اس طرح جیسے بگولے ہیں
قسم کھاتا ہوں تجدیدِ محبّت کرنے والی چشم میگوں کی
جو پیچھے رہ گیا اس کو پلٹ کر میں نہ دیکھوں گا
عقائد کی شکستہ صورتیں، پامال ارماں، فکر، اندیشے
ہمارے وصل کی اور ہجر کی راتیں، ہمارے آنسوؤں سے تربتر ہیں جو
ہمارے خواب خاک و خوں میں جو غلطاں ہیں اس دن تک
قسم کھاتا ہوں انسانی حمیّت اور غیرت کی
میں سب محرومیوں کو ایک بود و رفت کے تابوت میں رکھ کر
بہت گہری جگہ خود اپنے ہاتھوں دفن کر دوں گا
زمیں لاچار ہے، اس کا مداوا کچھ کرو، دیکھو

تم ایسا کیوں نہیں کرتے
بھلا یوں کیوں نہیں کرتے؟

یہ مانا قول پر اور فعل پر حیوان ہاوی ہے
پر ایسا کیوں نہیں کرتے؟
ذرا ٹھہرو بتاتا ہوں
مجھے کوئی نیا سا خواب پھر اک دیکھ لینے دو!

۲۶ جنوری ۱۹۸۷

# تسلسل

قضا سے خوف مت کھانا
یہ آخرکار آتی ہے
مگر اک بار آتی ہے
ستاتی ہے بہت لیکن
کبھی روٹی کا ڈر بن کر
کبھی ناموس کا خطرہ
کبھی فردا کا اندیشہ
انا کی شکل میں آنا
کبھی پندار کا پھندا
بہت شکلیں بدلتی ہے
ہماری اور اپنی بھی
تبسّم بن کے آتی ہے
یہ طفلی ساتھ لاتی ہے
مگر طفلی کو جُل دے کر
لڑکپن کو رِجھاتی ہے
لڑکپن کو بھی چھلتی ہے
جوانی میں بدلتی ہے

جوانی کو دغا دے کر
بڑھاپا منہ پہ ملتی ہے
برابر ساتھ رہتی ہے
بہت منظر دکھاتی ہے
نہ آتی ہے نہ جاتی ہے

۱۹ اگست ۱۹۸۹

# اک باغ تھا...

اک باغ تھا دِلکش سا
رہتا تھا جہاں مجھ سا
اک سبزۂ بیگانہ
اس باغ کے کیف و کم
اس باغ کے سب موسم
دیکھے تھے بہت میں نے
چکھے تھے بہت میں نے
خوشبو سے بھرے دن بھی
چاہت سے بھرے سِن بھی
اس باغ میں کاٹے تھے
دُکھ درد بھی بانٹے تھے
بارش کی پھہاریں بھی
مستی کی بہاریں بھی
اس باغ میں ٹوٹی تھیں
امیدیں بھی ٹوٹی تھیں
پت جھڑ بھی گزاری تھی
بازی یہیں ہاری تھی
کیا عرض کریں صاحب
اس باغ کے اک جانب

اللہ کا جلوہ تھا
عمرانہ کا کمرہ تھا
دن رات کا دورہ تھا
جو کچھ تھا وہی سب تھا
اپنا یہی مشرب تھا
جلووَں سے وضو کرنا
خواہش کو لہو کرنا
جذبات نہاں کرنا
آنکھوں کو زباں کرنا
لفظوں میں نہ کچھ کہنا
بس دیکھنا چپ رہنا
مجھ کو تھی بہت پیاری
یہ دولتِ دنیا ہی
جو کچھ تھا بھلا سا تھا
منظر بڑا اچّھا تھا
بس باغ کا گوشہ تھا
عمرانہ کا جلوہ تھا

مرغانِ چمن اکثر
گاتے تھے غزل مِل کر
یہ زادِ سفر کیا تھا
پھر بھی ہمیں دھڑکا تھا

جلوؤں کے ثوابوں کی
ارمانوں کے خوابوں کی
بارات نہ لُٹ جائے
سوغات نہ لُٹ جائے
وہ موڑ مگر آیا
رخصت ہوئی عمرانہ
شہنائی نے اس گھر کا
نقشہ ہی بدل ڈالا
ہنگامِ سحر اب بھی
گاتے ہیں مگر اب بھی
مرغانِ چمن سارے
ہم بیٹھے ہیں جی مارے

۱۴ اگست ۱۹۸۹

# رویائے صادقہ

خلا میں گھورتا رہتا تھا وہ بیٹھا ہوا تنہا
لڑکپن ہی سے اس کو سوچتے رہنے کا سودا تھا
زمانے بھر کی باتیں، وسوسے اس کو ستاتے تھے
ہزاروں طرح کے اُلجھے خیالات آتے رہتے تھے
وہ سیارے جو لاکھوں میل کی دوری پہ ہیں ہم سے
وہاں آباد ہے کوئی کہ یونہی خاک اُڑتی ہے
بہت ایسے گرے ہیں جن کو گوناگوں سجایا ہے
زمیں کے واسطے بس ایک ہی مہتاب آیا ہے
زمیں کا مسئلہ یوں تو سراسر کائناتی ہے
یہ دانستہ بنائی ہے کہ امر حادثاتی ہے
فرشتے ڈھیر ہیں جو ہیں جمالِ یار کے شیدا
عبادت ہی کرانی تھی تو انساں کیوں کیا پیدا
خُدا کے پاس ہی تھا زندگی سے پہلے یہ خاکی
خُدا کو ڈھونڈتا رہتا ہے کیوں دُنیا میں آ کر بھی
نہ تھا کُچھ تو خُدا تھا کُچھ نہ ہو گا تو خُدا ہوگا
ذرا سوچیں مِلا ہے کیوں ہمیں یہ بیچ کا وقفا
اساسِ زندگی شاید غلط ہے بھوک سے ہٹ کر
یہاں کُچھ اور ہے، کیوں آدمی آیا ہے دھرتی پر

یہ مانا فرقِ این و آں بڑی حد تک شعوری ہے
گنہ کیا نیکیوں کی کھاد ہے، کرنا ضروری ہے
مِلا کیا آدمی کو بھید بھاؤ اور دوُری سے
خُدا جب ایک ہے تو اتنے مذہب کیوں ضروری تھے
وہ اکثر سوچتا تھا جب یہ دنیا ایک میلا ہے
تو انساں برسر پیکار ہیں کیوں، کیا جھمیلا ہے
یہ سارے فلسفے، دستور، دنیا کے طریقے سب
عبادت کے اصول، انداز، جینے کے سلیقے سب
بدل جاتے ہیں، بہہ جاتے ہیں لمحوں کی روانی میں
نہ جانے کتنے موڑ آتے ہیں چھوٹی سی کہانی میں
یہ خیر و شر کا تانا بانا، یہ آواگون محشر
خُدا جب قادرِ مطلق ہے، پھر کیسا ہے یہ چکّر
نہ جانے اور کیا کیا کچھ پریشانی کا باعث تھا
وہ لاکھوں الجھنوں کا صرف تنہا ایک وارث تھا

شبانہ روز کی اس فکر کے زیر اثر چہرہ
عجب اک بے نیازی شان و استغنے کا حامل تھا
بہت پہونچا ہوا صُوفی، ولی، مجذوب کہتے تھے
بہت سے اس کو رب الارض کا محبوب کہتے تھے
زمانے کے ستائے جانتے تھے معتبر اس کو
ضرورت مند گھیرے رہتے تھے شام و سحر اس کو

وہ مسجد تھا، وہ معبد تھا، وہ گرجا تھا، شوالہ تھا
بہت سی گوناگوں باتوں کا اس گِرد ہالہ تھا
سب اسرار و رموزِ دہر اس کی ذات میں گُم تھے
جڑے تھے ذات سے اس کی بہت حیران کُن قصے
قیافہ، غیب، جو سمجھو اسے یہ علم آتا تھا
وہ چہرہ پڑھ کے دِل کا حال سارا جان جاتا تھا
وہ اکثر وقت رہتا تھا پریشاں سا، بہت مضطر
سُنائی دیتی تھی آکاش وانی بھی اسے اکثر
بشارت ہوتی تھی خوابوں میں کیا کُچھ ہونے والا تھا
کہ اس کی دوُر بِینی کو اندھیرا بھی اُجالا تھا

اچانک بیٹھے بیٹھے، ایک دن اس دارِ فانی سے
وہ رخصت ہو گیا، کردار جیسے اک کہانی سے
مگر مرنے کے بعد اس کے ہوا مشہور یہ قصّا
کہ کُچھ دن پیشتر اس نے کُچھ ایسا خواب دیکھا تھا
حجر، ٹیلے، پہاڑ، اشجار سب کُچھ اس میں ڈوبا ہے
زمیں پر آسماں سے بے تحاشہ خون برسا ہے
پڑا گھمسان کا رَن آسمانوں میں بہے نالے
خُدا نے طیش میں آ کر فرشتے قتل کر ڈالے
سبب یہ تھا کہ آدم فطرتاً تھے نیک خُو، سادہ
مگر شیطان حرفوں کا بنا، موذی، شرر زادہ

فرشتوں کی مدد سے عِلم اس کو ہو گیا اس کا
گنہ آدم سے جو سرزد ہوا ہے اس کا کفارہ
یہ ہوگا، اس کو جنّت سے نکالا جائے گا حقّا
کہاں جائے گا اس کے بعد وہ، یہ سب خفا میں تھا
مسلسل کاوشوں کے بعد پھر اس پر کھُلا عقدہ
کسی کو کُچھ نہیں معلوم کیا پہنے گا، کھائے گا
زمیں ہے نام اس کا جس جگہ انسان جائے گا

زمیں کیا ہے، کہاں ہے، یہ تردّد، یہ پریشانی
عذابِ جاں بنی اس کے لیے، اور پھر یہ حیرانی
زمیں اسرار میں لپٹا کُرہ ہے، دوُر جنّت سے
خلا نے جس پہ اک کہرے کی چادر تان رکھّی ہے
ہوا میں عطر کی خوشبو ہے، سرشاری ہے، مستی ہے
فضا سے روُح پرور بے خودی سی اک برستی ہے
ڈھکی ہیں برف سے سب چوٹیاں اونچے پہاڑوں کی
پگھل کر برف اس دلکش کُرے کو دیتی ہے پانی
فرازِ کوہ سے دریا اتر کر سیر کرتے ہیں
کھُلے سرسبز میدانوں کی، یوں بادل اترتے ہیں
کنواری، بن چھوئی مٹّی پہ، جیسے اس پہ مرتے ہیں
لپٹ کر اس کے سینے سے تمنا پوری کرتے ہیں
پرندے، میٹھی آوازوں کے مالک، شوخ پر والے

سنہری، سرخ، شبگوں، سرمئی، بے رنگ، مٹیالے
پھدکتے، غل مچاتے، گیت گاتے، اُڑتے پھرتے ہیں
ہوا میں تیرتے، اُٹھتے، اُبھرتے اور گرتے ہیں
پٹی ہیں وادیاں پھولوں سے، تا حدِ نظر، ہر سُو
کلیلیں کرتے پھرتے ہیں حسیں وحشی، غزال، آہو
سبک پر تتلیاں، بھونرے، گلوں کے چاہنے والے
اُڑے پھرتے ہیں، کیفِ عشق سے سرشار متوالے
بہت سے اور جلوے منتظر ہیں چشمِ حیراں کے
کسی نے جو نہیں دیکھا وہ سب کچھ اس کُرے میں ہے
زمیں کے حسن کی تعریف نے شیطاں کو للچایا
حسد نے اس کے اندر تیز اک شعلہ سا بھڑکایا
وہ چلایا الاہ العالمین اس مُشتِ خاکی نے
کیا ہے کون سا جادو کہ مُجھ پر فوقیت دی ہے
عبادت کا صلہ یہ مُجھ کو دائم رُو سیاہی دی
گنہ کا اجر، آدم کو زمیں کی بادشاہی دی
اسے فوراً خیال آیا وہ ایسا کیوں نہ کر ڈالے
خس و خاشاکِ عالم میں بھڑکتا سا شرر ڈالے
کسی صورت فرشتوں کو کچھ ایسی بات سمجھائے
دھرا رہ جائے جو سوچا ہے، بازی ہی اُلٹ جائے

فرشتوں کو بٹھا کر سامنے کی ایسی لسّانی
مذبذب ہو گئے سب، چڑھ گیا شیطان کا پانی
کہے میں آ گئے سارے ملائک، مجلسِ شوریٰ
فطانت اور چالاکی نے مقصد کر دیا پورا
نتیجہ یہ ہوا آدم وہیں جنّت میں بیٹھا ہے
زمیں پر آدمی کی شکل میں شیطان آیا ہے

۱۵ اگست ۱۹۸۹

# توازن

سڑک کے اک طرف عالی عمارت
اسی کے سامنے اک پھونس کا ڈھیر
یہاں کچھ لوگ رہتے ہیں وہاں کچھ
کچھ ایسا ہے زمانے کا اُلٹ پھیر
وہ پنپیں گے، یہ کچلے جائیں گے جب
یہ اُبھریں گے، نئی بُنیاد ہو گی
فنون ِ فکر و فن کی، عہدِ نَو کی
نئے الفاظ میں فریاد ہو گی
خلاف اس ظلم کے جو ہو چکا ہے
نئے اسلوب کی ایجاد ہو گی
وہ پیدا ہو گا جو ناپید ہے اب
جسے پڑھ کر طبیعت شاد ہو گی
گلوئے شعر میں جاگے گی تخلیق
ہر اک جانب سے زندہ باد ہو گی
شہادت پائیں گے تو فن کھِلے گا
ہر اک جلسے میں ان کی یاد ہو گی
بندھیں گے نِت نئے بحر و قوافی
مصوّر، نغمہ گر، بُت ساز، گائیک

کریں گے فن سے ظلموں کی تلافی
سیاسی رہ نما منبر پہ چڑھ کر
زبوں حالی کی مانگیں گے معافی
گلا پھاڑیں گے ہمدردی میں ان کی
کہیں گے ووٹ دو، اللہ شافی

۲۱ ستمبر ۱۹۸۹

# بند کمرہ

کبھی جو کھولتا ہوں قُفل دھول میں لپٹے
ادھورے خواب، جواں مرگ خواہشیں، جذبے
شکست خوردہ، غم نارسائی کے مارے
جوانیوں کی کھِلی چاندنی کے افسانے
سکوں نواز ہنسی کے ہزارہا فتنے
بغاوتوں کے عَلم کرِم خوردہ، ہنگامے
ہزار شورشیں، عزمِ جہاد ساتھ لیے
کھنکتے قہقہے کم سِن شریر بچّوں کے
خوشی ملال کے غم دیدہ، غم رُبا قصےّ
خموشیوں کی رِدا اوڑھے دیکھتے ہیں مُجھے
انھیں میں مہر بلب، تیری خیر باد بھی ہے
انھیں میں تیرا کرم، بست اور کشاد بھی ہے

۱۳ مارچ ۱۹۹۰

# کال چکر

دیکھتے ہی دیکھتے
تیرے اجتناب میں
دِل کے احتساب میں
خاک دھول ہوگئی
سرخوشی، وفا، جفا
سب حلول ہوگئی
ایک آہِ سرد میں
موسموں کی گرد میں
کس کے پاس وقت کا
اس قدر ذخیرہ تھا
بانٹتا رہے مگر
اس کی انتہا نہ ہو
شام ہو سحر نہ ہو
صبح ہو مسا نہ ہو
سب حلول ہو گیا
روشنی میں تیرگی
اور تیرگی بھی گم

قہقہہ بلند سا
اور پھر ہنسی بھی گم
پچھلے باکمال سب
رہ گذر پہ وقت کی
آئے اور کھو گئے
کشتِ درد بو گئے
صبح شام جاگ کر
گہری نیند سو گئے
داستان ہو گئے
فرق اس قدر پڑا
اب ہے یہ زمین گول
پہلے مستطیل تھی
اب گھناؤنی بہت
ان دنوں جمیل تھی
تھی کھلی کھلی بہت
سب ہی کی کفیل تھی

ٹھہرو ہاتھ تھام لو
کچھ نہ کر سکیں مگر
کچھ کیا بھرم رہے
آنکھ چاہے نم رہے
گردنوں میں خم رہے

فیصلہ نہیں ہوا
سانحہ کہ واقعہ
کیا ہے زندگی کا نام؟

کوئی نام دے ہی لیں
بھاگتے خیال کو
جھوٹے اندمال کو
درد کو، وصال کو
ہم نے کچھ کیا کبھی
یہ کہیں رقم رہے
ہونے کا بھرم رہے

دلقِ زیست پر بہت
خون کے نشان ہیں
خوں کیا تھا یا ہوئے
کون مہربان ہیں
کون دشمنِ وفا
کچھ پتہ نہیں چلا!

لاؤ دو ورق مجھے
عمر کی کتاب کے
جن پہ صفحے درج ہوں

صرف دو ورق ملے
جن پہ اتنا ہے لکھا
"ہم نہیں تھے اور ہوئے،
ہم تھے اور نہیں رہے"
جمع ضرب کرکے جو
آئے وہ نکال لو
غم خوشی میں ڈھال لو

۲۴ مارچ ۱۹۹۰

# جمالِ ہم نشیں

پرانے پیڑوں کو کاٹ کر ہم
نشست گاہیں سنوارتے ہیں
نئے نئے زندگی کے سادھن
نکالتے ہیں، نکھارتے ہیں
نئی نئی کرسیاں بنا کر
حسین صوفوں کی شکل دے کر
ثقافتوں کو اُبھارتے ہیں
وہ پیڑ کاٹا تھا ہم نے جو کل
جو عشق پیچاں کے پاس اگا تھا
یہ عین ممکن ہے اس کی مسند
پہ، بیٹھنے والے اجنبی دو
اسیر ہو جائیں کیف و کم میں
مہکتی زلفوں کے پیچ و خم میں

یکم اپریل ۱۹۹۰

# فصل ۱۰

## زمستاں سرد مہری کا، (پس مرگ) اشاعت ۱۹۹۷

ترتیب: سلطانہ ایمان اور بیدار بخت

دیباچہ (آں قدح بشکست): سلطانہ ایمان

اردو اکادمی، دہلی

# حرفِ تمنّا

خداوندا! مجھے اُن کی رفاقت دے
جنھیں رہتا ہے پچھتاوا
کہ جیسی زندگی کی اس سے بہتر کیوں نہ کر پائے
مجھے ان کی جسارت دے
جو اپنے نفس کے خادم نہیں ہوتے
برائی کو برائی کہہ کے جیتے ہیں
جو قبروں میں نہیں سوتے
ہوا میں خاک بن کر اُڑ نہیں جاتے
خیالِ روح افزا بَن کے آتے ہیں زمانے میں
شمیمِ جاں فزا بن کر زمیں پر پھیل جاتے ہیں
خدا کہہ کر ہر اک شے پوجتا ہوں جز خدا کے مَیں
مجھے توفیق دے سجدوں کے معنی کچھ سمجھ پاؤں
مرے قرطاس کو ایسی عبارت دے
جو دن پر دن
جلی ہوتی چلی جائے

۸ مارچ ۱۹۹۱

# رام راج بجنور میں

دن نے پہرہ اٹھا لیا اپنا
چھوڑ دی راہ شام کی خاطر
رات ایوانِ خاص میں اپنے
ناچے گی اس غلام کی خاطر
جو ہوا و ہوس کا بندہ ہو
پو پھٹے انتظام کی خاطر
صبح کا چوبدار آئے گا
پھر رفاہِ عوام کی خاطر
کچھ کمر بستہ ہو کے نکلیں گے
زر کی خواہش میں دام کی خاطر
جھوٹ کو سچ بنا کے چھوڑیں گے
خواب کار اس نظام کی خاطر
حرفِ آخر ہو آدمی کے لیے
اور بقائے دوام کی خاطر
خاک چھانیں گے کوبکو پھر کے
اور ہم جیسے بے بضاعت لوگ
عزت و جاہ و نام کی خاطر
اک پری چہرہ ہم نفس کے لیے
خواہشِ بے لگام کی خاطر

رام کے عہد میں ہیں یوں زندہ
کاٹتے ہیں کوئی سزا جیسے
زندگی ہے کوئی بلا جیسے
شب کے سناٹے میں،ڈرے، سہمے
بے مددگار و یارِ بے دمساز
سنتے ہیں رائفل کے کندوں سے
در و دیوار توڑتی آواز
شہر بجنور کے گلی کوچے
دم بخود ہیں، خدا یہ کیا ہے راز
گولیوں، گالیوں سے پُر ہے فضا
محتسب بن گیا ہے سانحہ ساز
راز داری ہے ایک ہر جانب
گرم جھونکا ہوا کا ہے غماز
طاقتیں سلب ہوگئیں ساری
اور قانون کا پرِ پرواز
کٹ کے دو لخت ہوگیا جیسے
کس سے پوچھیں کہ کیا ہے اس کا جواز
"موت کا ایک دن معیّن ہے"
رام لیلا ہو تیری عمر دراز
فوج کے سب حفاظتی دستے
کل تلک تھے جو صرف دوست نواز
غیر نکلے، بدل گئیں شکلیں

الٹی کر دی تمام ہی تگ و تاز
عورتوں، چھوٹے چھوٹے بچوں پر
ایسے جھپٹے، شکار پر کوئی باز
اور گنگا کا پانی، پاک، پوتر
رِشیوں، مُنیوں کے لمس کا ہمراز
منتظر ہے کہ ان اسیروں کو
اک عقیدت سے،صدق دِل کے ساتھ
شدھ پانی میں غرق کر جائیں
سرخرُو ہو کے اپنے گھر جائیں

۷ اگست ۱۹۹۱

# صریرِ خامہ

کچھ قلم لے کے گھاس کھودتے ہیں
اور کچھ گھاس کو قلم کے لیے
شکل دیتے ہیں ایسے سادھن کی
جس پہ تسکینِ چشمِ نم کے لیے
خالقِ شش جہت کا اک بندہ
ایسی تحریر ثبت کرتا ہے
جس میں پروردگار رہتا ہے

۱۲ اگست ۱۹۹۱

# مُداوا

دِلِ درماں طلب کہتا ہے، جنگل دِل کا درماں ہے
کہیں دریا کنارے پھونس لا کر جھونپڑا ڈالو
تمھیں سورج کی کرنیں جب اُٹھانے آئیں، اُٹھ جاوٗ
اندھیرا شام کا پھیلے تو شب خوابی میں کھو جاوٗ
وہاں پھَل پھُول جو مِلتے ہیں، توڑو، صبر سے کھا لو
نہادِ زیست اس دُنیا سے ہٹ کر اک نئی ڈالو
ستارے، چاند، اُن کی روشنی جینے کو کافی ہے
عطا فطرت کی ہے تازہ ہوا جنگل کی، شافی ہے
ہلاکت کی طرف ہے گام زن دِن رات یہ دُنیا
کِیا ہے آدمی نے عمر بھر نقصان کا سودا
مشامِ جاں کو جو تازہ کرے وہ گُل نہیں کھِلتا
شمیمِ جاں فزا کا ایک جھونکا بھی نہیں مِلتا

۱۶ اگست ۱۹۹۱

# زمستاں سرد مہری کا

کہیں اک گھاؤ باقی رہ گیا ہے
جسے میں دیکھ سکتا ہوں، فقط میں
کسے آواز دو گے، رنگِ پیراہن تصوّر میں
بہت جلوہ گری کرتا ہے، لیکن وہ قد و قامت
تکلّم کا کرشمہ سا تو اوجھل ہے نگاہوں سے
کہیں اک گھاؤ باقی رہ گیا جس کا مداوا ہی نہیں کوئی
بجز اس کے اُٹھا لائیں وہ جنّت سی تخیّل میں
چمن سازی کریں
لفظوں کے گُل بوٹے کھِلائیں، اس کے دامن کو
کچھ اس انداز سے کھینچیں، وہ ٹھٹھا مار کے ہنس دے
خفا بھی ہو
کہیں اک گھاؤ باقی رہ گیا جس کا مداوا ہے
گزرتی رات کی چاندی پگھلنے دیں
یہ گھاؤ صرف میں ہی دیکھ سکتا ہوں، فقط میں
بہت اُڑتے ہوئے رنگوں کی جھینی چھلنی چادر سے
مرے ہونٹوں سے لپٹی ناطلب بوسوں کی شیرینی
وہ سب آئینہ خانوں میں سجی تصویر سے چہرے
محرّک فلم کے پردے پہ عیشِ بزم کے ساماں
وہ سارے ہم نوالہ، ہم پیالہ یوسفِ ثانی

دلِ درد آشنا لے کر جو اِس دنیا میں آئے تھے
مری یادوں کے البم میں ہیں ان کی دھندلی تصویریں
شکست و کامیابی کے مناظر، خندہ پیشانی
شہابی گالوں پہ موتی کی لڑیاں ٹوٹتی بنتی
وفا کی داستاں، رُسوائی کے قصے
یہ کس کس کی ہنسی، سرگوشیاں، باتیں ہیں، سب پہچانتا ہوں میں
میں کیسی آشنائی سے پکڑتا ہوں کلائی کو
وہ کیسی دِلربائی سے چھڑا لیتی ہے ہاتھ اپنا
وہ منہ کا ذائقہ، باتوں کی گرمی، رات کا جادو
بہے جاتی ہے میری کشتیِ عمر رواں کیسے
حواسِ خمسہ، سحر سامری میں، وقت کی گم ہیں
فسانہ تھا جہاں جیسے، حقیقت تھی گماں جیسے
کہیں اک گھاؤ باقی رہ گیا ہے
جسے میں دیکھ سکتا ہوں، فقط میں
بہے جاتی ہے میری کشتیِ عمر رواں آہستہ آہستہ
خیال و خواب ہوتا جا رہا ہے یہ جہاں آہستہ آہستہ

۱۷ اگست ۱۹۹۱

# نقلِ مکاں

کلی کھِلی تھی اِسی واسطے کہ پھول بنے
مہکتے پھول کو تم سے مشابہت دے دوں
تمھاری چاہ میرے کتنے کام آئی ہے
تمھارے قرب کی ضد ہے، موانست دے دوں
فضائے دہر کے بگڑے ہوئے مزاج کو میں
سکون چاہتی تھیں ساری مضطرب روحیں
مگر وہ دستِ شفا، سب کی احتیاج کو میں
سکون دے دوں، میری دسترس سے باہر ہے
کوئی وسیلہ نہیں میرے پاس درماں کا
یہ التجا ہے خُدا سے توجّہ فرمائے
فلک سنبھال چُکا، اب زمیں پہ آ جائے

۱۸ اگست ۱۹۹۱

# نروان

حواس بھی مجتمع ہوں سارے
دماغ بھی جاگتا ہو دِل بھی
تمام سبتک کے سُر ملا کر
مراقبہ میں ہو روح گِل بھی
کدورتیں ساری دھو کے اپنی
سکوں طلب جانِ مضمحل بھی
عظیم پیکر سا بن گئی ہو
جو تلملاتی، کراہتی ہو
جو لمحہ لمحہ یہ چاہتی ہو
کوئی ہٹادے نگاہ کے سامنے سے پردے
کوئی اچانک حیات کے بھید کھول ڈالے

۱۷ دسمبر ۱۹۹۱

# گرم ہوا

ہر طرف چل رہی ہے ایسی ہوا
زندگی کی پڑی ہوئی مدقوق
لطف و مہر و وفا کا قحط پڑا
کوئی عاشق رہا، نہ اب معشوق
شعر و نغمہ خیال و خواب ہوئے
دافعِ درد ہے فقط بندوق
رام بھی نیم جاں، خُدا بھی نزار
کیسا نِکلا ہے اشرف المخلوق

۱۸ مئی ۱۹۹۲

# سترّویں سالگرہ

میں ہر آن، ہر لمحہ مرتا رہا ہوں
جسے میں نے بالیدگی سے عبارت کیا ہے
بہت رنگ کی تتلیوں، طائروں کی کہانی
دھڑکتے ہوئے دِل، جواں خون کی سرگرانی
لمس کی، آنچلوں کی، حرارت کی باتیں
رت جگے، خلوتیں، گرمیِ شوق، راتیں
تند ترے سے اک بوسۂ بے محابا
جواں، گرم آغوش، آنکھوں کا بہتا دوآبا
یہ سب کشتِ افسوس بوتے رہے ہیں
یہ سب میری تعمیر میں دفن ہوتے رہے ہیں
ہمیشہ سے میرا وطیرہ رہا ہے
چیز کم ہونے کو چیز بڑھنا کہا ہے

۴ جون ۱۹۹۲

# باز گشت

نہ کوئی چہرہ شناسا، نہ کوئی راحتِ جاں
چلے کہاں کے لیے تھے، ہم آگئے ہیں کہاں
وفا کی راہ میں ہر سمت خاک اڑتی ہے
نہ دُور تک کہیں چھاؤں،نہ راستوں کے نشاں
وفا بھی سوختہ لب اور جفا بھی سوختہ لب
نہ قہقہے ہیں فضا میں کہیں، نہ آہ و فغاں
یہ کس کا عہدِ ستم ہے، ذرا پتہ تو چلے
ہزار چہرے ہیں، ہر شخص کا ہے حکم رواں

فراعنہ ہیں، نہ شدّاد ہے، نہ کنس کوئی
مگر انھیں کی صدا سے بھرے ہیں کون و مکاں
۱۰ جولائی ۱۹۹۲

# شب و روز

زندگی طفل ہے کم فہم سا، کم مایہ سا
راہ پر وقت کی کشکولِ گدایانہ لیے
بیٹھا رہتا ہے ، صدا دیتا ہے اور ڈھونڈتا ہے
اُس خداوند کو، اس والیِ نعمت کو جسے
رحم آجائے تو کشکول بھرے موتیوں سے
اور ہوس، طفلِ پری چہرہ کو بہلاتی ہے
پیار سے چومتی ہے، بھینچتی، اکساتی ہے
بیسوا کی طرح ہنستی ہے، کبھی روتی ہے
مطمئن ہوتی نہیں کتنا ہی مِل جائے اسے
جہل خوش باش مسافر ہے، مِلے کچھ نہ مِلے
اپنے خرقہ میں لگاتا نہیں پیوند کوئی
گر کوئی پوچھے کہاں جانا ہے، ہنس دیتا ہے
راہ میں تیرتھ ہیں، سنگم ہیں، عبادت گاہیں
اس جگہ آن کے مِل جاتی ہیں ساری راہیں
معتقد بولتے ہیں چینی میں، عبرانی میں
فارسی، ہندی میں، عربی، کبھی لاطینی میں
سب کی سنتا ہے خدا، آگے بڑھا دیتا ہے
"جاؤ دیکھو ہے وہاں آگے تمہارے لیے کیا
یونہی چلتے رہو، مت چھوڑنا یہ راہِ وفا"

اور جنّت کی طلب سوُرگ کے سپنے لے کر
زشت خو، اہلِ ہوس، آگے بڑھے جاتے ہیں
اور تھک جاتے ہیں پھر نیند سی آجاتی ہے

۱۲ ستمبر ۱۹۹۲ء

# زیاں کار

زیاں کاری ہمارا جیسے اک آبائی پیشہ ہے
بہت اُڑتے پھرے، تھگلی لگائی آسماں میں
بہت فتنے جگائے، زہر بویا ارضی جاں میں
بہت سمجھا کیے دانشوری کو ایسا تیشہ ہے
ہمالہ کاٹ کر صحراؤں میں دریا بہا دیں گے
پہاڑوں، وادیوں، گھر بستیوں میں نُور بھر جائے
ہر اک گوشہ، ہر اک منظر اجالوں سے نکھر جائے
ہم ایسے لاف زن لفظوں کے گل بوٹے کھلاتے ہیں
خزاں گل پوش کرتے ہیں، بہاروں کو رجھاتے ہیں
زمیں رُک جاتی، جوہر نطق کا کچھ ایسا کر پاتا
کبھی ایسا نہ کر پائے کہ جاتا دن ٹھہر جاتا
گریزاں بھاگتے پَل اپنی مُٹھی میں پکڑ لیتے
جوانی کا شگفتہ جسم بانہوں میں جکڑ لیتے
ہمارے حکم سے بس ایک پَل دَم بھر کو رک جاتا
عروسِ شام کے چہرے کا غازہ ہی ٹھہر جاتا

۹ اکتوبر ۱۹۹۲

# عزم

غنودہ ریل کا اڈہ ہے سُونا
ابھی اُٹھ جائے گا، آئے گی گاڑی
ابھی چشمِ زدن میں بھیڑ ہو گی
مراٹھا، کوئی گجراتی، پہاڑی
سیامی، بنگلہ دیشی یا کوئی اور
کوئی چالاک، سادہ، کچھ لپاڑی
وہ اک بچّہ چلا آتا ہے بھاگا
سراسیما سا، کچھ کھویا ہوا سا، کچھ اناڑی
کہاں سے آ گیا، جانا کہاں ہے
کوئی ہے ساتھ، آگے نہ پچھاڑی
شناسا، آشنا، کوئی خداوند
ٹھکانہ، کچھ پتہ، گھر، کھیت، باڑی
کہیں بھی کچھ نہیں، بس چل پڑا ہے
سفر ہے اس کی منزل، اور کیا ہے
لیے ہے دِل میں کچھ کرنے کی خواہش
کہیں پہنچے گا، اس کا بھی خدا ہے

۱۲ اپریل ۱۹۹۳

# پس منظر، پیش منظر

ریل کی سیٹی، گھنا جنگل، دھواں اٹھتا ہوا
کچے پکے جھونپڑے، دن ڈوبتا، بچوں کا شور
دھول میں لپٹے شجر، سرخم کیے اک بوجھ سے
شام کی دلہن سجاتی، اک تھکی ماندی سی بھور
شب گزاری کو چراگہہ سے پلٹتے قافلے
بے زبانوں کے، کہیں پیڑوں میں بیٹھا ایک مور
کوکتا ہے جیسے رخصت کر رہا ہے شام کو
گلہ بانوں کے تھکے چہرے، کھنکتی ٹالیاں
گردنوں میں ڈونگروں کے، سر پہ پھیلا آسماں
سوگ میں ڈوبا ہوا بن، جھینگروں کی راگنی
بھاگتی پگڈنڈیوں کو سُونا پن دیتی ہوئی
بڑھتے سناٹے میں گم ہوتی ہوئی رہرو کی چاپ
دوٗر سے آتی ہوئی، جاتے پرندے کی الاپ
ایسے پس منظر کو اوڑھے چل رہی ہے زندگی
ڈگمگاتی، رُکتی، بڑھتی، گاہ ستاتی ہوئی
گڑگڑاتی پیش منظر میں ہیں برقی گاڑیاں
موٹروں کا شور، ان کے تیل سے اٹھتا دھواں
ایک تعمیروں کا جنگل، قمقموں کی روشنی
عشرت آبادوں میں دنیا ناچتی، گاتی ہوئی

سر پہ طیارے ہوا میں راستے کھیتے ہوئے
شہر کی گنجان آبادی کو زہریلی فضا دیتے ہوئے
اور شہر آرزو کا بے ریا، مسکین شخص
میں ، مقید خود فریبی، وسوسوں کے جال میں
اپنی خوشیاں ڈھونڈتا، وحشت زدہ اس حال میں
سوچتا ہوں میں نے کیا چاہا تھا خود سے کیا مِلا
اس کد و کاوش میں پیراہن ہی میلا ہوگیا
آج اور کل کے میاں جو ساعتیں تھیں دِل نشیں
راہ کی بھگدڑ میں سب اللہ جانے کیا ہوئیں
سگ نوازی کے چلن میں سوکھ کر فصلِ مراد
ایک کانٹا بن گئی ہے، سگ نوازی زندہ باد

۱۱ اپریل ۱۹۹۳

# کاوش

نیا دن روز مجھ کو کتنا پیچھے پھینک دیتا ہے
یہ آج اندازہ ہوتا ہے کہ میں آہستہ آہستہ
ہزاروں میل کی دوری پہ تم سے آ گیا اور اب
دِنوں، سالوں، مہینوں کو اکٹھا کر کے گُم گشتہ
دیارِ ہُو میں بیٹھا ہوں، نہ کچھ آگے نہ کچھ پیچھے
سِوا کچھ وسوسوں کے، کچھ خساروں کے، کمر بستہ
کہیں چلنے کو آگے جس کا واضح کچھ تصوّر ہی نہیں کوئی
ہمارے سب مسائل جن کا ہم پر بوجھ ہے اتنا
ہماری کشتِ بے مایہ ہیں، اس صحرا میں کیا بویا
بگولوں کے سِوا، کچھ گرم جھونکوں کے سِوا ہم نے؟
چلو اک تیز دھارے میں کہیں پر ڈال دیں کشتی
لطافت ٹھنڈے پانی کی کریں محسوس کچھ، تھوڑا بکھر جائیں
ہنسیں بے وجہ یونہی، غُل مچائیں، بے سبب دوڑیں
اُڑیں اُن بادلوں کے پیچھے اور میلوں نکل جائیں

۱۳ اپریل ۱۹۹۳

# بچھڑا ہوا آدمی

کبھی کبھی درِ دِل پر صدائیں دیتا ہے
وہ ایک خواب نُما شخص دھول میں لپٹا
جو میرے ساتھ رہا ہر قدم پہ سالہا سال
سب اس کے بال، بھویں، چہرہ مہرہ، وہ نقشا
جو میرے ذہن میں تھا کتنا مختلف ہے آج
نہ اجتہاد کا جذبہ، نہ بجلیوں کا مزاج
نہ اشتیاق وہ آنکھوں میں، گفتگو میں جلال
غنا میں ڈوبی ہنسی کی لطیف سی آواز
اُبھرتا ڈُوبتا، ہونٹوں پہ ایک تشنہ سوال
کہاں گیا وہ خداوند، اس کی عمر دراز

جنوری ۱۹۹۴

# نجات

اک آندھی آئے گی اور شہر کے سب قمقمے بجھ جائیں گے اک دم
تلاطم تیرگی کا ڈھانپ لے گا بام و در، پہنائیِ عالم
اچانک تیرگی میں اک کرن سی جگمگائے گی
مسیحا آسماں سے آئیں گے، اک روشنی سی پھیل جائے گی
زمیں پر ہر طرف، اور روشنی میں دُور اک تنہا
بہت ہی مُضطرب سا اک جواں یوں منتظر ہو گا
کہ جیسے آج ہی کے دن کی خاطر وہ رہا زندا
بڑھے گا وہ مسیحا کی طرف بے تاب ہو کر، روک دیں گے وہ
وہیں ٹھہرو مجھے معلوم ہے، کیا چاہیے تم کو
تمھیں چھو کر تمھارے سب مَرَض میں دُور کر دوں گا
مری زنبیل میں ایسا کوئی نسخہ نہیں لیکن
تمھیں دے جاؤں اور تم فکر سے آزاد ہو جاؤ

۲۶ فروری ۱۹۹۴

# ذکرِ مغفور

نیند جب آئے گی احساس کے دروازے پر
کوئی آواز نہیں دے گا، مودّب خدام
اہلِ خانہ کی سراسیمگی پر چونکیں گے
اور پہلو سے لگے بیٹھے کمر بستہ غلام
دُور بیں آنکھیں، دلِ زندہ، محافظ بازو
جب یہ دیکھیں گے کہ تدبیر ہوئی ہے ناکام
چھوڑ جائیں گے اسے درد سے لڑنے کے لیے
لوگ مٹی کو اُٹھا کر کہیں باہر گھر سے
لے کے جب جائیں گے، مچ جائے گا ہر سُو کہرام
جھانکتی آنکھیں نظر آئیں گی دروازوں میں
کچھ تاثر نہیں رہ جائے گا آوازوں میں
پھر کبھی وقت ٹہلتا ہوا آئے گا وہاں
اور دیکھے گا کہ سب باغ کے گملے ہیں نئے
ڈھیر سے پھول نئے آ گئے باغیچے میں
سارے پیڑوں پہ نئے پھول، نئی پتیاں اُگ آئی ہیں
اور پیڑوں پہ پھدکتے ہوئے خوش رنگ بئے
اُڑتے پھرتے ہیں ہر اک شاخ پہ چہلیں کرتے
گھونسلے بُنتے ہیں شاخوں میں غزل گا گا کر
جھوم کر داد سی دیتے ہیں مگن ہو کے شجر

گھر کے اندر سے کھنکتی سی ہنسی کی آواز
بہتے بہتے کھلے آنگن میں نکل آئی ہے

۳ مارچ ۱۹۹۴

# تشخیص

مجھے یہ کون سے دارالشفا میں لائے ہو
یہاں تو بھیڑ ہے اک زرگزیدہ لوگوں کی
جو اپنے زخم کے مرہم کی جستجو میں ہیں
علاج اس کا تو ممکن نہیں زمیں پہ ابھی
یہ زرگزیدگی ایسا مرض ہے جس کے سبب
بہت سے اور مرض جسم میں اُبھرتے ہیں
ہر ایک موڑ پہ، راہوں میں کتنے جاں بلب
پڑے کراہتے ہیں لادوائی کے ہاتھوں
بشر گزیدہ ہوں میں لے چلو یہاں سے مجھے
مرا مرض نہیں پہچانتا یہاں کوئی

۱۲ مارچ ۱۹۹۴

# ماضی استمراری

ہم جہانگیر، جہاں دار تھے کب
خسروِ عصر، بڑے اہلِ سبب
آسماں اوڑھا، زمیں کا بستر
پھیلا رہنے دیا اوروں کے لیے
سانس تو لیتے رہے، یاد نہیں کیسے جیے
دیکھنا اب جو مری خاک پلٹ کر آئے
اور کسی طرح مرے جینے کا سامان بنے
جس طرح پہلے کیا، ویسے ہی کرنا لوگو
اپنے دروازے کبھی کھولنا مت میرے لیے

۱۶ اپریل ۱۹۹۵

# پشیمانی

وہ ساعت جب دُرِ مقصود آتے آتے ہاتھوں میں
کہیں پر رہ گیا، دِل کو بڑے انداز سے چشمِ فسوں گر نے
دیا اذنِ محبّت، ہم نے پھیلایا تہی دامن
ہمارے ذہن کے اندر کہیں بیٹھے ہوئے موہوم سے ڈر نے
قدم یوں ڈگمگائے چھٹ گیا ہاتھوں سے ہر قدغن
وہ ساعت کھو گئی، اب دِل میں رہ رہ کر کھٹکتا ہے
نہ یوں ہوتا تو یوں ہوتا، وہ ہو جاتا تو کیا ہوتا

